# وِش کنیا

ایم اے راحت

نواب سنز پبلی کیشنز
اقبال روڈ، کمیٹی چوک، راولپنڈی فون: 051-5555275

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | —— | وش کنیا |
| مصنف | —— | ایم اے راحت |
| طابع | —— | نواب سنز پبلی کیشنز |
| مطبع | —— | فیض الاسلام پرنٹرز |
| حروف آرائی | —— | میٹرکس کمپوزر |
| تعداد | —— | ۱۰۰۰ |
| اشاعت | —— | ۲۰۱۰ء |

**Rs: 400.00**

ناشر

**نواب سنز پبلی کیشنز**

اقبال روڈ، کمیٹی چوک، راولپنڈی

فون: 051-5556275

ڈسٹری بیوٹرز

**اشرف بک ایجنسی**

کمیٹی چوک، اقبال روڈ، راولپنڈی

فون:051-5531610


## انتساب

**محمد مسعود منیر کے نام**

# پیش رس

ہندو مذہب ایسے ہزارہا عقائد پر مشتمل ہے جن کا ہمارے مذہب سے دُور کا تعلق بھی نہیں ہے۔ ان کے بے شمار دیوی دیوتا ہیں، وہ آگ، پانی، سورج، چاند، ستارے، ہوا اور ایسی ہی ہزاروں چیزوں کی پوجا کرتے ہیں۔ ان کے ہاں ''آواگون'' ہے یعنی موت اور دوبارہ زندگی۔ ہمارے ہاں بھی یہ تصور ہے لیکن صرف ایک بار 'یومِ قیامت' جب ہر ذی روح کو اللہ تعالیٰ کے حکم مبارک سے زندہ کیا جائے گا۔

ہندو دھرم میں ناگ پوجا بھی بڑا مقام رکھتی ہے اور وہ ناگ کو بھی دیوتا مانتے ہیں۔ وہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ سانپ ایک ہزار سال تک زندہ رہ کر ''اِچھا دھاری'' بن سکتا ہے۔ یعنی اپنی ''اِچھا'' (مرضی) سے ''روپ دھارن'' (خواہش کے مطابق) شکل اختیار کر سکتا ہے۔ اسی طرح ان کے ہاں ''وِش کنیا'' کا تصور بھی موجود ہے یعنی ''زہریلی لڑکی'' ان کا خیال ہے کہ سانپوں کے زہر سے پرورش پانے والی لڑکی خود سانپ سے زیادہ زہریلی بن سکتی ہے۔ وِش کنیا ایک ایسی ہی زہریلی لڑکی کی کہانی ہے۔

خاصے عرصے پہلے میں نے ایک ناول ''کالا جادو'' لکھا تھا جو اپنے وقت کا شہرۂ آفاق ناول قرار پایا تھا۔ اخبارِ جہاں نے اس کے چھ ایڈیشن چھاپے تھے۔ ساتواں ایڈیشن لاہور کے ایک ادارے نے چھاپا۔ یہ ناول اخبارِ جہاں میں ستر (۷۰) قسطوں میں شائع ہوا تھا۔ اخبارِ جہاں پبلشرز نے اسے ایڈٹ کر کے صرف تینتیس (۳۳) قسطوں میں شائع کیا تھا۔ لیکن

وش کنیا

ہزاروں خطوط ایسے تھے جن میں پڑھنے والے ستر قسطوں میں بھی سیراب نہیں ہوئے تھے اور فرمائش کی گئی تھی کہ اسے اور لکھا جائے۔ میں نے اسے ایسی جگہ ختم کیا تھا جہاں سے اسے دوبارہ لکھا جاسکے۔

میرے محترم دوست جناب اعجاز احمد نواب صاحب کا حکم ہے کہ میں اس کا دوسرا حصہ نواب سنز پبلی کیشنز کے لیے لکھوں۔ ان کا حکم ٹالنے کی جرأت مجھ میں کہاں۔ چنانچہ انشاءاللہ بہت جلد کالا جادو دوسرا حصہ نواب سنز پبلی کیشنز سے شائع ہوگا۔

کالا جادو کا تذکرہ اس لیے آیا کہ اخبارِ جہاں کے قارئین نے کالا جادو کے بعد وش کنیا کو اس کے برابر پسند کیا اور اب یہ ناول اعجاز احمد نواب بڑے اہتمام سے شائع کر رہے ہیں۔

گر قبول افتد

آپ سب کے لیے دعا گو

ایم اے راحت

سنگلاخ پہاڑیوں میں بادل گرج رہے تھے۔ بجلی ایک لمحے کا وقفہ دیئے بغیر چمک رہی تھی۔ بے آب و گیاہ پہاڑیاں گرج اور چمک کی وجہ سے مسلسل گونج رہی تھیں۔ ان ہولناک پہاڑیوں کے لامتناہی سلسلے کے دامن میں ایک بستی سو رہی تھی۔ بارش کے خوف سے بے نیاز مضبوط اور مخصوص طرز پر بنائے گئے جھونپڑے نما مکانوں کے اندر...... لیکن انہی پہاڑیوں میں ایک قدرتی غار میں بنے ہوئے قید خانے میں ایک بدنصیب قیدی پتھر کی ایک سِل پر لیٹا ہوا غار کی دیواروں کی چھت میں بنے قدرتی سوراخ سے بجلی کی چمک اور بادلوں کے ترانے سن رہا تھا۔ اس کا چہرہ آنسوؤں سے بھیگا ہوا تھا اور اس کے منہ سے ہلکی ہلکی سسکیاں اُبھر رہی تھیں۔

''ماں! میں بہت بدصورت ہوں نا؟''

''کون کہتا ہے میرے لعل! کسی نے کہی ہے تجھ سے یہ بات؟'' ماں کی آواز میں تڑپ تھی۔

''ہاں کہی ہے؟'' وہ مدھم سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔

''آنکھیں پھوٹ جائیں دیوتا کریں اُس کی، کون پاپی ہے وہ، مجھے بتا دیو!''

''نا ماں نا...... اُس کی آنکھیں تو ستاروں سے زیادہ خوبصورت ہیں، وہ پھوٹ گئیں تو آسمان کے سارے ستارے بجھ جائیں گے، دیوتا کرے اُس کی آنکھیں کبھی نہ پھوٹیں۔'' وہ بڑے پیار سے بولا۔

''ماں! تُو مر گئی اور میں تیری ارتھی کو کندھا بھی نہیں دے سکا، تیری چِتا کو آگ بھی نہ دکھا سکا۔ کیا میں نے اتنا بڑا کوئی پاپ کیا تھا، لوگ کہتے ہیں کہ دیوتا پاپیوں کو سزا دیتے ہیں اور سب سے بڑی سزا ہوتی ہے کہ وہ انہیں ماں سے محروم کر دیں، مگر مجھے اپنا کوئی ایسا پاپ یاد کیوں نہیں آتا ماں! میں نے تو چندر رکھ کو بھی کچھ نہیں کہا تھا، سردار گنگوتری نے بلاوجہ ہی مجھے قید میں ڈال دیا۔''

☆......☆......☆

ناگ پنچمی کا تہوار تھا۔ آسمان پر پورا چاند کھلا ہوا تھا، پہاڑیوں کے بیچ منگل بانڈی کے

میدان میں بے شمار مرد، بچے اور عورتیں جمع تھے۔ قوی ہیکل جوانوں نے ایک حلقہ بنایا ہوا تھا، اُن کے ہاتھوں میں مشعلیں روشن تھیں۔ ایک طرف پتھر کی ایک قدرتی سِل پر سردار تنگوتری شیش ناگ کی گود میں بیٹھا ہوا تھا۔ یہ شیش ناگ کوئی پندرہ فٹ اُونچا پھن اُٹھائے کنڈلی مارے بیٹھا ہوا تھا، اس کے پھن کی گولائی تقریباً تین فٹ تھی اور اسے سیاہ رنگ کے سنگ موسیٰ سے تراشا گیا تھا۔

یقیناً کسی ماہر سنگتراش نے اپنے فن کو انتہا تک پہنچا دیا تھا۔ سردار تنگوتری اسی ننگی شیش ناگ کی آغوش میں بیٹھا تھا، اس کا اوپری بدن برہنہ تھا، بال خاص طرح سے تین چٹیوں کی شکل میں بندھے ہوئے تھے، گردن میں تین چار پتلے پتلے کوڑیالے ناگ بل کھا رہے تھے، ان کی دوشاخہ زبانیں بار بار باہر نکلتیں اور سردار کے رخسار چاٹ کر اندر ہو جاتیں۔

لمبے چوڑے تن و توش کے مالک تنگوتری کے چہرے کو دیکھ کر کسی بدنما سانپ کے پھن کا سا احساس ہوتا تھا۔ بھاری جبڑوں اور چھوٹی چھوٹی آنکھوں کو دیکھ کر ایک لمحے میں اندازہ ہو جاتا تھا کہ وہ انتہائی بے رحم اور سخت گیر انسان ہے۔

خانہ بدوشوں کا یہ قبیلہ گوتم سری کہلاتا تھا۔ کوئی پچیس سال پہلے یہ قبیلہ جگہ جگہ گردش کرتا رہتا تھا لیکن موجودہ سردار کے باپ جنے مندری کو یہ جگہ اتنی پسند آئی کہ اس نے یہاں مستقل ڈیرہ ڈال دیا اور اب پچیس سال سے یہ بستی اسی طرح آباد تھی۔

ناگ دیوتا کے پجاری گوتم سری قبیلے کو یہاں اپنے کام میں بھی آسانی تھی، کیونکہ قرب و جوار کی بے آب و گیاہ پہاڑیوں کے سوراخوں میں سانپ با آسانی مل جاتے تھے۔ یہ قبیلہ سانپوں کے زہر کی تجارت کرتا تھا۔ قبیلے کے نوجوان، عمر رسیدہ اور تجربے کار سپیروں کے ساتھ ان پہاڑیوں میں سانپ تلاش کرتے تھے اور پھر اپنے قدیم طریقوں سے ان کا زہر نکال کر محفوظ کرتے۔ سارا کام سردار کی نگرانی میں ہوتا۔ پہلے قبیلے کے لوگ خود شہر جا کر یہ زہر بڑی بڑی لیبارٹریوں کو سپلائی کرتے تھے، بعد میں قبیلہ کافی مشہور ہو گیا اور میڈیکل لیبارٹریوں کے نمائندے خود دور دراز سفر طے کر کے گوتم سری کی آبادی تک آتے اور زہر کا سودا کرتے۔ قبیلہ کافی خوشحال تھا اور سردار تنگوتری پورے انصاف کے ساتھ قبیلے کے لوگوں کی تمام ضرورتیں پوری کرتا تھا۔

قبیلے کے خوشحال لوگ اپنے عقیدے کے مطابق ناگوں سے متعلق ہر تہوار مناتے تھے۔ ناگوں سے ان کی دوستی تھی اور ان سے زہر کے حصول کے سلسلے میں کبھی کسی سانپ کی ہلاکت نہیں ہوتی تھی، وہ ہلکے پھلکے جادو منتر کے ذریعے ان سانپوں سے رعایت لے لیا کرتے تھے۔ ہاں کبھی کبھی کسی ضدی ناگ سے پالا پڑ جاتا تو کچھ سپیرے سانپوں کے کاٹنے کا شکار ہو جاتے لیکن سردار کے پاس ایسی ایسی جڑی بوٹیاں تھیں کہ سانپوں کا زہر بے اثر ہو جاتا، شاذ و نادر ہی کبھی کسی سانپ





کے کاٹنے سے کوئی موت واقع ہوتی تھی۔

آج ناگ پنچمی کا تہوار منایا جا رہا تھا۔ سپیرے صبح سے جشن منا رہے تھے اور اب چاند پورا مکمل گیا تھا، رقص و سرور کی محفل جم گئی تھی اور قبیلے کی بالیاں بدن لہرا رہی تھیں، ان کے حسین وجود چاندنی کا حصہ لگ رہے تھے، چندر لکھا بھی ان میں شریک تھی۔ درحقیقت وہ ستاروں کے جھرمٹ میں چاند ہی لگ رہی تھی، بال بال موتی پروئے ہوئے تھے اُس نے، چاند جیسا روشن چہرہ جوانی کی تمازت سے دمک رہا تھا۔

دیوانے اُسے دیکھا اور پتھرا گیا۔ فطرت کا کوئی انوکھا عمل تھا جس نے اسے مبہوت کر دیا تھا۔ اس سے پہلے بھی اس نے کئی بار چندر لکھا کو دیکھا تھا۔ وہ سردار تنگوتری کی اکلوتی بیٹی تھی اور دیوانا چھو، تنگوتری کا ادنیٰ غلام...... سردار کے خاص گھوڑے کا نگران...... اس وقت بھی وہ سردار کے پیچھے اُس کا ہر حکم بجالانے کے لئے تیار کھڑا تھا کہ رقاص لڑکیوں میں چندر لکھا کو دیکھ کر بے اختیار ہو گیا۔

جب تک چندر لکھا رقص کرتی رہی، وہ ماحول سے بیگانہ رہا۔ پھر جب رقص ختم ہوا اور لڑکیاں واپس چلی گئیں تب وہ ہوش میں آیا۔ وہ تو شکر تھا کہ سردار کو کسی کام کے لئے اس کی ضرورت نہیں پیش آئی، ورنہ اُس کی محویت کا راز کھل جاتا لیکن اس کے بعد وہ بُری طرح نڈھال ہو گیا تھا۔

''تیری طبیعت ٹھیک ہے؟'' ماں نے اسے دیکھ کر کہا۔

''نہیں...!'' وہ مسکرا کر بولا۔

''ہائے کیا ہوا......؟''

''کچھ بھی نہیں۔'' وہ سرگوشی سے بولا اور ماں اسے دیکھتی رہ گئی۔ کچھ انوکھی بیماری تھی۔ وہ جانتا تھا کہ چندر لکھا کو وہ دوبارہ کہاں دیکھ سکتا ہے۔ سردار کے گھر کے پیچھے بڑا اصطبل تھا اور وہیں ایک چھوٹا سا باغ جہاں چندر لکھا دوسری لڑکیوں کے ساتھ جھولا جھولنے آجاتی تھی۔ اصطبل کی صفائی کرتے ہوئے وہ دیوار کے سوراخ سے دوسری طرف دیکھ سکتا تھا۔ سردار کے گھر کے پیچھے بڑا اصطبل تھا اور وہیں ایک چھوٹا سا باغ جہاں چندر لکھا دوسری لڑکیوں کے ساتھ جھولا جھولنے آجاتی تھی۔ اصطبل کی صفائی کرتے ہوئے وہ دیوار کے سوراخ سے دوسری طرف دیکھ سکتا تھا۔

تین دن تک وہ انتظار کرتا رہا تب کہیں چوتھے دن اسے چندر لکھا پچھلے باغ میں نظر آئی۔ اس کے ساتھ تین لڑکیاں اور تھیں، پہلے بھی اس نے چندر لکھا کو نظر بھر کر نہیں دیکھا تھا۔ اوّل تو وہ سردار کی بیٹی تھی اور سردار اسے اپنی زندگی سے زیادہ چاہتا تھا، دوسرے دیوانا چھو نیک فطرت اور

سادہ دل نوجوان تھا۔ میں جشن والے دن سے وہ اس کے دل میں اُتر گئی تھی، وہ دُور سے چندر کھو کو دیکھتا رہا۔

درخت پر لٹکے ہوئے جھولے میں وہ پینگیں لے رہی تھی۔ بہت وقت گزر گیا پھر جب لڑکیاں تھک کر واپس چلی گئیں تو اس نے گہری سانس لی۔ واپس پلٹا تو دیپو اس کے پیچھے کھڑا تھا۔ دیپو اس کا دوست تھا اور سردار کے محبوبت خانے کا ایک سپاہی تھا۔ سخت دل سردار نے پہاڑیوں میں ایک قید خانہ بھی بنایا ہوا تھا، یہاں سرکشی کرنے والوں کو اور سردار کے احکامات کی حکم عدولی کرنے والوں کو قید بھگتنی ہوتی تھی اور وہیں انہیں دوسری سزائیں بھی دی جاتی تھیں۔

''کیا ہو رہا تھا؟'' دیپو نے سوال کیا۔

''صفائی......!'' اس نے سادگی سے کہا۔

''میں بہت دیر سے یہاں کھڑا ہوں۔''

''تو پھر......؟''

''تم ان لڑکیوں کو دیکھ رہے تھے!''

''سب کو نہیں، صرف چندر کھو کو!''

''کیوں......؟''

''وہ مجھے اچھی لگنے لگی ہے۔''

''مرنا چاہتے ہو؟'' دیپو نے کہا۔ ''جانتے ہو وہ سردار کی بیٹی ہے!''

''اگر وہ سردار کی بیٹی ہے تو میں بھلا کیسے مر جاؤں گا؟''

''کسی اور سے یہ بات کہہ دی اور سردار کے کانوں تک پہنچ گئی تو سمجھو تم مر گئے۔''

''کسی اور سے کیوں کہوں گا، خود اُس سے ہی کہوں گا۔''

''پاگل مت بنو، ایسی بے وقوفی کبھی مت کرنا۔''

لیکن دیوا پاگل بن گیا، جیسے ہی اسے چندر کھو تنہا نظر آئی، وہ اس کے سامنے پہنچ گیا۔

وہ اُسے دیکھ کر ناخوشگواری کیفیت کا شکار ہو گئی۔ وہ بولی۔ ''کیا بات ہے؟''

''تم سے کچھ کہنا چاہتا ہوں، تم مجھے بہت اچھی لگتی ہو چندر کھو! میں تم سے ملتے رہنا چاہتا ہوں، بس تھوڑی دیر تمہارے پاس بیٹھ کر تم سے باتیں کیا کروں گا اور پھر چلا جاؤں گا۔''

چندر کھو کا چہرہ غصے سے سُرخ ہو گیا۔ ''اپنی شکل دیکھی ہے کبھی......؟''

''ہاں بہت بار...... کیوں......؟'' وہ معصومیت سے بولا۔

''مجھے بدصورتی سے نفرت ہے اور تم اس قبیلے کے سب سے بدصورت لڑکے ہو...





بھی......اور پھر تمہاری اوقات ہی کیا ہے، اصطبل کی صفائی کرنے والے......!'' وہ نفرت سے منہ بناتی ہوئی بولی۔

دیوانے اس کی شرربار نگاہیں دیکھیں، اسے ان آنکھوں میں ستارے جگمگاتے نظر آتے تھے۔ اس نے کہا۔ ''تب میں تم سے کچھ دُور بیٹھ جایا کروں گا، تمہیں بُرا تو نہیں لگا کرے گا۔''

''جاؤ اپنی موت کو آواز مت دو، اگر میں نے بابا کے سامنے زبان کھول دی تو کتے کی موت مارے جاؤ گے۔'' اس نے کہا اور تیز تیز قدموں سے واپس چل پڑی ......لیکن وہ آج کے عمل سے سرشار تھا۔ اس نے چندر کھو کے بالکل پاس کھڑے ہو کر اس سے باتیں کی تھیں۔

اسی رات اس نے ماں سے پوچھا۔ ''ماں! میں بہت بدصورت ہوں؟''

''کون کہتا ہے میرے لعل......!''

دوسری بار اور پھر تیسری بار بھی وہ موقع ملتے ہی چندر کھو کے پاس پہنچ گیا۔

''تم باز نہیں آؤ گے؟'' وہ غصے سے بولی۔ ''ٹھیک ہے، اب تمہارا علاج ضروری ہے۔''

دوسرے دن سردار لنگوتری تنہا ہی اصطبل آ گیا۔ کوئی نئی بات نہیں تھی، وہ اکثر پیدل چل کر اصطبل آ جاتا تھا۔

دیوانے اس سے تھوڑے فاصلے پر جھک کر اس کے قدموں کے نشان چھوئے اور ہاتھ کو ماتھے سے لگا کر پیچھے ہٹ گیا۔ سردار اسے غور سے دیکھ رہا تھا، پھر اس نے اپنے خاص گھوڑے کو دیکھتے ہوئے کہا۔ ''کیسا ہے ہمارا راجہ بنسی......؟''

''چوکس ہے مالک!'' دیوانے گردن جھکا کر کہا۔ اس نے بالکل محسوس نہیں کیا کہ سردار لنگوتری اسے گہری نظروں سے دیکھ رہا ہے، خود دیوا کی نظریں تو زمین میں گڑھی ہوئی تھیں۔

لنگوتری نے کہا۔ ''وہ چندر کھو تمہارے بارے میں کچھ کہہ رہی تھی، ملے تھے تم اس سے......؟''

''جی مالک! ناگ پنچمی والی رات وہ ہمیں اتنی سندر لگی تھیں کہ ہم حیران رہ گئے۔ پھر ہم نے دو تین بار ان سے باتیں کرنے کی کوشش کی، وہ کہتی ہیں کہ ہم بہت بدصورت ہیں پر مہاراج! ہماری ماں کہتی ہے کہ ہم بدصورت نہیں ہیں، کس کی بات مانیں ہم!''

''تم نے چندر کھو سے بات کرنے کی کوشش کیوں کی، کیا تم اس کے برابر کے ہو؟''

''ہم سے دو چار برس ہی چھوٹی ہوگی وہ مہاراج!''

''دیوا...... ! آئندہ تم اس کے سامنے مت جانا۔'' لنگوتری نے شاید اس کی معصومیت پر ترس کھایا تھا۔ دیوانے اس کی بات کا کوئی جواب نہیں دیا لیکن اس رات وہ چندر کھو کے بارے میں

نہ جانے کب تک سوچتا رہا۔

دوسری صبح وہ چھٹپٹے میں اُٹھ کر اصطبل کے پیچھے پہنچ گیا اور یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ چندر رکھا وہاں موجود تھی۔ اسے دیکھ کر اس نے غصے سے کہا۔ "صبح ہی صبح تو نے اپنی منحوس صورت دکھا دی مجھے، اب سارا دن پتہ نہیں کیسے گزرے گا۔"

"ارے مہارانی جی! ہماری ماں صبح اُٹھ کر سب سے پہلے ہمارا منہ دیکھتی ہے اور کہتی ہے کہ میں نے اپنے لعل کا سندر مکھڑا دیکھا ہے، میرا دن بہت اچھا گزرے گا۔"

"موت ہی آ رہی ہے تیری! اب دیکھنا تیرا دن کیسے گزرے گا۔" چندر رکھا نے ہونٹ بھینچ کر کہا۔

اور دیوا ہنس پڑا۔ "ذرا گزرا تو سوچ لو، ہم تو یہی کہیں گے کہ ہم نے تمہارا منہ دیکھا تھا۔ ویسے دیوتاؤں کی سوگند ہم تو باؤلے ہو گئے ہیں، اب تو کوئی ہے ایسا نہیں ہوتا کہ ہم تمہیں یاد نہ کرتے ہوں، پریم ہو گیا ہے شاید ہمیں تم سے، سیانے ایسا ہی کہتے ہیں۔"

چندر رکھا نے کوئی جواب نہیں دیا۔ وہ اسے قہر بار نگاہوں سے گھورتی ہوئی وہاں سے چلی گئی۔ دیوا مسکراتا رہا۔ اسے کنگوتری کی چیتاونی بھی یاد نہیں رہی تھی۔

لیکن اسی رات جب وہ اپنے جھونپڑے میں سونے کے لئے لیٹ گیا تھا اور رات کافی گزر گئی تھی باہر سے کسی نے اسے آواز دی اور وہ چونک کر اُٹھ گیا۔ ماں گہری نیند سو رہی تھی۔ آواز دوسری بار سنائی دی اور وہ جھونپڑے سے باہر نکل آیا۔ جیسے ہی اس نے باہر قدم رکھا، اچانک اس پر ایک موٹا کمبل آ پڑا اور پھر بہت سے ہاتھوں نے اسے دبوچ لیا۔

دیوا نے جدوجہد کی لیکن کامیاب نہیں ہو سکا۔ کمبل میں اس کا دم بُری طرح گھٹ رہا تھا لیکن مجبوری تھی۔ کافی لمبے سفر کے بعد اسے زمین پر کھڑا کر کے کمبل ہٹا دیا گیا۔

دیوا کی حالت بُری ہو رہی تھی۔ اس نے بُری طرح ہانپتے ہوئے کہا "ارے تو مار دے سسری۔" لیکن دوسرے لمحے اس نے دھندلائی آنکھوں سے چندر رکھا کو دیکھا اور دنگ رہ گیا۔ "تم...!" یہ کہہ کر اس نے گردن گھمائی تو اسے کنگوتری نظر آیا اور اس کے منہ سے نکل گیا۔

"ارے آپ مالک...؟"

"میں نے تم سے کہا تھا کہ دوبارہ تم چندر رکھا کے سامنے مت جانا۔"

"کہا تھا مالک...."

"تم پھر بھی اس کے پاس گئے۔"

"ہاں مالک!"





"کیوں......؟"

"ہمیں ان سے پریم ہو گیا ہے مالک!" وہ معصومانہ انداز میں بولا۔

"آپ نے سن لیا بابا....! یہ ہمارے چیروں کی ڈھول، ہماری چوکھٹ کا کتا، کسی گندے جانور جیسی تھوتنی والا، میرا پریمی ہونے کا دعویٰ کر رہا ہے، اس سے بڑی بے عزتی اور کیا ہو سکتی ہے میری؟"

"ہم اسے زہریلے سانپوں کے غار میں پھنکوا دیتے ہیں یا تم چاہو تو اپنے ہاتھوں سے اسے قتل کر دو، بولو کیا چاہتی ہو؟"

"آپ اسے قید خانے میں ڈال دیں بابا! دو چار دن بھوکا پیاسا رکھیں، ہوش میں آ جائے گا۔" چندر رکھا نے کہا۔

"اسے غار والے قید خانے میں ڈال دو اور جب تک میں نہ کہوں وہیں بند رکھو۔"

وہ لوگ اسے دبوچنے کے لئے آگے بڑھے تو دیوا نے ان میں سے دو کے سر پھوڑ دیئے لیکن وہ تعداد میں کافی تھے، انہوں نے اس پر قابو پا لیا اور پھر اسے اس تنگ غار میں پہنچا دیا گیا جس میں کنگوتری کے قیدی رکھے جاتے تھے۔

دو دن تک اسے کھانے کے لیے کچھ نہیں دیا گیا لیکن اس نے کسی کمزوری کا مظاہرہ نہیں کیا تھا۔ وہ خود بھی اکڑا ہوا تھا۔ چندر رکھا نے کہا تھا کہ اسے دو چار دن بھوکا رکھا جائے، خود ہوش میں آ جائے گا۔ اس نے اکڑ کر سوچا تھا کہ میں آٹھ دن تک کچھ نہیں کھاؤں گا لیکن چندر رکھا کے پریم سے باز نہیں آؤں گا۔

چوتھے دن سے اس کی حالت خراب ہونے لگی۔ پیاس سے حلق میں کانٹے پڑ گئے، بھوک سے آنکھوں میں حلقے پڑ گئے، پانچویں دن وہ زمین بوس ہو گیا اور اسے کوئی سدھ بدھ نہ رہی۔ اس دن قید خانے میں اس کے دوست دیپو کی ڈیوٹی تھی۔ دیپو نے ہر حکم نظر انداز کر کے اس کی تیمارداری کر کے دوستی نبھائی اور اسے زندگی کی طرف لے آیا۔

"میں نے تجھے سمجھایا تھا دیوا! مالک اور نوکروں کا ملاپ کبھی نہیں ہوتا۔"

"ہمیں اس سے پریم ہو گیا ہے۔" دیوا نے اُداسی سے کہا۔

"خود کو سمجھا لے، یہ پاپی پریم ایسا ہی ہوتا ہے تو صرف ایک سائیس ہے اور وہ مالک کی بیٹی! مجھے حیرت ہے کہ کنگوتری نے تجھے جیتا کیسے چھوڑ دیا، اس بات پر تو وہ تیری بوٹیاں اُڑا دیتا؟"

"اُڑا دے بوٹیاں...... پریم میں سب مر جاتے ہیں تو ہم بھی مر جائیں گے، دیپو! ہماری

ماں کا کیا حال ہے؟"

"بُری حالت ہے اس کی، پاگلوں کی طرح ایک ایک سے پوچھتی پھر رہی ہے کہ اس کا لعل کہاں گیا؟"

"یہ غلط ہے، ماں کو کون سمجھائے۔"

"تُو خود دیوا.....!!"

"میں.....؟ کیسے.....؟"

"یہ کام تو مجھ سے نہ کرا، کل جب کسی دوسرے سپاہی کا پہرا ہو تو ان سے کہہ کہ تُو سردار سے معافی مانگنا چاہتا ہے، آئندہ تُو کبھی چندر رکھا سے پریم کا دعویٰ نہیں کرے گا، ویسے سردار نے پہلے ایسا کبھی نہیں کیا، پتہ نہیں وہ تمہیں بھول گیا ہے یا پھر اس کے من میں تمہارے لئے زیادہ کرودھ ہے۔"

"خاموش رہو، بس ذرا ماں کا خیال رکھو، اس سے کوئی بہانہ بنا دو، کہہ دو کہ دیوا کو سردار نے دور کہیں کسی کام سے بھیجا ہے۔"

"وہ میں کہہ دوں گا تم سردار کو اپنا پیغام بھجوا دو۔"

"وہ میں سوچوں گا۔"

"مرتے مرتے بچے ہو.....اب بھی سوچو گے؟" دیپو نے کہا۔

"یہ بات کہنا چندر رکھا کے پریم سے منہ موڑنا ہے اور یہ میرے لئے مشکل ہے۔" دیوا نے کہا۔

اس نے کسی سے کچھ نہ کہا، البتہ چونکہ دیپو نے اسے کھانا دیا تھا اور اس کا کوئی ردِعمل نہیں ہوا تھا اس لئے دوسرے سپاہیوں نے بھی اسے کھانا دینا شروع کر دیا۔

یوں دن گزرنے لگے۔ مہینہ، دو مہینے، تین مہینے..... دیپو نے دیوا کی ماں کو سمجھا دیا تھا کہ سردار گنگوتری نے دیوا کو شہر میں رکھا ہوا ہے، ابھی اسے واپس آنے میں کافی دن لگیں گے۔"

"وہ ٹھیک ہے نا.....؟" دیوا نے پوچھا۔

"ہاں میرے سمجھانے سے اسے اطمینان ہو گیا ہے۔"

پھر سال گزرا، دو سال، تین سال اور پھر پانچ سال گزر گئے۔ دیوا اس قید خانے کا واحد قیدی تھا جس کی سردار نے کبھی پلٹ کر خبر نہیں لی۔ دیپو کہیں اور چلا گیا تھا، کبھی کبھی اسے لاکھ خوشامدوں کے بعد کسی سپاہی سے ماں کی خبر مل جاتی تھی۔

ایک دن قید خانے کے سپاہیوں نے اسے اچھا کھانا دیا تو اس نے پوچھ ہی لیا۔ "آج کوئی تہوار تھا کیا.....؟"





"آج سردار کی بیٹی کا وِواہ تھا۔" سپاہی نے بتایا اور دیوا کا دل دھک رہ گیا۔

"چندر رکھا کا.....؟"

"ہاں..... دیال باگا اس کا پتی بن گیا۔" یہ سن کر دیوا کی آنکھوں میں اندھیرا اُتر آیا تھا۔

وقت اور گزر گیا۔ بہت دن کے بعد دیپو پھر قید خانے میں آیا تھا۔ وہ اندر آ کر دیوا سے لپٹ گیا۔

"کیا حال ہو گیا ہے تیرا..... پتہ نہیں سردار کو تجھ سے کیا دشمنی ہو گئی ہے، تجھے معلوم ہے کہ چندر رکھا کا وِواہ ہو گیا تھا بعد میں اُس کا پتی مر گیا۔"

"مر گیا.....؟" وہ اُچھل پڑا۔

"ہاں اسے کرن ناگ نے ڈس لیا، اس کا سنگا بھی نیلا پڑ گیا تھا، وہیں کا وہیں مر گیا۔"

دیوا خاموش نگاہوں سے دیپو کو دیکھتا رہا۔ دیپو نے افسردگی سے کہا۔ "اور جب تیری ماں کی موت ہوئی تب میں یہاں نہیں تھا، مجھے افسوس ہوا کہ تُو تو قید میں تھا مگر میں بھی تیری ماں کے انتم سنسکار میں حصہ نہیں لے سکا۔"

دیوا بُری طرح لرز گیا اور پھٹی پھٹی آنکھوں سے دیپو کو دیکھنے لگا۔ دیپو نے چونک کر اس کا چہرہ دیکھا اور اچانک ہی دیپو کے چہرے پر بھی مردنی چھا گئی۔ اس نے حیرانی سے دیوا کو دیکھتے ہوئے کہا۔ "تو کیا تجھے ماں کی موت کے بارے میں خبر نہیں دی گئی؟"

دیوا نے کوئی جواب نہیں دیا، وہ بس دیپو کو دیکھتا رہا اور پھر اچانک ہی اس سے ضبط کا بندھن ٹوٹ گیا۔ وہ پھوٹ پھوٹ کر رو دیا، اس کے حلق سے روتے ہوئے آواز نکل رہی تھی۔

"ماں مر گئی، مر گئی وہ.....! مجھے خبر تک نہیں دی ان پاپیوں نے، گنگوتری نے آج تک جو کچھ کیا، وہ اتنا بڑا ظلم نہیں تھا لیکن یہ بہت بڑا ظلم ہے کہ اس نے مجھے میری ماں کی چتا کو آگ تک نہ لگانے دی۔ نہیں، گنگوتری نہیں! میں تیرا اغلام تھا، بچپن سے لے کر جوانی تک میں نے تیری سیوا کی، زمین پر پیروں کے ان نشانات کو چوما جو تیرے پیروں سے بنتے تھے، تُو نے کسی بات کی لاج نہیں رکھی گنگوتری! بُرا کیا تو نے یہ بہت بُرا کیا۔"

دیپو کہہ رہا تھا۔ "سچ سچ انہوں نے بہت بُرا کیا، ان کی اپنی بھی مائیں ہیں، تجھے تیری ماں کی موت کی خبر تو دینی چاہیے تھی۔"

"کچھ اور پتہ چلا تجھے میری ماں کے بارے میں؟"

"کبھی بتایا نہیں میں نے تجھے، وہ اسی دن سے بیمار ہو گئی تھی جب دو دن سے اس نے تیری

صورت نہیں دیکھی اور اس کے بعد وہ چارپائی سے ہی لگی رہی، وہ سوکھ کر ہڈیوں کا ڈھانچہ بن گئی، حالانکہ جب تک میں یہاں تھا، اُسے تسلیاں دیتا رہا کہ سردار لنگوتری نے اسے کام سے شہر میں بھیج دیا ہے اور وہ وہیں رہنے پر مجبور ہے، میں تھوڑے تھوڑے دنوں کے وقفے کے بعد ماں کو تسلیاں دینے چلا جایا کرتا تھا، اس کے لئے کپڑے اور دوسری چیزیں لے جایا کرتا تھا اور کہتا تھا کہ یہ دیوا نے تیرے لئے بھیجے ہیں، میں اسے اپنی طرف سے چٹھی لکھ کر بھی لے جاتا تھا اور دکھاتا تھا، میں نے اسے بڑی تسلیاں دے رکھی تھیں اور کہا تھا کہ اب وہ دیوا کے دواہ کی تیاریاں کرے، دیوا آئے گا تو کہیں نہ کہیں اس کا دواہ کر دیا جائے گا اور وہ بستی کی لڑکیوں کے بارے میں مجھ سے باتیں کرتی تھی۔ وہ کہتی تھی کہ ان میں سے کونسی لڑکی ایسی ہے جو اس کے دیوا کے قابل ہے۔"

دیپو اسے کہانیاں سناتا رہا اور دیوا پھوٹ پھوٹ کر روتا رہا۔ دیپو نے اسے تسلیاں دیں اور کہا کہ دیکھو کب سردار کے من میں دیا جاگتی ہے اور تجھے آزادی دیتا ہے، میں نے کئی بڑے بوڑھوں سے کہا ہے کہ وہ دیوا کی آزادی کے لیے سردار سے بات کریں مگر وہ بھی ڈرتے ہیں کیونکہ اس سلسلے میں لنگوتری کی بیٹی چندر مکھا کا نام بھی آتا ہے اور سردار نے آج تک اس بات کو سب سے چھپائے رکھا ہے۔

دیپو نے بہت سی باتیں اسے بتائیں اور اس کے بعد چلا گیا لیکن دیوا کے سینے میں غم کا سمندر ٹھاٹھیں مار رہا تھا اور کچھ بھی ہو جاتا، اس سے بھی بُری خبر سننے کو ملتی لیکن ماں اس طرح چلی گئی تھی۔ یہ نہیں ہونا چاہیے تھا۔ ساری رات اور پھر دوسرا دن اسی طرح گزر گیا۔

دوسرے دن صبح ہی سے بارش شروع ہو گئی تھی اور دیوا کو اور بھی بہت سی باتیں یاد آ رہی تھیں۔ اس کے کانوں میں ماں کی آوازیں گونج رہی تھیں۔

"ماں! میں بدصورت ہوں نا؟"

"کون کہتا ہے میرے لعل، کسی نے کہی ہے کیا تجھ سے یہ بات...؟"

"ہاں کہی ہے۔"

"آنکھیں پھوٹ جائیں دیوتا کریں اس کی، کون پاپی ہے وہ مجھے بتا دیوا!" ماں چلی گئی تو، اب کون مجھے یہ کہے گا کہ میری صورت اچھی ہے، نہیں ماں نہیں، یہ سب اچھا نہیں ہوا۔"

آسمانوں پر بجلی کڑکی، چھت کے سوراخ سے روشنی اندر آئی اور دیوا اپنی جگہ سے اُٹھ کھڑا ہو گیا۔ اس نے اپنے ہاتھ کی آستین سے آنسو پونچھے اور اس کے بعد غار کی ان پتھریلی دیواروں کو دیکھنے لگا جو اتنی مضبوط تھیں کہ ہزار انسان بھی مل کر انہیں اپنی جگہ سے ٹس سے مس نہیں کر سکتے تھے، بس ایک چھوٹا سا دروازہ تھا جس میں لوہے کی موٹی موٹی سلاخیں لگی ہوئی تھیں اور ان کے باہر موٹا





سا تالا لٹک رہا تھا۔ ایک پہرے دار تھوڑے تھوڑے وقفے کے بعد سامنے سے گزرتا تھا اور پلٹتے پھرتے اندر نگاہ مار لیتا تھا۔

دیوا کے چہرے پر خوفناک سائے گردش کرنے لگے۔ وہ آہستہ آہستہ اپنی جگہ سے آگے بڑھا اور سلاخوں کے پاس جا کھڑا ہوا۔ کچھ لمحوں کے بعد پہرے دار اس کے سامنے سے گزرا تو دیوا کو کھڑا دیکھ کر رک گیا۔

"نیند نہیں آ رہی دیوا! بڑے زور کی بارش ہو رہی ہے، ذرا بجلی کے تڑاخے تو دیکھیں باہر دیکھو تو دل لرز جائے۔"

"سانجھو! میری بات سنو۔" دیوا نے کہا اور سانجھو سلاخوں کے پاس آ گیا۔

سالہا سال گزر چکے تھے، دیوا کی طرف سے کبھی کوئی ایسی کارروائی نہیں ہوئی تھی جو تشویش کی حیثیت رکھتی ہو۔ سب کو اس پر اعتماد تھا لیکن آج بات دوسری ہو گئی تھی۔ اس بستی کے لوگوں نے اس پر ظلم کیا تھا، اسے اس کی ماں کی موت سے آگاہ تک نہیں کیا تھا، کچھ نہیں بتایا تھا اسے، یہ سب کچھ غلط تھا۔ سانجھو کو بھی یقیناً پتہ ہوگا کہ اس کی ماں گزر گئی ہے، اسے بتانا چاہیے تھا، کہنا چاہیے تھا اسے۔ وہ سلاخوں کے پاس آ گیا۔

"سانجھو! دیپو کہاں ہے؟"

"وہ تو بہت دیر ہوئی واپس چلا گیا۔"

"سانجھو! تجھے پتہ ہے اس نے مجھے کیا خبر سنائی ہے؟"

"کیا......؟" سانجھو نے دھیمے لہجے میں کہا۔

"اس نے مجھے بتایا ہے کہ میری ماں مر گئی۔"

"ہاں مگر یہ تو کافی دن پہلے کی بات ہے۔"

"مجھے تم لوگوں میں سے کسی نے نہیں بتایا۔"

"کیا بتاتے دیوا! دکھ کے سوا تجھے اور کیا ملتا، ہم میں سے کسی نے یہ کام نہیں کیا۔"

"تیری ماں زندہ ہے سانجھو؟"

"ہاں میرے تو پتا جی بھی زندہ ہیں۔"

"مگر میری ماں زندہ نہیں ہے۔ تم میں سے کوئی بھی مجھ پر رحم کھا سکتا تھا، تم اگر چاہتے تو مجھے میری ماں کے آخری سنسکار میں حصہ لینے کے لیے تھوڑی دیر کے لیے باہر نکال سکتے تھے، میں اپنی ماں کی چتا کو آگ تو لگا دیتا، کتنا بدنصیب ہوتا ہے وہ بیٹا جو ماں کی آغوش میں پل کر جوان ہوتا ہے مگر اس کی ارتھی کو کندھا تک نہیں دے سکتا۔ میں نہ ہوا، میرے اپنے ہی کام سے مجھے قید ملی اور میری

گھر کے پچھلے حصے پہ پہنچ گیا۔ اصطبل کے سامنے سے گزرا تو اسے گھوڑے کے ہنہنانے کی آواز سنائی دی اور اس کے قدم رک گئے۔ یہ راجہ جسی کی آواز تھی۔ دیوا اسی گھوڑے کی دیکھ بھال کرتا تھا۔ راجہ جسی نے اسے فوراً پہچان لیا تھا۔

دیوا کے قدم رک گئے۔ ایک لمحے تک وہ کشمکش کا شکار رہا پھر گھوڑے کی طرف چل پڑا۔ اصطبل کے پاس اسے ایک چارپائی نظر آئی جس پر کوئی سو رہا تھا، یقیناً یہ اصطبل کا محافظ تھا، ورنہ کسی اور کے اس جگہ سونے کی کوئی وجہ نہیں تھی۔

دیوا کچھ لمحے کشمکش کا شکار رہا، دوسری طرف گھوڑا بے چینی سے بار بار پہلو بدل رہا تھا۔ وہ اس کے قریب آنا چاہتا تھا، دیوا کو بھی اس سے پیار تھا۔ ماں کی موت کے بعد زندگی سے کوئی دلچسپی نہیں رہ گئی تھی، اگر کچھ ہوتا ہے تو ہو جائے چنانچہ وہ آگے بڑھ کر راجہ جسی کے پاس پہنچ گیا۔

بے زبان جانور اس سے اپنے مطابق محبت کا اظہار کرنے لگا۔ دیوا بھی بے اختیار ہو گیا تھا، اس نے گھوڑے کو خوب پیار کیا، اس کا سر سینے سے لگایا پھر سیدھا کھڑا ہوا تو چند قدم کے فاصلے پر اصطبل کے محافظ کو کھڑے پایا۔

”میں نے تجھے پہچان لیا دیوا۔۔۔ پہلے میں سمجھا کہ کوئی چور ہے جو اس قیمتی گھوڑے کو چرا کر لے جانا چاہتا ہے لیکن گھوڑے کا تجھ سے اور تیرا گھوڑے سے پیار دیکھ کر میں نے پہچان لیا کہ تو دیوا ہے۔“

”تو تیواری ہے نا۔۔۔؟“ دیوا نے کہا۔

”ہاں رے۔۔۔ اس طرح کیوں پوچھ رہا ہے اور ہاں بہت دنوں سے تو کہاں چلا گیا تھا۔۔۔ سے زیادہ گرا ہوا تھا۔۔۔ اپنی ماں کی موت پر بھی نہیں آیا کیسا کپوت ہے تو۔۔۔ کہاں چلا گیا تھا۔۔۔؟“

”نرکھ یاترا پر گیا تھا۔“ دیوا نے کہا اور ہنس پڑا۔

”نرکھ یاترا۔۔۔۔۔؟ وہ کیا ہوتی ہے؟“ تیواری نے حیرانی سے کہا۔

”تو جاننا چاہتا ہے؟“

”ارے نہیں دیوا! مالک ہمیں کہاں چھوڑیں گے، خود تو گھومتے پھرتے ہیں، ان دنوں سنا ہے چندر، لکھی گئے ہیں، اب تو بڑے دھرمی ہو گئے ہیں۔“

دیوا چونک پڑا۔ اس نے پریشانی سے پوچھا۔ ”سردار لنگوتری گھر میں نہیں ہیں؟“

”کہاں۔۔۔! مہینہ ہو گیا ہے، اکثر یاتراؤں پر جاتے رہتے ہیں، جب سے دیال ناگا کا دیہانت ہوا ہے اور چندر لکھا وِدھوا ہوئی ہے، سردار کا من بڑا نرم ہو گیا ہے۔ اب وہ پہلے جیسے نہیں رہے۔“





”چندر لکھی بھی ان کے ساتھ گئی ہیں؟“

”نہ نہ۔۔۔ وہ نہیں گئیں، بہت دنوں سے بے چاری، ایک تو ودھوا، دوسرے بالک جنے والی ہے، ایک دم چارپائی سے جا لگی ہیں۔۔۔ پر چھوڑ ان باتوں کو، یہ بتا دیوا کیا چکر ہو گیا تھا تجھے، کہاں غائب ہو گیا تھا تو، ساری بستی والے حیران ہوتے تھے کہ ماں اتنی بیمار ہے اور بیٹا غائب ہے۔“

”کسی نے سردار سے نہیں پوچھا میرے بارے میں؟“

”پوچھا تھا۔“

”پھر سردار نے کیا کہا؟“

”وہ چپ رہے کچھ نہ کہا بس یہی کہا کہ ہمیں اپنے کرموں کا پھل بھوگ رہا ہو گا، سب سے زیادہ حیرت اس بات پہ ہوئی کہ تو اپنی ماں کی موت پر بھی نہیں آیا اور پرائے غیروں نے اس کی چتا کو آگ لگائی، آخر ہوا کیا تھا، کیا بپتا پڑی تھی تجھ پر؟“

”بپتا ہی پڑی تھی تیواری! مگر اسے پوچھ کر تجھے کیا ملے گا، کون جانے کب کوئی مشکل پڑ جائے۔“

”میری سمجھ میں نہیں آتا۔“ تیواری نے گردن ہلا کر کہا۔

”میں سمجھاتا ہوں کہ بپتا کیسے پڑتی ہے۔“ دیوا نے کہا اور اچانک اس نے تیواری پر حملہ کر دیا۔ دونوں ہاتھوں سے تیواری کی گردن دبا کر اسے دبوچ لیا اور کچھ دیر بعد وہ ساکت ہو گیا۔

”میرے دل میں اب کسی کے لیے کچھ نہیں رہ گیا تیواری! میں تو اپنے کرموں کا پھل بھوگ رہا تھا مگر اب لنگوتری اپنے کرموں کا پھل بھوگے گا۔“

دیوا نے جھک کر تیواری کی بغلوں میں ہاتھ ڈالے اور اسے گھسیٹتا ہوا ایک تاریک گوشے میں لے گیا۔ یہاں آ کر اس نے تیواری کی قمیض اتاری اور اسے درمیان سے پھاڑ کر اس سے دونوں ہاتھ پیچھے کس دیئے، باقی کپڑا اس نے تیواری کے حلق میں ٹھونس دیا۔ اس کام سے فارغ ہو کر وہ واپس پلٹا تو راجہ جسی نے پھر آواز نکالی۔

کچھ سوچ کر وہ دوبارہ راجہ جسی کے پاس آ کر بولا۔ ”آج پہلی بار مجھے تجھ سے کام آ پڑا ہے راجہ جسی! تجھے میرا ساتھ دینا ہو گا۔“ وہ گھوڑے کی پیٹھ تھپتھپاتا اصطبل سے باہر نکل آیا اور چوروں کی طرح آگے بڑھنے لگا۔ اسے معلوم تھا کہ چندر لکھا کہاں مل سکتی ہے۔ بڑے بھاگ والا تھا سردار لنگوتری کہ یاتراؤں کو نکل گیا تھا، اگر یہاں ہوتا تو کون جانے کیا ہو جاتا اس کے ساتھ۔۔۔!

بارش اب بھی ہو رہی تھی بس بادل اور بجلی کا زور ٹوٹ گیا تھا۔ اس کے پورے بدن سے

پانی بہہ رہا تھا۔ بدن پر بھولے لئے بیٹھے ۔۔۔ وہ ان سے چھپے ہوئے تھے لیکن اس وقت وہ ان تمام چیزوں سے بے نیاز تھا۔ بارش کی وجہ سے ہر طرف خاموشی اور سناٹا تھا، اسے اس جگہ تک پہنچنے میں کوئی دقت نہیں ہوئی جہاں چندر مکھی سو رہی تھی۔

وہ ایک زرتار چھپرکھٹ پر گہری نیند سو رہی تھی۔ ٹھاکر جی نے ہمیشہ اسے شہزادی بنا کر رکھا تھا۔ اس کی شادی بھی بڑی دھوم سے کی تھی، وہ اس سے پیچھے نہیں ہٹ سکتا تھا اور اب وہ دیوی مشکل کا شکار تھی پتی کی موت کا دکھ اور اوپر سے ماں بننے کی مشکل ۔۔۔ ٹھاکر جی اور اس کی پتنی نے اپنے طور پر اسے ہر سہولت دی تھی مگر اس کا غم کون بانٹ سکتا تھا۔

آخرکار دیوا اس کے سر پر پہنچ گیا۔ کمرے میں شمع دانوں میں ایک شمع روشن تھی اور اس کی مدھم روشنی نے خوبصورت چندر مکھی کے چہرے کا احاطہ کیا ہوا تھا۔ دیوا اس کے سرہانے کھڑا ہو کر اسے دیکھنے لگا۔

پھر اس کے ہونٹوں سے مدھم آواز نکلی۔ "تو اب بھی اتنی ہی سندر ہے چندر مکھی، مگر میری آنکھ بدل گئی ہے۔ نفرت اور محبت کے بیچ تھوڑا سا ہی فاصلہ ہوتا ہے، تیری وجہ سے میری ماں مجھے یاد کرتے کرتے مر گئی، اس کے بعد تجھے پریم کی نگاہ سے دیکھنا اس سنسار کا سب سے بڑا پاپ ہے۔"

چندر مکھی شاید بہت چوکنی سونے کی عادی تھی۔ اس مدھم سی سرسراہٹ سے ہی وہ جاگ گئی۔ پہلے اس نے ادھ کھلی آنکھوں سے ادھر ادھر دیکھا پھر اس کی نگاہ دیوا پر پڑی اور وہ بری طرح اچھل پڑی۔

دیوا مسکرا کر بولا۔ "چیخنا چاہے تو چیخ سکتی ہے، میں تیرا منہ بند نہیں کروں گا، ہاں جو تجھے بچانے آئے گا، وہ جیتا نہیں جائے گا۔"

"تو ۔۔۔ تم دیوا ہے؟" چندر مکھی نے کہا۔

"پہچان لیا تو نے مجھے چندر مکھی! وہی ہوں میں، بڑی ٹھاکر کے تو اپنے پتا کی طرح یہی سوچا ہوگا کہ سنسار میں انسان ایک جیسے ہی ہوتے ہیں، کسی کو اوپر سے انسان کو جانور سمجھ کر ادھر کا نہیں ہوتا۔"

"تو یہاں کیوں آیا ہے؟" چندر مکھی سنبھل کر چھپرکھٹ پر بیٹھ گئی۔

"تیرے چرنوں میں بیٹھا ان دینے۔" دیوا آگے بڑھا اور اس طرح چندر مکھی کے سامنے ہو گیا جیسے اس کے پیر چھونا چاہتا ہو۔ چندر مکھی نے یہی سمجھ کر پاؤں سمیٹے تھے لیکن دوسرے لمحے دیوا کے دونوں ہاتھوں کی انگلیاں اس کی نازک گردن سے لپٹ گئیں۔ چندر مکھی نے اپنے کمزور ہاتھوں سے





اس کی کلائیاں پکڑ لیں، ان کی گرفت سے نکلنے کی کوشش کی لیکن آخر میں اس کی ۔۔۔ تڑپی اور پھر اس نے آنکھیں موند لیں۔ وہ بے ہوش ہو گئی تھی۔

دیوا نے اس کی بے ہوشی کو محسوس کیا پھر بڑی بے دردی سے اسے اٹھا کر کندھے پر ڈال لیا۔ اسے چندر مکھی کے وجود کی بھاریوں کا کوئی احساس نہیں تھا، نہ ہی اس کے معمول سے زیادہ وزن کی کوئی پروا تھی۔ وہ جس سے ہوتے ہوئے آسانی سے باہر نکل آیا۔

بارش اب بہت ہلکی ہو گئی تھی۔ ویسے دیوا کی اس کامیابی میں بارش کا بھی ہاتھ تھا، ورنہ شاید یہ سب اتنا آسان نہ ہوتا۔ چندر مکھی کو کندھے پر ڈالے وہ دوبارہ اصطبل آیا اور اس نے رجّو جنسی کو کھول لیا، پھر اسے اصطبل کی چھت سے باہر لایا اور پھر اس نے چندر مکھی کو گھوڑے کی پیٹھ پر ڈال دیا۔

اس کے بعد اس نے اس کی گردن کی رسی پکڑی اور پیدل چل کر باہر گلی میں نکل آیا۔ کچھ دور پیدل چل کر اس نے خود کو سنبھالا اور گھوڑے کی پیٹھ پر سوار ہو گیا۔ اس کے بعد اس نے رجّو جنسی سے کہا۔ "خیال کرنا جنسی! بستی سے خاموشی سے نکلنا ہے، منہ سے کوئی آواز مت نکالنا۔"

گھوڑے نے جیسے سب کچھ سمجھ لیا تھا لیکن بستی سے باہر آ کر گھاٹ اور بارش سے بھیگی چٹانوں والے میدان میں گھوڑے نے اپنا فن دکھانا شروع کر دیا اور چٹانوں میں بہنے والے پانی کی پروا کئے بغیر تیز رفتاری سے دوڑنے لگا۔

ساری رات گھوڑا دوڑتا رہا تھا۔ صبح اجالے کی پہلی کرن نے ایک ندی کا کنارہ دکھایا تھا۔ برساتی ندی تھی جو پچھلے دن کی بارش سے مست ہو گئی تھی اور اس وقت خوب شور مچاتی ہوئی بہہ رہی تھی، اس کے کنارے لمبی لمبی گھاس اور درختوں کی بہتات تھی۔

گھوڑے کی رفتار سست ہوئی۔ آخرکار وہ ندی سے کچھ فاصلے پر رک گیا اور انتظار کرنے لگا کہ اس کا مالک اس کے فیصلے سے اتفاق کرتا ہے یا اختلاف ۔۔۔ لیکن دیوا کو بھی اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ اب ٹوتم سری سے کافی دور نکل آیا ہے اور اگر بستی کی روشنی میں حقیقت سے واقف ہو کر اسے تلاش کرنے والے ادھر کا رخ بھی اختیار کر لیں تو شام سے پہلے یہاں تک نہیں پہنچ سکیں گے چنانچہ اس نے گھوڑے سے اختلاف نہیں کیا اور خود بھی گھوڑے سے نیچے اتر گیا۔

پھر اس نے چندر مکھی کی طرف ہاتھ بڑھائے تو اس کی آواز ابھری۔ "میں ہوش میں ہوں، خود نیچے اتر جاؤں گی۔" وہ خود کو گھوڑے پر سنبھالنے لگی۔ گھوڑے کی سواری سے واقف تھی اس لئے نیچے اتر گئی لیکن اس کے چہرے پر شدید کرب کے آثار تھے۔ نیچے اتر کر اس نے ادھر ادھر دیکھا اور پھر ایک جگہ گھنی گھاس دیکھ کر ادھر جا بیٹھی۔

دیوانی تو تب چندر مکھی پہنچی ہوئی تھیں۔ اس کا خیال تھا کہ وہ پیچھے کی اور دیوان اس کی طرف متوجہ ہو جائے گا۔ اس کے بعد کیا ہوتا؟ اگر وہ اکیلا ہوتا تو دیوا اس سے جنگ کرتا اسے بے ہوش کر دیتا، لیکن اس کے باقی ساتھیوں کا اس سے بہت زیادہ فاصلہ نہیں تھا اور اتنی برق رفتاری سے دیوا، چندر مکھی سمیت یہاں سے فرار ہو سکتا تھا۔

چندر مکھی بھرپور مدافعت کر رہی تھی اور اس کی کوشش یہی ہوگی کہ ان لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کر کے دیوا سے نجات حاصل کرے، لیکن چندر مکھی نہیں چیخی بلکہ نوجوان ہی خوفزدہ انداز میں چاروں طرف دیکھنے لگا۔ اسے اس ماحول کی پراسراریت کا احساس ہو رہا تھا۔ دفعتاً اس نے دریا کے کنارے کی طرف چھلانگ لگائی۔ ہاتھ میں پکڑے ہوئے ڈبے کو پانی میں ڈبویا اور اسے بھر کر مندر کی طرف واپس لے دوڑا۔

دیوا کو اس کی بدحواسی پر ہنسی آ گئی لیکن اب یہ موقع ملا تھا تو اس سے فائدہ اٹھانا بڑا ضروری تھا۔ نوجوان اپنے ساتھیوں کے پاس پہنچ کر انہیں صورتحال بتائے گا اور وہ سب ادھر دوڑ پڑیں گے کیونکہ ان کی تعداد اچھی خاصی تھی۔

دیوا کے بدن میں بجلی سی دوڑ گئی۔ وہ تیزی سے آگے بھاگا اور چندر مکھی کے پاس پہنچ گیا۔

"کھڑی ہو جا چندر مکھی، کھڑی ہو جا جلدی سے۔ یہاں سے نکل چلیں جلدی کر۔"

چندر مکھی حیرت انگیز طور پر کچھ کہے بغیر کھڑی ہو گئی تھی۔ دیوا نے بجلی کی سی تیزی سے گھوڑے کو اپنی جانب متوجہ کیا اور گھوڑا پھرتی سے اس کے پاس پہنچ گیا۔ اس نے چندر مکھی کو سہارا دے کر گھوڑے کی پشت پر بٹھایا اور پھر خود اس کے پیچھے بیٹھ گیا۔ اس کے بعد اس نے گھوڑے کو بالکل مخالف سمت دوڑا دیا۔

گھوڑے کی رفتار بہت زیادہ تیز نہیں کی تھی، لیکن پھر بھی وہ یہاں سے دور نکل جانا چاہتا تھا۔ منظر بدل گیا۔ دریا کی مخالف سمت چلتا ہوا دیوا وہاں سے کافی فاصلے پر آ گیا۔ اب دور دور تک نظر نہیں آ رہی تھی۔ ایک ایسی جگہ سے دیوا نے دریا پار کیا جہاں دریا کی تہہ نظر آ رہی تھی





اور وہاں سے اس کے بہنے کی رفتار بھی بہت معمولی سی تھی۔

جاندار گھوڑے نے بڑے آرام سے دریا عبور کر لیا اور اس کے بعد وہ جنگل میں آگے بڑھتا رہا۔ دیوا کئی بار سادھوؤں کو پکڑنے کے سلسلے میں اس طرح کے علاقوں میں سفر کر چکا تھا، اسے اندازہ ہو رہا تھا کہ دریا سے دور بھی کہیں پانی وغیرہ کا کوئی ذخیرہ ہو سکتا ہے۔ زمین پر پھیلی ہوئی گھاس اس بات کی طرف اشارہ کر رہی تھی۔ بہرطور دیوا چلتا رہا۔

کوئی دو گھنٹے تک اس نے سفر کیا تو چندر مکھی کی آواز ابھری۔

"دیوا بہت دور نکل آئے ہیں ہم، اب ذرا ... مجھے اتار دے۔ میں نے تیرے ساتھ برا سلوک نہیں کیا، تیری بات مان لی اور تجھے خطرے سے نکال لیا۔" چندر مکھی کے انداز میں نرمی تھی اور کوئی ایسی بات نہیں تھی جس سے دیوا کو یہ خیال ہوتا کہ چندر مکھی اس کے ساتھ عدم تعاون کر رہی ہے۔ چنانچہ وہ ایک گھنے سایہ دار درخت کے نیچے رک گیا اور اس نے سہارا دے کر چندر مکھی کو گھوڑے سے اتار دیا۔

چندر مکھی زمین پر لیٹ کر زور زور سے کراہنے لگی تھی۔

"میری حالت خراب ہو رہی ہے دیوا، میں اپنی زبان سے تجھ سے کیا کہوں، تھوڑا بہت سمجھ دار تو تو بھی ہے۔ دیکھ دیوا، تیری مجھ سے دشمنی ہے لیکن میرے ساتھ جو وجود ہے اس سے تیرا کوئی جھگڑا نہیں ہے۔ میں بہت شدید تکلیف محسوس کر رہی ہوں، مجھے اپنی زندگی کی کوئی پروا نہیں ہے، لیکن تو خود سوچ ایک بے گناہ وجود کو اگر تیرے ہاتھوں کوئی نقصان پہنچ گیا تو کیا ہوگا۔"

"چندر مکھی میں انسان ہوں کہاں، جو میرے دل میں شرافت کا کوئی تصور ابھرے۔ گنگوتری کی خوش نصیب تھا کہ اس وقت جب میں اسے قتل کرنے اور بدلا لینے کے لیے اس کے گھر میں داخل ہوا تو وہ قبیلے سے باہر گیا ہوا تھا اور تو، تو نے بہت معمولی سی بات پر میرے ساتھ بہت بڑی دشمنی کی۔ چندر مکھی کوئی کسی کو اچھا لگتا ہے تو وہ اپنے دل کی بات اس سے کہہ ہی دیتا ہے، میں نے تجھ سے اپنی پسند کا صلہ تو نہیں مانگا تھا۔ تو نے مجھے دنیا ہی سے دور کر دیا۔ کیوں چندر مکھی کیا ملا تجھے میری ماں دیوا دیوا کرتی ہوئی مر گئی اور تم لوگوں نے مجھے میری ماں کی شکل بھی نہ دکھائی۔ صرف چند لفظوں کی اتنی بڑی سزا دی تم نے مجھے۔"

چندر مکھی کا سر جھک گیا تھا۔ "ہاں دیوا، میں اپنی بے گناہی کی بات نہیں کروں گی، جسے نقصان پہنچ جاتا ہے، وہ نقصان کو نقصان ہی کی نظر سے دیکھتا ہے، لیکن تو یہ سمجھ لے کہ میں نے اس وقت بھی اپنی شرمندگی کو محسوس کیا ہے۔ میں اگر چاہتی تو وہاں چیخ کر لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کر لیتی، مگر میں جانتی تھی کہ تجھے کوئی نقصان پہنچ جائے گا، اس لیے میں نے کوئی آواز منہ سے نہیں نکالی

اور خاموشی سے تیرے ساتھ اٹھ کر چلی آئی لیکن دیوا، میرے لئے نہیں اس وجود کے لیے جو ابھی اس دنیا میں نہیں آیا، تو مجھ پر رحم کر، بدلے کا خیال دل سے نکال کر مجھے میری بستی پہنچا دے، میں کہہ دوں گی کہ میں خود کہیں چلی گئی تھی تاکہ تجھے کوئی اور نقصان نہ پہنچے، دیوا اس کے بعد بھی اگر تیرا دل میری طرف سے صاف نہ ہو تو دوبارہ مجھے اٹھا لانا یا پھر وہیں میری گردن کاٹ دینا۔"

دیوا نے خونخوار نگاہوں سے اسے دیکھا اور رخ بدل لیا، اس کے دل میں انتقام کی شدید آگ روشن تھی۔ کافی دیر تک چندر کلھ وہاں آرام کرتی رہی اور اس کے بعد دیوا نے اس سے کہا۔

"اٹھ چل میرے ساتھ۔"

"تیری مہربانی دیوا، مجھے اب بھی دکھ ہے کہ میری وجہ سے تجھے اتنی شدید تکلیف پہنچی۔"

چندر کلھ یہی سمجھی تھی کہ دیوا اسے اس کی بستی لے جانے کے لیے تیار ہو گیا ہے، دیوا نے اسے گھوڑے پر بٹھایا اور اس کے بعد گھوڑے کو وہاں سے آگے بڑھا دیا۔

چندر کلھ پر نیم غشی کی سی کیفیت طاری تھی۔ سارا دن گزر گیا تھا، ساری رات گزر گئی تھی اور ان دونوں کے منہ میں پانی کا ایک قطرہ یا خوراک کی ایک کھیل بھی نہیں گئی تھی۔ چندر کلھ نے آنکھیں بند کر لیں اور دیوا کے سینے سے سر لگا دیا۔

دیوا گھوڑے کو آگے بڑھاتا رہا، اس کے دل میں اس وقت چندر کلھ کے لیے ہمدردی نہیں تھی، ماں کی آس اسے دنیا کی ہر چیز سے زیادہ شدید لگ رہی تھی۔ شام ڈھلی اور پھر رات ہو گئی۔ دیوا تھوڑا اچنتا رہا جو واقعہ پیش آ گیا تھا وہ بڑا خطرناک تھا، اسے لگتا تھا کہ اس کے بعد بھی وہ آبادیوں کے قریب ہی تھا لیکن اب وہ یہاں سے کافی دور نکل جانا چاہتا تھا۔

وہ سردار تنہوتری کے بارے میں اچھی طرح جانتا تھا، تنہوتری جنگلوں کا بادشاہ تھا وہ ایسے طریقے اختیار کرے گا کہ آخر کار دیوا کو تلاش کر لے گا کیونکہ ان راستوں کی اسے بڑی پہچان تھی۔

پھر آسمان پر چاند نکل آیا اور کافی فاصلے پر دیوا نے ایک ٹوٹا پھوٹا کھنڈر دیکھا، چاندنی میں یہ کھنڈر بڑا ہیبت ناک منظر پیش کر رہا تھا، دیوا نے گھوڑے کا رخ اسی طرف کر دیا۔ راستے میں دو تین بار نیم غشی کی سی کیفیت میں چندر کلھ نے مختلف نام لے کر مختلف لوگوں کو پکارا تھا لیکن دیوا کے دل میں اس کے لئے ہمدردی کی کوئی لہر نہیں جاگی تھی۔ وہ بس ایک ہی احساس کا شکار تھا کہ اس کی وجہ سے وہ اپنی مری ہوئی ماں کی صورت بھی نہیں دیکھ سکا۔

کچھ لمحوں کے بعد وہ کھنڈر کے پاس پہنچ گیا۔ یہ کوئی ٹوٹا پھوٹا مندر تھا جو اب بالکل ہی کھنڈر ہو گیا تھا، دور دور تک کہیں کوئی اور چیز نظر نہیں آ رہی تھی۔





کھنڈر میں داخل ہونے کے بعد اس نے ایک صاف ستھری جگہ دیکھی اور گھوڑے کو وہاں روک دیا، یہاں بھی آس پاس گھاس پھوس موجود تھی، درخت خال خال نظر آ رہے تھے، مندر بہت ہی بھیانک منظر پیش کر رہا تھا۔

دیوا نے سہارا دے کر چندر کلھ کو نیچے اتارا اور اس نے آنکھیں کھول دیں۔ "ہم بستی پہنچ گئے دیوا، مجھے میرے گھر پہنچا دو۔" چندر کلھ نے نیم غشی کے عالم میں کہا۔

دیوا اسے سہارا دیتے ہوئے تھوڑا سا اندر لے آیا، مندر کے پختہ صحن میں پتے اڑتے پھر رہے تھے، ویسے اندر سے یہ جگہ زیادہ گندی نظر نہیں آ رہی تھی، وہاں ایک کنواں بھی تھا جو پکا بنا ہوا تھا، لکڑی کی ایک موٹی سی شاخ کو کنارے پر گاڑ کر اس میں چرخی لگائی گئی تھی اور اس چرخی میں ڈول اور رسی بھی نظر آ رہی تھی۔

دیوا نے چندر کلھ کو اس سے تھوڑے فاصلے پر پختہ زمین پر لٹا دیا اور اس کے بعد سوچنے لگا کہ اسے کیا کرنا چاہئے۔ سب سے پہلا کام اس نے یہی کیا کہ کنویں سے پانی بھرا اور پانی بھرنے کے بعد چمڑے کے ڈول کو لئے ہوئے چندر کلھ کے پاس پہنچ گیا۔

"پانی پیئے گی۔" اس نے کرخت لہجے میں کہا اور چندر کلھ نے سہارا لے کر اٹھنے کی کوشش کی اور پھر اٹھ کر بیٹھ گئی۔ جواب دینے کے بجائے اس نے منہ کھول دیا تھا۔

"اوک سے پانی پی، میں تیرے ہاتھوں پر پانی ڈال رہا ہوں۔"

"چندر کلھ نے اپنے خوبصورت اور نرم و نازک ہاتھوں کا پیالہ بنایا اور منہ سے لگا لیا۔ دیوا ڈول سے اس میں پانی ڈالنے لگا۔ ٹھنڈا اور میٹھا پانی، قدرت کا انسانوں کے لیے انعام۔

پانی پی کر چندر کلھ کی حالت خاصی بہتر ہو گئی۔ اس نے پانی لے کر اپنے منہ پر ڈالا۔ پھر تھوڑا سا پانی اپنے سر پر بھی ڈالا اور اس کے بعد آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے لگی۔ "یہ یہ تو ہماری بستی تو نہیں ہے۔"

دیوا نے کوئی جواب نہیں دیا۔ وہ خود بھی پانی پینے کی کوشش کرنے لگا اور جس طرح بھی بن پڑا اس نے اپنے چہرے اور جسم کو بھگویا اور خود تھوڑا سا پانی پی کر خاصی نڈھال سی کیفیت کا شکار ہو گیا۔ لیکن وہ چندر کلھ کے پاس نہیں بیٹھا۔

چندر کلھ اب پوری طرح ہوشیار ہو گئی تھی، کچھ لمحوں کے بعد اس نے آواز دی۔

"دیوا"

دیوا نے نگاہیں اٹھا کر اسے دیکھا تو چندر کلھ بولی۔ "تو مجھے میری بستی نہیں لایا، تیرے دل میں اب بھی بدلے کی بھاؤنا ہے۔"

شریفے نما پھل درخت میں لگے ہوئے تھے۔ ان کی بھینی بھینی خوشبو دور دور تک پھیلی ہوئی تھی اور یہ ناخوشگوار نہیں تھی۔ دیوا ان پھلوں کے قریب پہنچ گیا۔ پھر اس نے گھوڑے کو ایک درخت کے نیچے کھڑا کیا اور اس کی پیٹھ پر کھڑے ہو کر وہ پھل توڑے۔ تین چار پھل توڑ کر اس نے انہیں ناک کے قریب کر کے سونگھا اور پھر یہ دیکھنے کے لئے کہ ان کا مزہ کیسا ہے انہیں دانتوں سے کاٹا لیکن جیسے ہی اس نے ایک پھل کو کاٹا اچانک اسے یوں لگا جیسے اس نے اپنے منہ میں تیزاب ڈال لیا ہو۔

ایسی شدید جلن اور ایسا کڑوا مزہ اسے اپنے منہ میں گھلتا ہوا محسوس ہوا کہ اس کے آگے کڑواہٹ کا ہر تصور ختم ہو جائے لیکن بات یہیں تک نہیں رہی۔ اسے اچانک یوں لگا جیسے اس کا حلق بند ہو گیا ہو، کوئی بہت ہی زہریلا پھل تھا۔

دیوا کے حواس گم ہونے لگے اور وہ گھوڑے کی پشت سے نیچے گر گیا۔ پھل بھی اس کے ساتھ ہی زمین پر گر گئے تھے۔ دیوا زمین پر گر کر تڑپنے لگا۔ راجہ جنسی نے اس پر کوئی خاص توجہ نہیں دی۔ البتہ اس نے نیچے گرے ہوئے پھل کو منہ میں لے کر دانتوں سے چبایا اور دوسرے لمحے وہ کئی فٹ اونچی چھلانگیں لگانے لگا۔

اچانک ہی اس نے قلابازی کھائی اور اس کا سر درخت کے تنے سے ٹکرایا۔ دوسرے لمحے وہ زمین پر گر کر تڑپنے لگا۔ اس کی آنکھیں پھٹ گئی تھیں اور منہ سے سبز جھاگ بہنے لگے۔ یہی کیفیت دیوا کی تھی۔ پھل کو اس نے بس تھوڑا سا کاٹا ہی تھا چبا کر نہیں دیکھا تھا، لیکن پھل تھا کہ قیامت، دیکھتے ہی دیکھتے دیوا کے منہ سے سبز رنگ کا پانی جاری ہو گیا اور اس کے اعصاب جواب دے گئے اور تھوڑی ہی لمحوں کے بعد وہ بے جان ہو گیا۔

دوسری طرف گھوڑا جو اس سے کچھ زیادہ جاندار تھا، تھوڑی دیر تک تڑپتا رہا اور اس کے بعد اس کی لاش بھی دیوا کی لاش کے قریب نظر آنے لگی۔ دونوں ختم ہو گئے تھے، ساری کہانیاں اس طرح لمحوں میں ختم ہو جاتی ہیں، کوئی نہیں جانتا کہ اس کا اگلا قدم اسے کس سمت لے جا رہا ہے۔

ادھر دیوا زندگی کی بازی ہار چکا تھا اور سارے طوفانی جذبے دھرے کے دھرے رہ گئے تھے۔ ادھر چندر مکھی زندگی کے بدترین عذاب سے گزر رہی تھی۔ وہ شدید کرب کے عالم میں سندری والی اینٹوں کے درمیان بل کھا رہی تھی۔ شدید اذیت ہوتی تو ہاتھوں کے بل اٹھنے کی کوشش کرتی اور اس کے منہ سے نیم غشی کے عالم میں نکلتا، "پانی! آہ کوئی پانی پلا دو، تھوڑا سا پانی، میں مر رہی ہوں، آہ میں مر رہی ہوں۔"

ذرا سی ہمت آتی تو ہاتھوں کا سہارا لے کر گھسٹتی، چند قدم کھسکتی اور اس کے بعد پھر نڈھال





ہو جاتی۔ دیوا اسے جس جگہ چھوڑ کر گیا تھا وہاں سے اس نے کوئی دس پندرہ فٹ کا سفر طے کر لیا تھا، لیکن ٹوٹی پھوٹی اینٹوں کے سوا وہاں کسی انسانی وجود کا کوئی نام و نشان نہیں تھا۔

جس جگہ وہ آ کر گری تھی وہاں اینٹوں کے نیچے ایک بڑا سا سوراخ تھا جس پر چندر مکھی نے کوئی توجہ نہیں دی تھی، وہ اس وقت کمر کے بل سوراخ پر لیٹی تھی کہ اچانک ہی اسے اپنی پشت میں ایک شدید تکلیف کا احساس ہوا، اسے یوں لگا تھا جیسے کسی نے نیچے سے اس کی کمر میں چھرا گھونپ دیا ہو۔ اس کے حلق سے دلخراش چیخ نکل گئی، اب وہ تڑپ کر کئی فٹ پیچھے ہٹ گئی، پھر اس نے پھٹی پھٹی آنکھوں سے اس سوراخ کی طرف دیکھا جس میں سے بار بار ایک کالے رنگ کے ناگ کا منہ نکل رہا تھا۔

"آہ مجھے سانپ نے ڈس لیا، بابا، بابا مجھے سانپ نے ڈس لیا، مجھے بچا لو بابا۔" اس کے حلق سے دلدوز چیخیں نکلنے لگیں اور اس کی حالت خراب ہوتی چلی گئی، اس کے ہاتھ پاؤں بے جان ہونے لگے، وہ نیچے گر پڑی اور پھر اس کے منہ سے نیلے رنگ کے جھاگ بہنے لگے اور چند لمحوں کے بعد اس کی آنکھیں پھیل گئیں۔

☆...☆...☆

اس میں کوئی شک نہیں کہ ارجن سنگھ کھرا چوہان تھا اور اس کا شجرۂ نسب سیدھا سیدھا پرتھوی راج چوہان سے جا ملتا تھا۔ ارجن سنگھ زمانے کی مصیبتیں جھیلتا آ رہا تھا، اس کی ماں ایک ننھی سی بچی کو چھوڑ کر اس دنیا سے رخصت ہوئی تھی، باپ ٹھاکر دلیپ سنگھ کی حویلی کا خزانچی تھا اور ان کی تمام ترجائیداد وغیرہ کے حساب کتاب رکھتا تھا، نیک اور شریف آدمی تھا، لیکن ٹھاکر دلیپ سنگھ کے بھائی کرم سنگھ نے جب لاکھوں روپے کا غبن کیا تو ارجن سنگھ کا باپ اس غبن کے سلسلے میں پکڑا گیا، اس نے ہاتھ جوڑ جوڑ کر ٹھاکر دلیپ سنگھ کو بتایا کہ ٹھاکر صاحب میں برسوں سے آپ کا نمک کھا رہا ہوں اور پوری ایمانداری کے ساتھ اپنا کام سرانجام دے رہا ہوں، لیکن بڑے لوگ ایسی باتوں کو کہاں مانتے ہیں۔

دلیپ سنگھ نے رام سنگھ کو پولیس کے حوالے کر دیا اور رام سنگھ نے اس بے عزتی کو برداشت نہ کر سکتے ہوئے آتم ہتھیا کر لی۔ ارجن سنگھ کو چھوٹی بہن رادھیکا ورثے میں ملی اور رادھیکا کی پرورش کی ذمے داری اس کے کندھوں پر آ گئی۔ باپ کی موت کے بعد بستی والے اسے حقارت آمیز نگاہوں سے دیکھنے لگے تو ارجن سنگھ نے وہ بستی چھوڑ دی اور بہن کو سینے سے لگائے ہوئے در بدر مارا مارا پھرتا رہا، آخرکار اس نے ایک اور چھوٹی سی آبادی میں سکونت اختیار کر لی۔

یہاں بھی اسے ایک بڑے آدمی کے ہاں نوکری کرنی پڑی۔ یہ کرشن سنگھ تھا، کرشن بھی

ایک دولت مند زمیندار تھا اور زمینداری کے تمام گُروں سے آراستہ، چنانچہ جب اس نے ارجن سنگھ کی نوخیز بہن رادھیکا کو دیکھا تو اس پر مر مٹا اور اس نے صاف لفظوں میں ارجن سنگھ سے کہا:
"ارجن! رادھیکا کو ہماری حویلی میں بھیج دو، شہزادیوں کی طرح جیون بتائے گی، ہم تمہیں زمینیں دیں گے اور تم زمیندار کہلاؤ گے، تمہاری بہن کو بھی کوئی تکلیف نہیں پہنچے گی، سوچ لو ہم سے سمجھوتہ کر کے جتنے عیش میں رہو گے اتنے تم جیون بھر سوچ بھی نہیں سکتے۔"

بڑی کاری ضرب تھی، راتوں رات ارجن سنگھ، بہن کو لے کر نکل پڑا۔ وہ یہاں سے کہیں دور چلے جانا چاہتا تھا لیکن گر بچن سنگھ بہت چالاک آدمی تھا، اس نے اس بات کا دھیان رکھا تھا کہ ارجن سنگھ کوئی ایسا عمل نہ کرنے پائے۔ نتیجے میں اس کے گھڑ سوار ساتھیوں نے ارجن سنگھ اور اس کی بہن کو راستے میں جالیا۔

ارجن سنگھ نے بہن کی حفاظت کے لئے بھرپور جنگ کی اور گر بچن سنگھ کے چار آدمیوں کو شدید زخمی کر دیا، لیکن ان کی تعداد زیادہ تھی، چنانچہ انہوں نے ارجن سنگھ پر قابو پالیا اور اس کی بہن کو وہاں سے اٹھا لے گئے۔ ارجن سنگھ نے لاکھ فریاد کی، لیکن کہیں اس کی سنی نہ گئی اور گر بچن سنگھ کے آدمیوں کو زخمی کرنے کے سلسلے میں اسے تین سال کی سزا ہو گئی، کوئی پرسان حال نہیں تھا، جان سے پیاری بہن رادھیکا نجانے کہاں کھو گئی تھی۔

تین سال کے بعد جب اسے رہائی ملی تو وہ منتیں کرتا ہوا گر بچن سنگھ کے پاس پہنچا اور اس سے درخواست کی کہ اس کی بہن کو اس سے ملا دیا جائے، گر بچن نے اسے دھکے دے کر باہر نکلوا دیا اور کہا کہ اس کی بہن رادھیکا کافی عرصے پہلے کہیں چلی گئی ہے۔ ارجن سنگھ نے اپنی تمام تر کوششیں کیں لیکن کہیں سے رادھیکا کا پتہ نہیں چل سکا، تب اس نے گر بچن کی حویلی کو آگ لگا دی اور وہاں سے فرار ہو گیا، اس کے دل میں اپنی بہن کا درد تھا، حلیے بدل بدل کر وہ نجانے کہاں کہاں بھٹکتا رہا اور بہن کو تلاش کرتا رہا، لیکن وہ کہیں نہ ملی تو ارجن سنگھ کا دل دنیا سے بیزار ہو گیا، اس نے گوشہ نشینی اختیار کر لی۔

اسی گوشہ نشینی کے دوران اسے دھرم داس مہاراج ملے، مہاراج دھرم داس نے، جو ناگ دیوتا کے داس تھے اس سے کہا کہ اگر وہ اپنی بہن کا پتا معلوم کرنا چاہتا ہے تو شیش ناگ کو جگا لے اور شیش ناگ کو جگانے کا عمل اسے مہاراج دھرم داس نے بتایا۔

شیش ناگ کو جگانے کے لئے اسے کسی ویرانے میں جگہ حاصل کرنی تھی اور وہیں مٹی کا ایک ناگ بنا کر منتروں کا جاپ کرنا تھا۔ دھرم داس کا کہنا تھا کہ مٹی کا بنایا ہوا یہ ناگ آخرکار ان منتروں سے جاگ جائے گا اور پھر سنسار اس کے قبضے میں ہوگا۔



ارجن سنگھ نے جوگ اختیار کر لیا تھا اور اسے جوگی بجرنگی کا نام دھرم داس ہی نے دیا تھا۔ دھرم داس سے جاپ کی پوری جانکاری لے کر وہ ویرانوں کی تلاش میں مارا مارا پھرتا رہا اور آخرکار اسے ایک ویرانے میں پناہ مل گئی۔

یہاں اس نے چکنی مٹی سے ایک سانپ بنایا اور اس کے بعد دھرم داس کا بتایا ہوا منتر پڑھنے لگا، اس ویرانے میں اسے بڑا سکون ملا تھا۔ جب بھی اسے ضرورت کی چیزیں درکار ہوتیں، وہ ایک لمبا سفر طے کر کے ایک چھوٹی سی بستی جاتا اور وہاں سے کھانے پینے کی چیزیں لے کر آ جاتا اور اس کے بعد یہ پراسرار اور ویران مندر ہوتا اور وہ۔

رفتہ رفتہ یہاں اس کا دل لگ گیا۔ بہن کی یاد آتی تو آنسو بہا لیتا تھا۔ ورنہ اس خاموش دنیا سے کہیں اور جانے کو اس کا دل نہیں چاہتا تھا۔

باہر کی دنیا بڑی ظالم تھی، جو کچھ اس کے ساتھ ہوا تھا اسے یاد کرتا تو دل چاہتا کہ ساری دنیا کو آگ لگا دے، اس کے بعد دل مسوس کر رہ جاتا تھا، اب پتہ نہیں رادھیکا کہاں سے کہاں جا چکی ہو، زندہ بھی ہو یا مر چکی ہو، بس یہ تھوڑا سا تصور اس کے ذہن میں رہتا تھا۔

اس ویرانے میں اس کا دل لگ گیا تھا۔ یہ پرانا مندر اس کے دل کی طرح اُداس اور خاموش تھا، کبھی کبھی اس کا دل چاہتا تھا کہ اس کے ساتھ یہاں کوئی ہو جس سے وہ باتیں کرے، جسے اپنے دل کی کہانی سنائے، لیکن یہ علاقہ ہی ایسا تھا کہ دور دور تک کسی انسان کا وجود نہیں تھا، بس چھوٹے چھوٹے جانور، چوہے وغیرہ بھاگتے دوڑتے نظر آ جاتے تھے وہ ان سے بھی باتیں کر لیا کرتا تھا، ان کے لئے بسکٹ اور دودھ وغیرہ لے آیا کرتا تھا۔

آج بھی وہ بستی سے واپس آیا تھا، اس کے پاس سبزیاں اور ضرورت کی دوسری چیزیں تھیں۔ وہ مندر میں داخل ہوا اور راستے طے کر کے اپنی مخصوص رہائش گاہ کی طرف چل پڑا۔ مندر ویسے تو بالکل کھنڈر بنا ہوا تھا لیکن اس کے کچھ حصے ابھی صحیح سالم تھے، ان کی چھتیں بھی مضبوط تھیں۔ سب سے خاص بات یہ تھی کہ ان کمروں میں چوہے یا دوسرے حشرات الارض نہیں آتے تھے، بہرحال ارجن سنگھ اور موجودہ جوگی بجرنگی نے دو کمرے اپنے استعمال کے لئے صاف کر لئے تھے جن میں سے ایک کو اس نے پوجا گھر بنا رکھا تھا اور یہیں چکنی مٹی سے اس نے سانپ کا بڑا مجسمہ بنا رکھا تھا اور اس کے سامنے بیٹھ کر دھرم داس کا دیا ہوا منتر پڑھتا تھا اور اسے یقین تھا کہ آخرکار ایک دن شیش ناگ جاگ اٹھے گا اور پھر اس سنسار پر اس کا راج ہوگا۔

وہ ان ظالموں سے چن چن کر بدلا لے گا جنہوں نے اس کی رادھیکا اس سے چھین لی ہے، ان پر عرصہ حیات تنگ کر دے گا تاکہ وہ اسے جیسے دوسرے انسانوں پر ظلم نہ کر سکیں۔ دوسرا کمرہ

اس نے اپنے آرام اور دوسری ضرورتوں کے لئے بنا رکھا تھا۔

اس نو نے کھنڈر کی ایک ایک اینٹ سے اس کی واقفیت تھی، جدھر بھی قدم رکھتا ہر شے جانی پہچانی لگتی، راستے سے گزرتے ہوئے اسے ایک دم احساس ہو گیا کہ کھنڈر میں کسی اجنبی شے کا اضافہ ہوا ہے اور جب اس نے غور سے اس اجنبی شے کو دیکھا تو اس کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ وہ ایک انسانی وجود تھا۔

جوگی بجرنگی کچھ لمحوں کے لئے تو ساکت ہو گیا تھا لیکن پھر تجسس نے دوسرے احساسات سے بے نیاز کر دیا اور وہ پھرتی سے قدم بڑھا کر اس انسانی وجود کے پاس پہنچ گیا، لیکن قریب آ کر اسے ایک اور شدید ذہنی جھٹکا برداشت کرنا پڑا۔

دور سے نظر آنے والا وجود ایک نوجوان لڑکی تھی، لیکن اس کے بدن کی آڑ میں ایک اور انسانی وجود بھی تھا، یہ ایک نوزائیدہ بچی تھی، جس کی عمر چند گھڑیوں سے زیادہ نہیں تھی۔ اس کا رنگ نیلے آسمان کی طرح نیلا تھا اور وہ زمین پر چت پڑی ہاتھ پاؤں مار رہی تھی۔

بچی بے پناہ خوبصورت تھی لیکن قریب بے ہوش پڑی اس کی ماں بھی کم حسین نہیں تھی۔ بجرنگی کی سمجھ میں نہیں آیا کہ کیا کرے؟ عورت جس حال میں پڑی تھی اس کے تحت بجرنگی اسے چھو بھی نہیں سکتا تھا۔ آخر یہ ہے کون اور یہاں کیسے پہنچ گئی۔

وہ سب کچھ بھول کر اس کے پاس بیٹھ گیا اور اس نے اسے زور سے آواز دی "بہن جی۔ ...ہوش میں آؤ بہن جی۔ بہن جی۔ ..." کوئی آواز نہ پا کر اس نے عورت کے بازو کو جھنجھوڑا اور جہاں اس کا ہاتھ پڑا تھا، وہاں کا گوشت پگھلے ہوئے موم کی طرح بہہ کر نیچے گر پڑا۔ بجرنگی اُچھل کر پیچھے ہٹ گیا۔ اس نے خوفزدہ آنکھوں سے اِدھر اُدھر دیکھا۔ بہت عرصہ گزر گیا تھا یہاں اور اسے معلوم تھا کہ اس مندر میں بے شمار زہریلے سانپ رہتے ہیں، اس نے درجنوں بار ان سانپوں کو اپنے قریب سے گزرتے ہوئے دیکھا تھا۔ لیکن دھرم داس کے بتائے ہوئے منتروں نے جو شیش ناگ کو جگانے کے لیے پڑھے جا رہے تھے ان سانپوں کو بھی اس کے سامنے سرنگوں کر دیا تھا۔

جوگی بجرنگی نے ان سے بھی دوستی کر رکھی تھی، شروع شروع میں تو یہ سانپ اس پر بُری طرح پھنکارتے تھے لیکن منتروں کی وجہ سے اس کے قریب نہیں آتے تھے جن میں وہ دودھ ڈال دیا کرتا تھا، سانپ اسے کوئی نقصان نہیں پہنچاتے تھے، لیکن ایک اجنبی وجود کو انہوں نے مشق ستم بنا لیا تھا اور یہ بیچاری نو عمر ماں کسی انتہائی زہریلے سانپ کا شکار ہوئی تھی، جس کے زہر نے لمحوں میں اس کا گوشت گلا دیا تھا۔ اور اب اس کی کیفیت یہ تھی کہ اسے جسم کے کسی بھی حصے سے پکڑ کر اٹھایا جائے تو





اس کے بدن کا سارا گوشت وہیں کا وہیں بہہ جائے۔

لیکن یہ بچی زندہ تھی اور اپنی انتہائی خوبصورت آنکھیں کھول کر پٹر پٹر دیکھ رہی تھی، اس کے گہرے نیلے رنگ کا راز بھی شاید اسی خوفناک زہریلے سانپ کے زہر کا نتیجہ تھا جس نے اس کی ماں کو ڈس لیا تھا۔ مگر یہ عورت کون ہے اور یہاں کہاں سے آ گئی۔ تاحدِ نظر ناقابلِ عبور راستے تھے اور بجرنگی نے آج تک کبھی کسی ذی روح کو اس خوفناک مندر کے آس پاس نہیں دیکھا تھا۔

پھر اس عورت نے یہ سفر کیسے کیا اور وہ بھی اس عالم میں یقیناً اس کے پیچھے کوئی راز ہے۔ ممکن ہے اس کا کوئی ساتھی آس پاس موجود ہو جس کے ساتھ یہ یہاں آئی ہو، لیکن اب کیا کیا جائے۔

بجرنگی نے انسانی فرض سمجھ کر سب سے پہلے اس بچی کو اس کی ماں سے جدا کیا اور اسے ایک کپڑے میں لپیٹ کر وہاں سے دور کر دیا، وہ اسے ساتھ لے کر اپنے کمرے میں آیا اور اس نے اسے چکنی مٹی سے بنے ہوئے شیش ناگ کے پاس لٹا دیا۔ اس کے عقیدے کے مطابق بچی یہاں بالکل محفوظ تھی اور کوئی شے اسے نقصان نہیں پہنچا سکتی تھی۔

اس کے بعد وہ پھر باہر آ گیا اور پریشانی سے سوچنے لگا کہ اب اسے کیا کرنا چاہئے، یکی خیال اس کے ذہن میں جڑ پکڑ گیا تھا کہ ماں بننے والی اس لڑکی کے ساتھ کوئی نہ کوئی ضرور ہوگا جو کہیں آس پاس ہی ہوگا۔ بجرنگی اپنی بساط بھر تھوڑے تھوڑے فاصلے پر جا جا کر زور زور سے آوازیں لگانے لگا۔ "کوئی ہے۔ ...اگر کوئی ہے تو جلدی سے میرے پاس آ جائے۔"

اس کی آواز بہت دور دور تک پھیل رہی تھی اور اس کی نگاہیں کسی انسان کی تلاش میں بھٹک رہی تھیں لیکن اسے کوئی نظر نہیں آیا۔ رہا اس مندر سے کافی دور جنگل آیا تھا، جہاں اسے وہ درخت نظر آئے تھے جنہوں نے اس کی جان لے لی تھی، اس نے وہ بجرنگی کو نظر نہیں آیا۔ بہر حال بجرنگی واپس آ گیا اور پھر اس نے چندر مکھی کی لاش کے پاس بیٹھ کر اسے بغور دیکھا اور اس کی آنکھوں میں رادھیکا کی شکل آ گئی، اس کی آنکھیں نم ہو گئی تھیں۔

"تو آئی بھی تو یہاں اس حال میں کہ میں تیری کوئی سیوا بھی نہ کر سکا، آہ کاش تُو زندہ سلامت ہوتی تو میں تجھے اپنی رادھیکا کا مقام دے دیتا، پر بھگوان نے میرے بھاگ میں غم ہی غم لکھے ہیں، اب بتا میں کیا کروں تیرا کوئی پتہ نشان بھی تو نہیں ہے، یہ بھی تو نہیں پتہ چلا سکا کہ تو یہاں تک پہنچی کیسے، کرتا ہوں کچھ تیرے لئے کرتا ہوں۔"

اور پھر اس نے فیصلہ کیا کہ عورت کی لاش کو جہاں وہ پڑی ہے اسی جگہ لکڑیاں چن کر اس کی چتا جلا دی جائے۔ اس کے موم کی طرح پگھلے ہوئے بدن کو تو اپنی جگہ سے ہلانا بھی مشکل ہی تھا۔

بالخصوص اسے بچی کا خیال آیا کہ ایک نظر دیکھ تو لیا جائے اسے۔ وہ اپنے کمرے کی طرف چل پڑا اور جیسے ہی اس نے کمرے کے اندر قدم رکھا ایک عجیب و غریب منظر نے اس کی آنکھیں حیرت اور خوف سے پھیلا دیں۔

انتہائی کالے رنگ کا ایک خوفناک جوڑا بچی کے پاس موجود تھا۔ ناگن نے اپنا منہ کھول کر اسے بچی کے منہ سے لگایا ہوا تھا اور کچھ اس طرح سے چپکی ہوئی تھی جیسے کوئی خاص عمل کر رہی ہو۔ بجرنگی نے محسوس کیا کہ بچی کے انداز میں کوئی تکلیف کا احساس نہیں ہے۔ ناگن اس کے منہ سے اپنا منہ لگائے پتہ نہیں اپنا زہر اس کے منہ میں اتار رہی تھی یا پھر بچی کی سانسوں کو اپنی سانس سے لے رہی تھی۔

بجرنگی ایک لمحے وہیں کھڑا رہا۔ آج سے پہلے اس نے کبھی شیش ناگ کے اس بت کے آس پاس کسی ناگ کو نہیں دیکھا تھا لیکن انتہائی زہریلے کالے ناگوں کا یہ جوڑا آج پہلی بار اس بت کے پاس نکل آیا تھا اور پراسرار عمل کر رہا تھا۔ ہو سکتا ہے ناگن کے زہر سے بچی بھی چند لمحوں کے اندر مر جائے لیکن اس نے اس عمل میں کوئی دخل نہیں دیا تھا اور کچھ لمحوں کے بعد وہاں سے واپس پلٹ پڑا تھا۔

اس کا ذہن بُری طرح چکرایا ہوا تھا۔ ویسے تو زندگی میں بہت سے انوکھے واقعات سے پالا پڑا تھا لیکن یہ سب کچھ جو ہو رہا تھا ناقابل فہم تھا اور وہ بُری طرح چکرایا ہوا تھا۔ آخر کار اس نے مندر کے آس پاس کے درختوں سے خشک ٹہنیاں توڑنا شروع کر دیں اور کئی گھنٹوں کی شدید مشقت کے بعد جہاں چندر مکھی کی لاش پڑی تھی وہیں اس کی چتا بنانا شروع کر دی۔ لکڑیاں پورے بدن کے گرد جمع کر کے اس نے ان میں آگ لگا دی اور حسین چندر مکھی جسے اپنے حسن پر بے حد ناز تھا جل کر خاکستر ہونے لگی۔

دیوا ادھر جان دے چکا تھا اور چندر مکھی یہاں آخری دور سے گزر رہی تھی۔ تھوڑے فاصلے پر کھڑا ہوا بجرنگی چندر مکھی کی جلتی ہوئی لاش کو دیکھتے ہوئے اپنی بہن کو یاد کر رہا تھا۔ کبھی کبھی اس کے منہ سے سسکی کے انداز میں رادھیکا کا نام نکل جاتا تھا۔

شعلے بلند ہوتے رہے، جلتے گوشت کی چراند پھیلتی رہی اور آخر کار آگ مدہم پڑتی چلی گئی۔ بجرنگی کو پھر بچی کا خیال آیا اور وہ اپنے کمرے کی طرف چل پڑا۔ اب وہاں ناگوں کا جوڑا موجود نہیں تھا اور بچی بڑے سکون کے ساتھ آنکھیں بند کیے شیش ناگ کی گود میں سو رہی تھی۔

بجرنگی آگے بڑھا اور بچی کے قریب بیٹھ گیا۔ پھر اس کے منہ سے نکلا "تو نے تو میری جگہ لے لی۔ دیوتا تجھے جیتا رکھیں۔ ارے کہیں تو میری رادھیکا تو نہیں ہے جو اس طرح میرے پاس آ گئی





گئی۔ دیوتا اگر تجھے جیتا رکھیں تو میں تیری سیوا کروں گا۔ تجھے رادھیکا کی طرح ہی دوبارہ پروان چڑھاؤں گا۔ بلکہ یہ تو اچھی بات ہے۔ میرا جی بھی لگ جائے گا۔ پر بات وہی ہے کہ دیوتا تجھے جیون دیں۔"

وہ آگے بڑھا اور فرط محبت سے اس ننھی سی بچی کو اپنی آغوش میں لے لیا۔ اس نے بدن سے لپٹا لیا۔ اسے دیکھ کر ایک بار اس کے دل میں خیال آیا کہ کہیں بچی بھی ناگ کے زہر سے پگھل نہ جائے۔ لیکن بچی بالکل خوش و خرم تھی۔

اب اس کی خوراک کا معاملہ تھا تو بجرنگی دودھ لایا تھا۔ اس نے دودھ نکال کر ایک برتن میں لیا، پھر تھوڑے سے کپڑے کو بتی کی شکل میں بنایا اور دودھ میں ڈبو کر بچی کے منہ میں رکھ دیا۔ اس طرح اس نے خوراک کا مسئلہ بھی حل کر لیا۔

بچی کی آنکھیں بے پناہ خوبصورت تھیں، ویسے تو اس کی پوری شکل ہی حسین تھی لیکن آنکھوں کو دیکھ کر یہ اندازہ ہوتا تھا جیسے ان میں مقناطیسی کشش ہو۔ بجرنگی اب بہت خوش رہنے لگا تھا۔ کھنڈرات کے اس پراسرار ماحول میں یہ دو انسان دیکھنے والوں کے لیے انتہائی حیرت ناک تھے۔ ایک دن بجرنگی نے دیوا کا سوچا ہوا مجسمہ بھی دیکھ لیا اور اس سے تھوڑے فاصلے پر تھوڑے کا مجسمہ بھی جو تقریباً مکمل تراشا ہوا رکھا تھا تب اسے اس عورت کی وہاں آمد کا راز بھی معلوم ہو گیا لیکن یہ بات کسی بھی شکل میں پتہ نہ چل سکی تھی کہ وہ کون تھے اور کہاں سے آئے تھے۔ بجرنگی نے اسے بھلا دیا تھا۔ اب اس کی زندگی میں بس دو ہی کام تھے، بچی کی پرورش اور شیش ناگ کے جپنے کا منتر۔

بہت وقت گزر گیا۔ بجرنگی نے کئی بار یہ دیکھا تھا کہ کالے ناگوں کا وہ جوڑا جنہیں اس نے پہلی بار بچی کے پاس دیکھا تھا، اکثر بچی کے پاس آ جایا کرتا تھا۔ ایک بار بجرنگی کسی کام سے باہر گیا تھا۔ واپس آیا تو اس نے دیکھا کہ ناگن کنڈلی مارے بیٹھی ہے اور اس کے بدن کے گھیرے میں بچی لیٹی ہوئی ہے۔ ناگ اپنی دوشاخہ زبان سے بچی کے پاؤں چاٹ رہا ہے۔ ناگوں کا یہ جوڑا جیسے بچی کا محافظ بن گیا تھا۔

سامان وغیرہ لینے کے لیے بجرنگی کو بستی جانے کی ضرورت پیش آتی اور وہ پریشان ہو گیا، وہ سوچنے لگا کہ بچی کو ساتھ لے کر بستی سے سامان وغیرہ لے آئے لیکن جب اس ارادے سے وہ اپنے کمرے میں پہنچا تو اس نے دیکھا کہ ناگن پہلے کی طرح بچی کو اپنی کنڈلی میں لیے ہوئے لیٹی ہے اور ناگ اس کے آس پاس منڈلا رہا ہے۔ بجرنگی کچھ لمحوں تک سوچتا رہا پھر اس نے کہا۔ "کیا تم اس کی حفاظت کر سکتے ہو؟"

ناگ بچی کے سامنے تن کر کھڑا ہو گیا۔ بجرنگی کو بستی آنے جانے میں کافی وقت لگ جاتا تھا۔ پھر

بھی اس نے تجربے کے طور پر یہ خطرہ مول لینے کا فیصلہ کرلیا اور بستی چل پڑا۔ بستی میں بہت سے لوگوں سے اس کی جان پہچان ہو گئی تھی۔ وہ کچھ ایسی چیزیں لے جایا کرتا تھا جنہیں بستی میں فروخت کرکے وہ ساز و سامان اکٹھا کرتا تھا۔ اس بار بھی وہ ایسا ہی سامان لے کر گیا تھا۔ اپنی پسند کی چیزیں خرید رہا تھا کہ ناچنے والوں کا ایک جوڑا نظر آیا جو ناچ گا کر پیسے کما لیتے تھے۔ مرد نے عورت کو ست رانی کے نام سے مخاطب کیا تو بجرنگی کو یہ نام اتنا پسند آیا کہ اس نے دل میں فیصلہ کرلیا کہ بچی کو بھی ست رانی کا نام دے گا۔

جب وہ واپس آیا تو بہت سے وسوسوں کا شکار تھا، لیکن اس نے دیکھا کہ بچی آرام سے مندر کے بیرونی حصے میں پتھر کی ایک سل پر لیٹی ہوئی ہے اور بہت سے ناگ اس کے گرد کھیل رہے ہیں۔ بچی نے اپنی مٹھی میں ایک ناگ کو دبایا ہوا تھا اور ہنس رہی تھی۔

بجرنگی نے آسمان کی طرف دیکھا اور بولا۔

"او پروا لے! تیرے کھیل نیارے ہوتے ہیں۔ پتہ نہیں اس کے شریر میں میری رادھیکا کی آتما ہے جو مجھے اس سے اتنا پریم ہو گیا ہے اور کیا ہی اچھی بات ہے کہ ناگ اسے پال رہے ہیں، چھو ناگ۔ یوں تو میری مشکل تھوڑی سی کم ہو گئی۔"

بجرنگی اپنی لگن میں شیش ناگ کو ہی اپنا دیوتا مانتا تھا اور اس کی سیوا کر کے منتر پڑھ پڑھ کر اسے جگا رہا تھا۔

یوں بہت سے دن گزر گئے۔ ایک دن اس نے ایک عجیب تماشا دیکھا۔ ست رانی کو اس نے ایک برتن میں دودھ پلایا تھا اور تھوڑا سا دودھ جو اس کے پینے سے بچ گیا تھا اس نے ایک برتن میں ڈال کر ایک طرف رکھ دیا کہ کوئی جانور اسے پی لے گا۔ لیکن دوسرے دن جب اس نے برتن کے آس پاس دیکھا تو اسے آٹھ دس چوہے مرے پڑے ہوئے دکھائی دیئے۔ برتن کا دودھ ختم ہو گیا تھا لیکن چوہوں کے نیلے بدن آس پاس پڑے ہوئے تھے۔

بجرنگی کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ یہ ست رانی کا جھوٹا دودھ تھا جو چوہوں نے پیا تھا اور چوہے اس طرح مر گئے تھے کہ ان کے بدن سے بھی نیلے نیلے رنگ کا پانی بہہ رہا تھا۔ بجرنگی کو پتہ چل گیا کہ ناگن عام طور سے ست رانی کے منہ سے منہ لگا کے کوئی عمل کرتی رہتی ہے اور ایک بات اور بھی دیکھی تھی بجرنگی نے وہ یہ کہ ست رانی کے بدن کی نیلاہٹ آہستہ آہستہ کم ہوتی جا رہی ہے اور اس کی جگہ ایک انجانی چمک دار سفیدی لے رہی ہے۔ ویسے یہ چھوٹی سی بچی حسن اعلیٰ ترین خصوصیات کی حامل تھی، بجرنگی نے اتنی عمر کی کسی بچی کو نہیں دیکھا تھا۔ یہ خوفناک تجربہ اس کے لیے بڑے سنسنی خیز عمل کا باعث تھا۔





اس نے مزید تجربہ کرنے کے لیے ایک دن ایک اور کام کیا۔ ایک بلی جو بجرنگی سے ہلی ہوئی تھی اور کبھی کبھی کہیں سے مندر میں آ جاتی تھی، بجرنگی کے تجربے کا شکار ہو گئی۔ اس نے بلی کو ست رانی کے پاس بٹھا دیا اور اس طرح کہ ست رانی کے سانسوں کی ہوا بلی کے چہرے کو لگے۔ کچھ ہی لمحوں کے بعد بجرنگی نے محسوس کیا کہ بلی نڈھال ہوتی جا رہی ہے اور پھر وہ زمین پر سر رکھ کر سو گئی۔ لیکن اس کے بعد اسے دوبارہ جاگنا نصیب نہ ہوا۔ پہلے وہ بیٹھی ہوئی تھی۔ اس کے بعد لڑھک گئی اور تھوڑی دیر کے بعد بجرنگی کو پتہ چل گیا کہ بلی بے جان ہو چکی ہے۔ بجرنگی کے منہ سے بے اختیار نکل گیا۔

"وِش کنیا! ہاں یہ زہریلی ہو گئی ہے۔ کہیں اس کے زہر سے مجھے خود کوئی نقصان نہ پہنچ جائے۔" اس دن کے بعد سے بجرنگی خود بھی احتیاط کرنے لگا۔

ست رانی حسین سے حسین تر ہوتی جا رہی تھی۔ بجرنگی اس کے لئے کپڑے لاتا تھا۔ اس کے بال بے پناہ خوبصورت تھے۔ بجرنگی انہیں سنوار کر ان کی چوٹی بھی گوندھتا تھا۔ اس سے باتیں بھی کرتا تھا اور ست رانی اپنی عمر سے کہیں زیادہ ذہانت کی باتیں کرتی رہتی تھی۔

"اب میں کیا کروں۔ یہ تو بڑی ہوتی جا رہی ہے اور جس تیزی سے بڑی ہو رہی ہے اس سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ تھوڑے ہی عرصے میں خوب بڑی ہو جائے گی۔ ادھر میرا بار بار شیش ناگ کے سامنے منتر پڑھتے ہوئے جیون بیتا جا رہا ہے اور شیش ناگ ابھی تک نہیں جاگے۔"

"کیا میری پوری زندگی یونہی اسی مندر میں گزر جائے گی؟" یہ احساس بجرنگی کو بڑی تیزی سے ہوتا جا رہا تھا، لیکن اس کے دل میں ایک آس جاگی ہوئی تھی، اپنی بہن رادھیکا کو تلاش کرنے کی آس اور دنیا میں رہنے والے ان ظالموں کی تباہی و بربادی کی آس جنہوں نے انسانوں کو کتے سے بدتر سمجھ لیا ہے۔ لیکن بجرنگی جانتا تھا کہ جب تک اسے کوئی ایسی ہی قوت حاصل نہ ہو جائے ان لوگوں سے لڑنا بہت مشکل کام ہے۔ یوں پورے دن گزرتے گئے۔ ست رانی اب خوب بڑی ہو گئی تھی۔ اس کا حسن نکھرتا چلا جا رہا تھا۔ نجانے کتنا عرصہ اسی طرح گزر گیا۔ ایک دن بجرنگی کو بخار آ گیا۔ تیز بخار سے اس کا بدن آگ کی طرح تپنے لگا۔ وہ کمرے میں زمین پر لیٹا کراہتا رہا۔ ست رانی اس کے پاس آ کر بیٹھ گئی۔ "بابا بجرنگی تم کیوں لیٹے ہو؟"

"میں بیمار ہو گیا ہوں ست رانی۔"

"یہ کیا ہوتا ہے؟"

"دیکھو یہ شریر تپ رہا ہے۔" ست رانی نے پیار سے بجرنگی کے ماتھے پر ہاتھ رکھا، دیر تک رکھے رہی اور اس کے بعد اس نے ہاتھ پیچھے ہٹا لیا۔

کرنے والے پرندے سارے کے سارے ماتا پتا کے سائے میں پلتے اور بڑھتے ہیں اور تُو بھی ان میں سے ایک ہے۔"

"بجرنگی بابا تم نے مجھے بھی پرندہ اور کیڑا بنا دیا۔" ست رانی نے ہنس کر کہا۔

"بیٹا تیرا بجرنگی بابا تجھے کبھی غلط بات نہیں بتائے گا۔"

"یہ تو تُو نے بڑی عجیب بات کہی، پر کیا نام لیا تم نے ماتا پتا، یہی کہا نا تم نے تو کیا میرے بھی کوئی ماتا پتا تھے؟"

"ہاں وہی میں تجھے بتانے جا رہا ہوں، سچ مچ تیری ماتا بھی تھی اور پتا بھی تھے اور انہوں نے ہی تجھے جنم دیا اور اس کے بعد تُو یہاں آ گئی اور میرے پاس رہنے لگی۔"

"ٹھیک بجرنگی بابا جی، یہ تو بڑی عجیب کہانی ہے، اچھا ایک بات بتاؤ تمہارے بھی ماتا پتا تھے؟"

"ہاں تھے نا۔"

"وہ کہاں گئے؟"

"سو گئے، وہ سو کر مٹی میں جا لیٹے۔"

"تم مجھے اور بھی کچھ بتاؤ۔" ست رانی نے بڑی دلچسپی سے کہا اور بجرنگی اسے سارے جہان کی کہانیاں سنانے لگا۔ ست رانی بہت دلچسپی اور اشتیاق سے یہ سب سن رہی تھی، وہ خود بھی بجرنگی کی باتوں میں تکلف سے اتفاق کر رہی تھی۔

"ان بچوں کی ماتائیں انہیں چھاتی سے لگائے رہتی ہیں۔"

"ہاں انہیں پہلی خوراک ان ہی سے ملتی ہے۔"

"پر بجرنگی بابا ایک بڑی عجیب بات ہے۔ مجھے جب بھی کوئی پرندہ کوئی بھی بچہ اچھا لگتا ہے اور میں اسے چومتی ہوں تو وہ لیٹ جاتا ہے اور پھر کبھی نہیں اٹھتا۔ ایک دفعہ میں دودھ پی رہی تھی کہ منکو میرے سامنے آ کر مجھ سے دودھ مانگنے لگا۔ میں نے دودھ اسے دے دیا۔ منکو نے دودھ پیا اور پھر میرے سامنے لیٹ گیا۔ پھر اس نے آنکھیں نہیں کھولیں۔ اور پھر اس کے بدن کا سارا ماس اس کی ہڈیوں سے الگ ہو گیا۔

"بجرنگی سوچ میں ڈوب گیا۔

"ایسا کیوں ہوتا ہے بابا بجرنگی؟"

"اس بات کا جواب پھر کبھی دوں گا تجھے۔" بجرنگی نے کہا۔

مگر اس دن کے بعد سے بجرنگی کسی قدر بے چین ہو گیا۔ وہ بار بار مٹی کے سامنے کے





سامنے جا کر بیٹھ جاتا منتر پڑھتا اور پھر سانپ سے باتیں کرتا۔

"ہے پار کومنی، ہے شیش گند ھاری جیون بیت گیا منتر پڑھتے پڑھتے کب جاگو گے؟ کب میرے من کی آگ بجھے گی۔ ایسے تو باقی جیون بھی بیت جائے گا۔ مجھے تو لگتا ہے جوگی دھرم داس نے دوسری ہی بات کی ہے۔ وہ میری من کا کرودھ دھونا چاہتے تھے۔ ان کا خیال تھا کہ میں آبادیوں سے دور چلا جاؤں گا تو سب کچھ بھول جاؤں گا۔ مجھے ایک لگن لگ جائے گی۔ نہ گرو جی ..... ایسا نہیں ہو سکے گا۔ مجھے اگر میری رادھے کا مل جائے تو شاید میں، سنسار کو معاف کر دوں۔ دوسری صورت میں جیون کی آخری سانس تک میں اسے نہیں بھول سکوں گا۔ مجھے پتہ تو چلے کہ وہ جیتی ہے یا مر گئی۔

اس دن وہ مٹی کے سانپ کے سامنے بیٹھ گیا۔ مجھے میرے سوال کا جواب دو شیش ناگ۔ تم کب جاگو گے۔ کب مجھے میرا اور دان ملے گا۔ اگر تم نے مجھے جواب نہیں دیا تو۔ . .تو سب کچھ بھسم ہو جائے گا۔ میں پھر سے ارجن سنگھ بن جاؤں گا۔ میرے سوال کا جواب دو۔

اسے کوئی جواب نہیں ملا تو وہ غصے سے اٹھ کھڑا ہوا۔

"مجھے جواب نہیں ملا، شیش گند ھاری ..... !" وہ واپس مڑا باہر نکل کر اس نے ادھر ادھر دیکھا اور پھر ایک وزنی پتھر اٹھا لیا اور اسے ہاتھوں میں لے اندر آ گیا۔

اس نے خونی نظروں سے مٹی کے سانپ کو دیکھا اور پھر پتھر اس کے پھن پر دے مارا، مٹی کا پھن ٹوٹ کر دور جا گرا تھا، اس کے بعد وہ دیوانوں کی طرح سانپ کو ریزہ ریزہ کرتا رہا اور جب اس نے اس کے آخری حصے پر ضرب لگائی تو اس کی نظریں سامنے اٹھ گئیں۔ نہ جانے کب ست رانی، ناگ کے پیچھے آ کھڑی ہوئی تھی۔ وہ خاموشی سے بجرنگی کو دیکھ رہی تھی۔ بجرنگی اسے دیکھتا رہا پھر بے اختیار مسکرا پڑا۔

"مل تو گئی، مل تو گئی مجھے میری شاکیہ منی، تُو ہی تو ہے میرا کرم جھنڈار، دیکھوں گا۔ دیکھوں گا اب میں اپنے دشمنوں کو....."

☆...☆...☆

جوگی بجرنگی کا چہرہ یکسر تبدیل ہو گیا تھا۔ ان ویرانوں میں رہتے ہوئے اس کے اندر کافی تبدیلی آ گئی تھی، وہ نرم دل اور نرم خو ہو گیا تھا لیکن اچانک ہی اس کے اندر کا ارجن سنگھ پھر سے جاگ گیا۔ اس کی آنکھوں سے دیوانگی جھانکنے لگی۔ وہ تیز نگاہوں سے ست رانی کو دیکھنے لگا جس کا چاند جیسا چہرہ دمک رہا تھا۔ اس کا حسن ہی اس قدر بے مثال تھا کہ دیکھنے والے کو دیوانہ کر دے، جن نگاہوں میں اس کا چہرہ آ جائے وہ اپنے ہوش و حواس کھو بیٹھیں۔ بجرنگی نے گردن جھٹکی اور حقارت بھری نگاہوں سے ناگ کی بکھری ہوئی مٹی کو دیکھنے لگا۔ ایک بار پھر اس کے منہ سے بڑبڑاہٹ نکلی۔

"مورکھ، یہ تمہارا بتایا ہوا جاپ اور منتر تو میرے کسی کام نہیں آ سکا، لیکن دیوتاؤں نے مجھے میرا مقصد پورا کرنے کی اجازت دے دی ہے۔" یہ کہہ کر وہ واپس پلٹا پھر دروازے میں رک کر بولا۔

"آؤ ست رانی"

ست رانی کو بجرنگی کی باتیں بہت اچھی لگتی تھیں، وہ ہنستی مسکراتی بجرنگی کے ساتھ باہر نکل آئی اور بولی۔ "تم نے شیش دیوتا کو کیوں توڑ دیا بابا بجرنگی؟"

"انہوں نے میرا کام پورا نہیں کیا تھا۔ میں نے بہت عرصے ان کی تپسیا کی مگر وہ سوتے ہی رہے اور جو سوتا ہے نا ست رانی وہ سب کچھ کھو دیتا ہے، آؤ ادھر بیٹھتے ہیں۔" بجرنگی نے ایک چوڑی سِل کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا اور ست رانی اس سِل پر جا بیٹھی۔

بجرنگی نے اب اسے عجیب سی نگاہوں سے دیکھنا شروع کر دیا تھا، وہ ست رانی کا جائزہ لیتا رہا پھر اس نے کہا۔ "میں نے جو کچھ کہا سمجھ آیا تمہاری۔"

"ہاں۔ سونے والے سب کچھ کھو دیتے ہیں۔"

"اور یہ جو سب کچھ ہم سے دُور ہے اسے سنسار کہا جاتا ہے، سنسار میں ہمارے جیسے لاکھوں بستے ہیں۔ انہوں نے گھر بنائے ہوئے ہیں اور دوسروں کو بھی مشکل میں ڈالتے رہتے



ہیں۔" ست رانی جانتی ہو... ہمارا کام کیا ہوگا، ان کے درمیان پہنچ کر۔"

"تو میں کیا جانوں بابا بجرنگی، میں نے تو ان میں سے کسی کو کبھی دیکھا بھی نہیں۔" ست رانی بھولے پن سے بولی اور بجرنگی یہ جائزہ لینے لگا کہ یہ لڑکی دلوں کو کس قدر مٹھی میں لینے کی صلاحیت رکھتی ہے۔ پھر وہ ست رانی کو نجانے کیا کیا بتاتا رہا۔ دنیا میں بسنے والوں کے بارے میں، خود اس کے اپنے بارے میں، اس نے اسے یہ بھی سمجھایا کہ ان میں سے کوئی کچھ بھی کہنے کی کوشش کرے اسے ان میں سے کسی کی باتوں میں نہیں آنا ہوگا۔

"میں صرف دو کام کروں گی بابا بجرنگی جو آپ مجھ سے کہیں گے مگر میرا من اس سنسار کو دیکھنے کو چاہتا ہے بابا بجرنگی آپ مجھے ان کے درمیان لے چلئے۔"

"ہاں، میں نے یہی فیصلہ کیا ہے ست رانی کہ اب ہمیں سنسار والوں کے درمیان پہنچ جانا چاہئے۔"

"تو کب جا رہے ہیں ہم وہاں۔" ست رانی نے خوشی سے بھرپور آواز میں کہا۔

"بہت جلد۔ اچھا ایک بات بتاؤ جب مجھے بخار ہوا تھا تو ایک کوڑیالہ سانپ کچھ پتے لے کر آیا تھا اور تم نے وہ پتے پتھر پر گھس کر مجھے ان کا ست چٹایا تھا اور میں ٹھیک ہو گیا تھا۔"

"ہاں۔"

"تم ان سارے جانداروں سے دوستی رکھتی ہو نا۔"

"سارے کے سارے میرے مترہیں۔"

"تو پھر ان سے پوچھو کہ کون سی جڑی بوٹی کون سے مرض میں کام آتی ہے۔ ان جڑی بوٹیوں کے نمونے لاؤ اور مجھے بتاؤ، پتہ ہے ہم کیا کریں گے ست رانی۔ جب ہم ان سنسار باسیوں کے پاس جائیں گے تو ہم کہیں گے کہ ہم بیماروں کا علاج کرتے ہیں اور ہمارے پاس ان کے علاج کے لئے بہت کچھ ہے، بس پھر پتہ ہے کیا ہوگا؟ وہ سنسار باسی ہماری خدمت کریں گے۔ ہمیں پیار سے اپنے درمیان جگہ دیں گے۔"

"میں معلوم کرلوں گی بابا بجرنگی، یہ کون سا بڑا کام ہے۔"

اور اس کے بعد بجرنگی نے جو عجیب و غریب منظر دیکھا وہ اس کی سوچوں سے بعید تھا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ ست رانی عجیب سے انداز میں اسے ملی تھی۔ نیلے رنگ کے ایک ایسے بچے کی شکل میں جو سانپوں کا زہر پی کر اس دنیا میں آیا تھا، اس کے ماتا پتا کا بھی پتہ چل گیا تھا کہ وہ کیسے یہاں تک پہنچے تھے۔ اس کا باپ زہریلے پھلوں کا شکار ہو گیا اور ساتھ اس کا گھوڑا بھی اور ادھر اس کی ماں اسے جنم دیتے ہوئے کسی سانپ کے کاٹنے سے اس سنسار سے چل بسی۔ اس طرح

ست رانی کا جنم عجیب و غریب انداز میں ہوا، لیکن اب جو کردار سامنے آیا تھا اس نے اس کے بارے میں بہت سی باتیں سوچی تھیں۔

اس نے سوچا تھا کہ اپنے دشمنوں کے سامنے جائے گا۔ ست رانی کا حسن اچھے اچھوں کو مسحور کر دے گا اور اس کے بعد وہ اپنے شکار منتخب کرے گا، یہ دیکھے گا کہ کون کس قابل ہے اور اس کے ساتھ کیا سلوک کیا جائے، اس کے ساتھ ساتھ وہ اپنی بہن رادھیکا کو بھی تلاش کرے گا۔ ہو سکتا ہے رادھیکا زندہ ہو اور اسے مل جائے، بس یہاں یہ آرزو اس کے دل میں گداز پیدا کرتی تھی، ورنہ وہ سراپا انتقام بن چکا تھا اور اب وہ جو تماشا دیکھ رہا تھا وہ عجیب تھا۔

طرح طرح کے جانور آتے ست رانی کے ہاتھ پر بیٹھ جاتے اور ست رانی ان سے باتیں کرتی رہتی تھی۔ وہ عجیب و غریب آواز منہ سے نکالتی تھی جو بجرنگی کی سمجھ میں نہیں آتی تھی، لیکن آوازوں کے نتیجے میں بہت سے پرندے، حشرات الارض اور دوسرے چھوٹے چھوٹے جانور اس کے پاس آ جاتے تھے۔ یہاں تک کہ ہرنوں کی ڈاریں بھی اس کی آواز سن کر رک جاتی تھیں اور اس کے بعد ان میں سے کوئی بوڑھا ہرن اس کے پاس آ کھڑا ہو جاتا تھا اور ست رانی اس سے باتیں کرتی رہتی تھی۔

پھر بجرنگی نے یہ بھی دیکھا کہ انہوں نے طرح طرح کی جڑی بوٹیاں لا کر اس کے سامنے رکھنا شروع کر دی تھیں، بجرنگی کے ہوش اڑے جاتے تھے، وہ اس سنسار کا سب سے انوکھا کام سر انجام دے رہا تھا اور اس کے بعد اس نے ست رانی سے ان جڑی بوٹیوں کے بارے میں پوچھنا شروع کر دیا۔

ست رانی جو کچھ بتا رہی تھی وہ ناقابل یقین ہوتا تھا۔ اسے حیرت ہوئی تھی کہ جانور ان جڑی بوٹیوں کے بارے میں یہ سب کس طرح جانتے ہیں، لیکن وہ اپنے تجربات بیان کرتے تھے، وہ کیسے بولتے تھے اور ست رانی کا دماغ ان کے دماغوں سے کس طرح جانتا تھا اس کی سمجھ بجرنگی کو آج تک نہیں آئی تھی، لیکن وہ ان جڑی بوٹیوں کے بارے اتنا جان چکا تھا کہ پیچیدہ سے پیچیدہ مرض کا علاج کر سکتا تھا۔ اسے یہ بھی معلوم تھا کہ یہ جڑی بوٹیاں صرف اس جنگل میں نہیں پائی جاتیں بلکہ باہر کی دنیا میں بھی انہیں تلاش کیا جا سکتا ہے۔ اس طرح بجرنگی ایک بڑا حکیم بن گیا تھا۔ اس نے کافی وقت اس کام میں صرف کیا اور اس دوران وہ اپنے سفر کی تیاری بھی کرتا رہا۔

وہ بستی جہاں وہ جاتا تھا اور جہاں سے کھانے پینے کی چیزیں لے کر آیا کرتا تھا یہاں سے کافی فاصلے پر تھی لیکن اسے اس بات کا علم تھا کہ اس بستی میں جا کر وہ وہاں سے آگے کے سفر کے لئے معقول بندوبست کر سکتا ہے۔ اس کے علاوہ وہ یہ بھی جانتا تھا کہ تہذیب یافتہ دنیا میں سب





سے بڑی طاقت دولت ہوتی ہے۔ آج تک اپنی چھوٹی چھوٹی ضرورتوں کو پورا کرنے کے لیے وہ جنگل سے مختلف چیزیں لے جایا کرتا تھا۔ درختوں کی چھال، پھل بوٹے جو دواؤں میں ہی کام آتے تھے اور ان سے اتنے ضرورت پیسے مل جایا کرتے تھے لیکن اس وقت بجرنگی کے دل میں کوئی برائی نہیں تھی۔ البتہ اب وہ یہ سوچ رہا تھا کہ شہری آبادی میں جانے کے لیے اسے بہت سی چیزوں کی ضرورت پیش آئے گی کیونکہ اب اس کے ساتھ ست رانی بھی تھی۔ وہ یہ بھی جانتا تھا کہ ست رانی کو چھپانے کے لئے کس طرح کے جتن کرنا ہوں گے کہ ست رانی لوگوں کی نگاہوں میں نہ آ سکے، ورنہ اس کے حسن کے بارے میں اگر پتہ چل جائے تو نجانے کتنا خون خرابہ ہو جاتا۔

"تمہیں ایسے کپڑے پہننا پڑیں گے ست رانی، جس میں تمہارا شریر اور تمہارا منہ چھپ جائے گا، بس آنکھیں کھلی رہیں، تم لوگوں کے سامنے نہیں آؤ گی۔" بلاشبہ وہ بولی اس نے ست رانی کو آگاہ کر دیا۔

"کیسا لگتا ہے مجھے، یہاں تو جیسے میں پیدا ہوئی ہوں، بتاتی ہوں، جنگل میں پلی بڑھی ہوں، پرندے اور دوسرے جانور میرے ساتھ ہوتے ہیں وہ کوئی بھی مجھے غور سے نہیں دیکھتے، وہ سب مجھے ست رانی کی حیثیت سے ہی پہچانتے ہیں۔"

"وہاں ایسا نہیں، انسانوں کی بستی میں ایسا نہیں ہوتا ست رانی، وہ تمہیں دیکھ کر تمہیں ہتھیانے کی کوشش کر سکتے ہیں۔"

"تو پھر میں کیا کروں گی؟"

"بس اپنے آپ کو ان سے چھپائے رکھنا، جب میں چاہوں گا تمہیں ان کے سامنے لے آؤں گا۔" بجرنگی نے کہا اور ست رانی خوشی سے تیار ہو گئی۔

آخرکار بجرنگی نے وہ مقام چھوڑ دیا جہاں اسے بڑا عرصہ ہو رہا تھا، یہاں اس نے زندگی کا بہت حصہ بتا دیا تھا۔ کڑیل جوان تو تھا لیکن اب اس کی عمر بڑھاپے کی طرف چل پڑی تھی۔ جڑی بوٹیوں کا ایک بڑا ذخیرہ تھا اس نے اپنے ساتھ لے لیا تھا اور اب ان جڑی بوٹیوں سے اسے بھرپور واقفیت تھی، سب سے بڑی بات یہ کہ ست رانی اس کے ساتھ تھی جس کی نس نس میں زہر بھرا تھا۔ اس کی سانسیں اور اس کی چھوٹی چھوٹی حرکتیں اس قدر زہریلی تھیں کہ انسان تو انسان جانور تک ان کا شکار ہو جاتے تھے۔

غرض یہ کہ بجرنگی اس وقت ایک عجیب و غریب شخصیت بن کر دنیا میں جا رہا تھا اور سب سے بڑی بات یہ تھی کہ اب اس کے دل میں دنیا سے انتقام لینے کا خیال تھا اور اس کی شخصیت میں کہیں نرمی باقی نہیں رہی تھی۔

یہ سفر اس کے لئے تو خیر معمول کے مطابق تھا لیکن ست رانی مندر چھوڑ کر، باہر کی دنیا کو بڑی دلچسپی سے دیکھ رہی تھی۔

آخر کار وہ لوگ لمبا سفر طے کر کے بستی پہنچ گئے لیکن وہ بُری طرح خوفزدہ تھی۔ بجرنگی نے اس کے چہرے پر کپڑا لپیٹ رکھا تھا اور اس کے بدن کو ڈھیلے ڈھالے کپڑوں میں ملبوس کر رکھا تھا، تاکہ کسی کی توجہ اس کی جانب نہ ہو سکے۔

بجرنگی نے ایک سرائے میں رہائش کے لیے جگہ حاصل کی اور پھر وہیں سے ست رانی کو انسانوں اور ان کی زندگی کے بارے میں نظارے کرانے لگا۔ ست رانی انتہائی حیران ہوئی، لیکن اس کے اندر خوشی کا طوفان اُمڈ رہا تھا۔

میں تو ان کے بیچ ہی رہوں گی، وہاں تو میں بالکل اکیلی تھی، یہاں تو میرے جیسے بہت سے ہیں مرد بھی، بچے میں انہیں دیکھ کر حیران ہوں۔"

بجرنگی اس کا استاد تھا، وہ ست رانی کو ہر چیز سے روشناس کرا دینا چاہتا تھا۔ اس کے بعد ست رانی کو سرائے کے کمرے میں چھوڑ کر اور اسے ہدایت دے کر وہ وہاں سے باہر نکل آیا۔ اس بستی کے بارے میں اسے ہر طرح کی معلومات حاصل تھیں۔

بہرطور اب حالات بہت مختلف ہو گئے تھے۔ ست رانی اس قدر حسین تھی کہ اسے اس بات کا بھی خطرہ تھا کہ اگر کسی کی غلط نگاہوں کا شکار ہوئی تو سر منڈواتے ہی اولے پڑ جائیں گے۔ اس کے ذہن میں تو منصوبے ہی دوسرے تھے۔ چنانچہ سب سے پہلے اس نے اس طرح کے لباس خریدے کہ ست رانی سر سے پاؤں تک ان میں پوشیدہ ہو جائے۔ یہ بھی ایک انوکھا کام تھا لیکن اس کے بغیر گزارہ مشکل تھا۔ اس کے ساتھ ساتھ اس نے اپنے لئے بھی بندوبست کیا تھا۔ اس کی داڑھی خوب بڑھی ہوئی تھی۔ بال بھی کندھوں سے نیچے تک آ گئے تھے۔ پہلے بھی اس نے ان پر توجہ نہیں دی تھی لیکن اب اس نے باقاعدہ ایک جوگی کا روپ دھارا اور اپنا حلیہ بدل لیا۔ قاتل بجرنگی یا ٹھاکر ارجن سنگھ کو پہچانا جا سکتا تھا اس لئے حلیہ وغیرہ بہت احتیاط کے ساتھ تبدیل کر لیا گیا۔

ست رانی کو اس نے جس طرح کا لباس پہنایا تھا اس سے اس کا چہرہ بالکل چھپ گیا تھا۔ صرف آنکھیں نظر آتی تھیں، لیکن یہ آنکھیں بھی قیامت تھیں، ان آنکھوں میں ایسا سحر تھا کہ انسان تو انسان جانور بھی مسحور ہو جاتے تھے۔

اپنے طور پر تمام تر تیاریاں کرنے کے بعد وہ اس بستی سے چل پڑا۔ بسوں کے ذریعے سفر کرتا ہوا وہ آخرکار ایک شہر میں داخل ہو گیا۔

یہاں بس اڈے سے اترنے کے بعد اس نے آگے سفر اختیار کیا تھا اور تھوڑا سا راستہ طے





کر کے دریائے جمنا کے کنارے پہنچ گیا۔ یہاں پورے کا پورا مندروں کا شہر آباد تھا۔ چاروں طرف یاتری پھیلے ہوئے تھے انہوں نے جگہ جگہ اپنے استھان بنا رکھے تھے۔ ایک اچھی اور خوبصورت جگہ بجرنگی نے بھی اپنے لئے منتخب کر لی۔ پیپل کے گھنے درخت کے نیچے ایک چھوٹا سا چبوترہ تھا، اس چبوترے پر بجرنگی نے اپنا ٹھکانہ بنا لیا۔

ست رانی پُرشوق نگاہوں سے چاروں طرف کا ماحول دیکھ رہی تھی اس نے کہا۔ "یہ تو عجیب جگہ ہے بابا بجرنگی۔ یہ کون سی جگہ ہے؟"

"میں نے تمہیں بتایا تھا ست رانی کہ سنسار میں انسانوں کا سمندر بہتا ہے۔ یہ جو یہ اسا دریا بہہ رہا ہے یہ جمنا ہے اور یہ مندر جو پھیلے ہوئے ہیں ان میں پوجا ہوتی ہے۔ بڑے بڑے نام ہیں ان مندروں کے، بڑے بڑے پجاری ہیں یہاں ...... لوگ اپنی منوکامنائیں پوری کرنے کے لیے یہاں آتے ہیں۔ یہ جو درختوں کے نیچے اور مندروں کے احاطے میں لوگ پھیلے ہوئے ہیں، یہ سارے کے سارے یاتری ہیں، کچھ پجاری بھی ہیں جو پوجا پاٹ کے لئے مندروں ہی میں رہتے ہیں، بڑی عجیب عجیب کہانیاں ہیں ان کی، میں رفتہ رفتہ تمہیں ان کے بارے میں بتاؤں گا۔"

"ہم یہاں، اس جگہ رہیں گے بابا بجرنگی ...؟"

"ہاں، تمہیں یہ جگہ کیسی لگی ہے؟"

"اچھی ہے، یہاں سے تو دور دور تک کا نظارہ ہوتا ہے۔"

بجرنگی دریائے جمنا کے کنارے آباد اس شہر کی دلچسپیوں کا جائزہ لینے لگا۔ اس شہر کا نام متھرا تھا اور یہ ہندو دھرم کی ایک پوتر جگہ سمجھی جاتی تھی جو دریائے جمنا کے کنارے آباد تھی۔ بجرنگی نے اس شام پوجا میں حصہ لیا اور ست رانی کو بھی اپنے ساتھ لے گیا۔

یہاں قیام کا تیسرا دن تھا جب بجرنگی کو اس کی مرضی کا کام مل گیا۔ وہ ایک کنبہ تھا جس میں تین مرد اور تین عورتیں تھیں، ایک عمر رسیدہ عورت، ایک جوان عورت اور دوسری تقریباً سترہ اٹھارہ سال کی لڑکی جو انتہائی خوبصورت تھی، لیکن جس کا چہرہ یرقان زدہ تھا۔ اس کی حالت کافی خراب معلوم ہوتی تھی۔ اتفاق کی بات یہ کہ ان لوگوں کو بھی اسی چبوترے پر جگہ ملی۔ بجرنگی اور ست رانی اس وقت درخت کے تنے سے ٹیک لگائے باتیں کر رہے تھے۔ ست رانی کو اپنے دوست بہت یاد آتے تھے اور وہ کہتی تھی۔ "انسانوں کی یہ آبادیاں بڑی سندر ہیں بابا بجرنگی! مگر وہ جو پیچھے رہ گئے، ان سے بچھڑ کے مجھے بڑا دُکھ ہوتا ہے۔"

"تمہارے آگے ایک دنیا پڑی ہوئی ہے ست رانی کہ سنسار میں بہت سے لوگوں سے

تمہارا واسطہ پڑے گا، اس لیے تھوڑا سا انتظار کرو پھر تمہارا من ان سے خود لگ جائے گا۔"

وہ لوگ یہاں آ کر قیام پذیر ہو گئے تھے۔ ان میں سے ایک پروقار چہرے والے شخص نے جو پچپن ساٹھ کی عمر کے قریب ہوگا، بجرنگی سے کہا۔ "بابا صاحب! اگر آپ اجازت دیں تو ہم بھی اس جگہ اپنا استھان بنا لیں، کچھ دن، تین سے چار، پھر یہاں سے چلے جائیں گے۔"

"دھرتی بھگوان کی ہے مہاراج! ہم کون ہوتے ہیں آپ کو روکنے والے؟"

"بہت دھنیواد، بڑا احسان آپ کا!"

اسی شام پوجا سے فارغ ہونے کے بعد جب بجرنگی اور ست رانی بھی درخت کے نیچے بیٹھے تھے تو وہ لوگ بھی آ گئے۔ عمر رسیدہ عورت سسکیاں لے کر رو رہی تھی۔

ست رانی نے ہمدردی کی نگاہوں سے اسے دیکھا اور بجرنگی سے سرگوشی میں بولی۔ "یہ کیوں رو رہی ہے؟ یہ کون لوگ ہیں بابا بجرنگی! آپ نے ان سے پوچھا نہیں؟"

"پوچھتا ہوں۔" بجرنگی نے کہا اور پھر وہ اس بوڑھے شخص کے پاس پہنچ گیا۔

"مہاراج! سنسار میں منش کو منش سے ہمدردی ہوتی ہے، کبھی کبھی ہم ایک دوسرے کا دکھ بانٹنے سے اتنے پیچھے ہو جاتے ہیں کہ دل دکھتا ہے۔ آپ نے ابھی تک اپنا پریچے (تعارف) نہیں کرایا۔"

"ہاں پنڈت جی! ایسے منش اپنی مشکل میں گھرا ہوتا ہے۔ ہم لوگ بھی ایک مشکل کا شکار ہیں۔ میرا نام دوارکا ناتھ ہے۔ یہیں کپڑے کا کاروبار کرتا ہوں، روپے پیسے کی کوئی کمی نہیں ہے، پر یہ مشکل کا شکار ہو گیا ہوں۔ دو سال سے … دو میرے دونوں بیٹے ہیں اور وہ میری دھرم پتنی ہے جو رو رہی ہے اور تیسری میری بہو ہے۔ یہ لڑکی میری بیٹی ہے، اس کا نام سمرن ہے۔ یہ بڑی چنچل بیٹی ہے، بہت ہی شوخ شریر اور ہنس مکھ تھی، پر بھگوان جانے کس کی نظر لگ گئی، میری دھرم پتنی کہتی ہے کہ اس پر کسی بھوت پریت کا سایہ ہو گیا ہے۔ گھر بھی دور ایسا ہی ہے، پیپل کا ایک درخت گھر کے پیچھے ہے اور برسوں پرانا ہے، اس کی آدھی چھایا ہماری چھت پر پڑتی ہے اور یہ پگلی لڑکی منہ اٹھائے دن ہو رات چھت پر چڑھ جاتی ہے۔ آپ اس کے بال دیکھ رہے ہو، یہ کالی گھٹاؤں کی طرح پھیلے اور بکھرے رہتے تھے حالانکہ میری دھرم پتنی اسے سینکڑوں بار منع کر چکی تھی کہ بال کھول کر شام کے سمے چھت پر مت جایا کر، پر یہ آج کل کی جوان لڑکی مانتی کس کی ہے، بس مشکل میں پڑ گئی۔ … ہو گیا اس پر بیمار رہنے لگی، وہ رنگ روپ گلاب کی پتیوں جیسا تھا، دیکھو پھر کیسا پیلا پڑ گیا ہے، آنکھیں اندر دھنسی جا رہی ہیں، طبیعت گری گری سی رہتی ہے، ڈاکٹروں سے کوئی دوا کام نہیں کر رہی ہے، بدن دیکھو ہڈیوں کا ڈھانچہ ہوتا جا رہا ہے۔ اکیلی بیٹی ہے



ہماری، ماتا پتا اور بھائیوں کی چہیتی۔ بس پوجا پاٹ کرانے لے آئے ہیں، بھگوان سے پرارتھنا کرتے رہتے ہیں کہ بھگوان اسے اچھا کر دے، میری دھرم پتنی اسی بیٹی کے لیے رو رہی ہے۔"

☆...☆...☆

رات کو جوگی بجرنگی نے ست رانی سے بات کی تو ست رانی بولی۔ "یہ ٹھیک ہو سکتی ہے بابا بجرنگی!"

"کیسے.....؟"

"میں کل صبح بتا دوں گی آپ کو!" اس نے کہا۔

دوسری صبح جوگی بجرنگی نے دوارکا ناتھ سے کہا۔ "مہاراج! اگر آپ اچھا سمجھیں تو تھوڑا سا سمے میری بیٹی ست رانی کو دے دیجئے، ست رانی اسے دیکھنا چاہتی ہے۔"

"تو ابھی ملا دیجئے۔"

سمرن کو ست رانی کے سامنے بٹھا دیا گیا۔ سمرن نے مسکرا کر اسے دیکھا اور بولی۔ "تمہارے بارے میں تو کچھ پتہ ہی نہیں چل سکا کہ تم لڑکی ہو یا لڑکا.....! یہ تم اپنا چہرہ اس طرح کیوں ڈھک رکھا ہے؟"

"خاموش ہو جاؤ اور میری آنکھوں میں دیکھو۔" ست رانی نے اس کی بات کا جواب دیے بغیر کہا۔

"تمہاری آنکھیں تو اتنی سندر ہیں کہ جب بھی میں نے انہیں دیکھا، میرا من چاہا کہ تمہارا چہرہ بھی کھول کر دیکھوں، کیا دکھا رہی ہو مجھے اپنی آنکھوں میں؟" سمرن نے ہلکی سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

ست رانی کو اس کی مسکراہٹ بہت اچھی لگی۔ اس نے کہا۔ "جو کچھ میں تمہیں اپنی آنکھوں میں دکھانا چاہتی ہوں، وہ تمہیں دیکھ کر ہی پتہ لگے گا۔"

"چلو دیکھتی ہوں میں تمہاری آنکھوں میں!" سمرن بولی اور اس نے ست رانی کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں لیکن اچانک ہی اسے یوں لگا جیسے کسی طاقتور ہاتھ نے اس کے دماغ کو جکڑ لیا ہو۔

ست رانی اسے غور سے دیکھ رہی تھی اور سمرن کو یوں لگ رہا تھا جیسے اس کے سارے وجود پر ایک نشہ سا طاری ہوتا جا رہا ہو۔ وہ کچھ لمحوں تک اسی طرح ساکت بیٹھی رہی یہاں تک کہ خود ست رانی نے آنکھیں بند کر لیں تب کہیں جا کر سمرن کو ان آنکھوں کے سحر سے آزادی ملی۔ وہ دونوں ہاتھوں سے سر پکڑ کر بیٹھ گئی۔

کافی دیر تک اسی طرح گردن جھکائے بیٹھی رہی پھر اس نے سر اُٹھا کر ست رانی کو دیکھا اور بولی۔

"یہ کیا ہو گیا تھا مجھے۔۔۔ تمہاری آنکھیں اتنی سندر ہو کر بھی اتنی خطرناک ہیں، مجھے تو یوں لگا جیسے کسی نے میرے دماغ کو پکڑ لیا ہو۔" ست رانی نے کوئی جواب نہیں دیا تو سمرن پھر بولی۔

"تم عجیب سی ہو، کچھ بولتی بھی نہیں، اپنا چہرہ نہیں دکھاؤ گی مجھے؟"

"دکھاؤں گی۔" ست رانی نے کہا اور اپنی جگہ سے اُٹھ کر اس جگہ آ گئی جہاں بابا بجرنگی بیٹھا ہوا تھا۔ بجرنگی نے ست رانی سے کہا۔

"کیا پتہ لگایا تم نے ست رانی؟"

"میں نے جو پتہ لگایا ہے بابا بجرنگی اس کے لئے مجھے تھوڑا سا سمے چاہئے۔"

بجرنگی خاموش ہو گیا لیکن اس نے یہ نہیں دیکھا کہ اسی دن سورج چھپے پرندوں کا ایک جوڑا رانی کے پاس اس طرح آ کر بیٹھ گیا جیسے اس کی طلبی پر آیا ہو۔ ست رانی نے انہیں اپنے چہرے کے قریب کیا اور ایک عجیب سی آواز اس کے منہ سے نکلی، جواب میں پرندے بھی اپنی آواز میں کچھ بولے تھے اور اس کے بعد فضا میں پرواز کر گئے تھے۔ رات کو ست رانی نے کہا۔ "بابا! وہ ٹھیک ہو سکتی ہے، اس کے پتا سے بات کر لیں، ہمیں کچھ کام کرنا ہوں گے لیکن کل۔۔۔!"

"ٹھیک ہے، میں بات کر لیتا ہوں۔" بجرنگی اپنے ہی خیال میں ڈوبا ہوا تھا۔ موقع ملتے پر اس نے دوارکا ناتھ سے کہا۔ "دوارکا ناتھ جی! بھگوان کے گھر سے آپ جو کچھ مانگ رہے ہیں، بھگوان خود تو چل کر آپ کے پاس آنے سے رہے، وہ راستے نکالتے ہیں اور آپ کی بیٹی کے ٹھیک ہونے کا راستہ نکل آیا ہے، جو کچھ میں آپ سے کہوں گا، وہ مانیں گے؟"

"مہاراج! سب کچھ ہی کر لیا ہے، میں تو خود کسی ایسے چمتکار کا انتظار کر رہا ہوں جو بھگوان کے گھر سے ہو اور ہماری بیٹی ٹھیک ہو جائے۔"

"تو پھر آپ کو یہاں سے واپس اپنے گھر چلنا ہو گا۔"

"ہاں اگر کوئی ایسی بات ہے تو میں تیار ہوں۔"

"ڈوبتے کو تنکے کا سہارا چاہئے ہوتا ہے۔ دوارکا ناتھ تو اسی وقت جانے کے لیے تیار ہو گیا تھا لیکن جوگی بجرنگی نے اس سے کچھ وقت مانگا اور آخر کار وہ ست رانی کو لے کر دوارکا ناتھ کے گھر چل پڑا۔

اس حویلی نما گھر کو دیکھ کر دوارکا ناتھ کی مالی حیثیت کا اندازہ اچھی طرح ہو جاتا تھا۔ بجرنگی نے ست رانی سے پوچھا کہ اب اسے کیا کرنا ہے اور ست رانی نے اپنی جڑی بوٹیوں کے پٹارے



سے ایک سوکھی ہوئی بدنما بوٹی نکال لی اور اسے دیگچی بھر پانی میں اُبلوایا اور جب پانی کا رنگ گہرا عنابی ہو گیا تو ست رانی کی ہدایت پر بجرنگی نے دوارکا ناتھ سے کہا۔

"آپ کی بیٹی کو تھوڑا سا کشٹ دینا ہو گا۔"

"بتایئے بجرنگی مہاراج۔"

"یہ پانی اسے پلانا ہو گا اور اس کے بعد اسے اُلٹا لٹکانا پڑے گا، یہ تکلیف اسے برداشت کرنا پڑے گی۔"

"بہت فرمانبردار لڑکی ہے، وہ ہر بات مان لیتی ہے، وہ خود اپنی بیماری سے عاجز ہے۔"

سمرن تھوڑا سا ناراض تھی۔ ست رانی سے کہ وہ اس سے بے تکلفی سے پیش نہیں آتی تھی جبکہ وہ اسے اپنا دوست بنانا چاہتی ہے۔ ست رانی نے ہنس کر کہا۔ "اگر تم ٹھیک ہو گئیں تو میں تمہاری دوست بن جاؤں گی۔"

"اور اگر نہ ہوئی تو۔۔۔؟"

"تب بھی میں تمہاری دوست ہی رہوں گی، مگر ایک شرط پر یہ جو پانی میں نے بنایا ہے، یہ تمہیں پورے کا پورا پینا پڑے گا۔"

سمرن نے اس کی بات مان لی۔ اسے ایک ایسی جگہ لٹا دیا گیا جہاں اس کے پاؤں بالکل ہی اوپر اُٹھ گئے تھے اور باقی بدن نیچے آ گیا تھا۔ ست رانی خود پاس موجود تھی، بجرنگی اور دوارکا ناتھ کے علاوہ ان کی دھرم پتنی اور بیٹا بھی تھا۔۔۔۔ یہ عجیب و غریب کھیل شروع ہو گیا حالانکہ دوارکا ناتھ کے دونوں بیٹے اس بات کے خلاف تھے اور انہوں نے باپ سے مخالفت بھی کی تھی۔

"پتا جی! آپ سب کی باتوں میں آ جاتے ہیں، اگر اس پانی کے پینے سے سمرن کو کوئی نقصان پہنچ گیا تو کیا ہو گا؟"

"بیٹا! میں اور میرے پتا جی ان سادھوؤں سنتوں کو بہت مانتے تھے، ہم نے بڑے بڑے چمتکار دیکھے ہیں ان کے۔۔۔ سب کچھ بھگوان پر چھوڑ دو، ویسے بھی ہماری سمرن کس طرح سوکھتی جا رہی ہے اور اس کا جو حال ہے، اس سے تو یہ پتہ چلتا ہے تھوڑے ہی دنوں میں کہیں وہ سنسار نہ چھوڑ بیٹھے، جو کچھ ہو رہا ہے، ہونے دو، ہم بھگوان کے مندر میں دعا مانگنے گئے تھے ہو سکتا ہے بھگوان نے ہماری سن لی ہو، بھگوان خود تو چل کر نہیں آتے، کسی کو کچھ دینے کے لیے وہ ذریعہ ہی بناتے ہیں، جو ہو رہا ہے، ہونے دو۔"

سمرن نے مشکل سے عنابی رنگ کے پانی کا ایک کٹورا پیا اور اسے بڑے زور کی اُبکائی آ گئی۔ وہ نڈھال ہو گئی تھی لیکن ست رانی کے کہنے پر اسے دوسرا کٹورا دیا گیا۔ پانچ کٹورے پانی پیا

اور پانچویں کنورے کے بعد اسے اُبکائی آئی اور اس کے منہ سے ایک موٹی چھپکلی نکل کر نیچے گری اور ادھر اُدھر دوڑنے لگی۔

بجرنگی نے فوراً ہی اس چھپکلی پر جوتا رکھ دیا تھا۔ چھپکلی اس کے جوتے کے نیچے کسمساتی رہی، باقی لوگ دہشت زدہ ہو کر پیچھے ہٹ گئے تھے سمرن کو یہ حقیقت نہیں معلوم تھی، پانچ اُبکائیوں نے اسے بالکل نڈھال کر دیا تھا اور اس کی آنکھیں بند تھیں۔

چھپکلی تھوڑی دیر تک بجرنگی کے پاؤں کے نیچے دبی رہی اور پھر اس کی دُم علیحدہ ہو گئی۔ بجرنگی نے پاؤں ہٹایا تو چھپکلی مر چکی تھی۔ دوارکا ناتھ کی دھرم پتنی دونوں ہاتھوں سے سینہ پکڑے ہوئے منہ کھولے بیٹھی تھی۔ باقی لوگوں پر بھی سکتہ طاری تھا۔

ست رانی نے آہستہ سے کہا۔ "بابا بجرنگی! اب اسے سیدھا کر دیں، یہ ٹھیک ہو گئی۔"

سب لوگوں نے اس طرح ست رانی کے کہنے پر عمل کیا جیسے یہ کسی دیوی کی آواز ہو۔ نڈھال سمرن کو وہاں سے ہٹا کر ایک صوفے پر بٹھا دیا گیا اور وہ آنکھیں بند کر کے گہری گہری سانسیں لینے لگی۔ خود بجرنگی بھی ششدر رہ گیا تھا۔ یہ بات تو اسے معلوم تھی کہ ست رانی وش کنیا ہونے کے ساتھ ساتھ پرندوں اور دوسرے جانوروں کی دوست بھی ہے اور یہ سب اسے جڑی بوٹیوں کے بارے میں بتاتے ہیں۔ بجرنگی کی خوشی کا ٹھکانہ نہیں تھا۔ وہ اس وقت کو یاد کر رہا تھا جب یہ ننھی سی بچی اسے مردہ ماں کی آغوش میں ملی تھی، گویا اس کی تو تقدیر کے سارے ستارے کھل اُٹھے تھے۔

شیش ناگ کو جگانے کا عمل وہ اسی لئے کر رہا تھا کہ اپنے دشمنوں سے بدلہ لینے کی قوت حاصل کرے اور اپنی بہن رادھیکا کو تلاش کرے۔ گرو دھرم داس پر اس نے بھروسہ کیا تھا اور اس کے بتائے ہوئے جاپ کو بڑی پابندی سے کرتا رہا تھا لیکن شیش ناگ نہیں جاگا تھا، ہاں اب اسے احساس ہو رہا تھا کہ ست رانی کے مل جانے سے اس کا کام بن جائے گا۔ وہ عجیب و غریب قوتوں کی مالک تھی اور آبادی میں آ کر اس نے جو پہلا کارنامہ سرانجام دیا تھا، اس سے اندازہ ہو جاتا تھا کہ آگے کیا کچھ ہوگا۔

دوسری طرف دوارکا ناتھ کی خوشی کا ٹھکانہ نہیں تھا۔ نہ جانے کیوں پورے گھر والوں کو یہ احساس ہو رہا تھا کہ سمرن اب ٹھیک ہو جائے گی۔ وہ سب سمرن کی دلجوئی میں لگے ہوئے تھے۔

دوارکا ناتھ کے بڑے بیٹے نے کہا۔ "اگر ہماری بہن ٹھیک ہو گئی تو ہم آپ کا منہ موتیوں سے بھر دیں گے بجرنگی مہاراج!"

ان دونوں کو رہائش کے لئے بہترین کمرہ دیا گیا اور ان کی تمام ضروریات پوری کی گئیں۔

ست رانی نے مسرور لہجے میں کہا۔ "مجھے اپنے ساتھیوں کو چھوڑنے کا دکھ ہے، وہاں ان





سب سے میری دوستی تھی مگر یہ سب کچھ تو اس سے بھی اچھا ہے، مجھے یہاں بہت اچھا لگ رہا ہے، یہ اب ہم یہیں رہیں گے؟"

"نہیں ست رانی! سنسار بہت بڑا ہے، یہاں بڑی نئی نئی چیزیں ہیں، میں تمہیں سنسار میں بہت کچھ دکھاؤں گا، ہم کچھ سمے بتا کر یہاں سے چلیں گے، اب تم مجھے ایک بات بتاؤ۔"

"جی بجرنگی بابا۔"

"اس لڑکی کے شریر میں چھپکلی ہے تمہیں کیسے پتہ چلا؟"

"میں نہیں جانتی بجرنگی بابا۔ جب میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھا تو اس کا شریر بول اُٹھا کہ اسے کیا کشٹ ہے، پھر..... کٹھ بڑھئی کے جوڑے نے مجھے بتایا کہ اس کا علاج کیا ہے۔ اصل میں بابا بجرنگی رات کو اُٹھ کر پانی پینے سے منش کو یہ دیکھ لینا چاہیے کہ جس برتن میں وہ پانی پی رہا ہے وہ صاف ستھرا بھی ہے یا نہیں۔ سمرن نے بھی رات کو دیکھے بغیر ایک ایسے برتن میں پانی پی لیا جس میں چھپکلی کا بچہ پڑا ہوا تھا۔ یہ بچہ پانی کے ساتھ اس کے شریر میں جا کر پلتا رہا اور اس کا وش سمرن کے خون میں شامل ہوتا رہا۔ اب ماس کری سے اس کا خون دُھل کر وش سے پاک ہو گیا اور چھپکلی بھی اس کے شریر سے نکل گئی۔"

"ہے بھگوان..... میری گود میں پل کر بڑی ہوئی ہے تو..... تجھے یہ ساری باتیں کس نے بتائیں۔"

"میرے متروں نے بتائیں۔ وہ کہتے تھے کہ منش کو بھگوان نے سب کچھ دے کر اس سنسار میں بھیجا ہے پر اس نے سب کچھ چھوڑ دیا ہے۔ منش ماٹی کا پتلا ہے اور ماٹی میں وہ سب کچھ موجود ہے جو اس کو ہر بیماری سے بچا سکتا ہے، اگر وہ اسے تلاش کر لے تو اسے ہر بیماری سے آرام مل جائے۔"

"یہ تجھے کس نے بتایا؟"

"بہت سے پرندوں نے اور ماس خوروں نے، ہم سب یہی باتیں تو کرتے تھے۔"

"ماس کری کیا چیز ہے؟"

"وہ بوٹی جو میں نے پانی میں ملا کر سمرن کو دی تھی۔"

"یہ پرندے، یہ جانور تجھے دوسری بیماریوں کی دوا بھی بتا سکتے ہیں؟"

"ہاں بابا بجرنگی، میں نہیں جانتی کہ کسی کو کیا بیماری ہے مگر جب میں اس کی آنکھوں میں دیکھوں گی تو اس کی بیماری خود بول اُٹھے گی اور میرے متر مجھے اس کا علاج بتا دیں گے۔"

بجرنگی نے آنکھیں بند کر لیں۔ اسے ایک انمول ہیرا مل گیا تھا۔ ایسا تو اسے شیش ناگ کو جگا

کر بھی نہیں مل سکتا تھا۔ اب وہ بہت کچھ کر سکتا تھا، دولت بھی جمع کر سکتا تھا، اپنی بہن کو بھی تلاش کر سکتا تھا اور اپنے دشمنوں سے بدلہ بھی لے سکتا تھا۔ وہ خوشی سے پھولا نہیں سما رہا تھا۔"

دوارکا ناتھ نے دوسرے ہی دن محسوس کر لیا کہ سمرن بہت تیزی سے صحت یاب ہو رہی ہے۔ وہ بے حد خوش تھا اور اس کے دل میں جوگی بجرنگی اور ست رانی کے لئے بڑا احترام پیدا ہو گیا تھا۔

"آپ نے میرے گھر کی روشنی مجھے واپس دے دی بجرنگی مہاراج۔ میں آپ کا یہ احسان کیسے اتاروں؟"

"آپ کی مہربانی دوارکا ناتھ جی۔"

"دیوی ست رانی کو الگ بھگوان نے بڑا گیان دیا ہے، میری ایک رائے ہے۔"

"کیا......؟"

"آپ کو معلوم ہے کہ متھرا مندروں کا شہر ہے۔ اس دیوی کو کسی ایک مندر میں استھان دلا دیں اور اس کے ذریعہ ہندوستان بھر کے بیماروں کا علاج کرائیں، بہت بڑا مان ملے گا اور یہ اوتاروں کی طرح پوجی جانے لگی۔ مجھے وشواس ہے کہ ہندوستان بھر کا کوئی ڈاکٹر یہ پتہ نہیں چلا سکتا تھا کہ سمرن کے شریر میں کوئی چھپکلی گھس گئی ہے۔ وہ اس کے شریر میں کیسے چلی گئی بجرنگی مہاراج؟"

دوارکا ناتھ نے پوچھا اور بجرنگی نے اسے ست رانی کی سنائی ہوئی کہانی دہرا دی۔

"جے بھگوان ..... اس مہان دیوی کو ضرور کسی مندر کی داسی ہونا چاہئے۔ آپ کہیں تو میں گرو جوگیال سے بات کروں۔ گرو جوگیال یہاں کے سب سے بڑے مندر کے پجاری ہیں!"

"ابھی نہیں دوارکا ناتھ جی۔ ... سنسار میں بہت سے کام پڑے ہیں ہمیں۔ نہ جانے کہاں کہاں جا کر ہمیں اپنے کام کرنے ہوں گے، بس اب ہم جانا چاہتے ہیں۔"

"کچھ دن تو بتائیں، ہمیں کچھ سیوا کرنے دیں۔" دوارکا ناتھ نے کہا۔

"بس ایک دو دن ہم آپ کے ساتھ رہ سکتے ہیں۔ اس کے بعد ہم آپ سے آگیا چاہیں گے۔"

دوارکا ناتھ خاموش ہو گیا لیکن اس نے یہ بات اپنے بیٹوں سے کہی تو دونوں بیٹوں نے کہا۔

"ہم انہیں جانے سے کیسے روک سکتے ہیں اور سچ بھی ہے ایسی مہان آتما کو کسی مندر کا قیدی تو نہیں بنایا جا سکتا، پتہ نہیں سنسار میں اور کہاں ان کی ضرورت ہو۔ انہیں بہت سے تحفے دے کر یہاں سے رخصت کیا جائے۔ انہوں نے ہم پر بڑا احسان کیا ہے۔"

دوارکا ناتھ نے دونوں بیٹوں نے گردن ہلا دی اور پھر ایک معقول رقم جوگی بجرنگی کو بڑی انکساری سے پیش کی گئی۔



"ہمارے من کی خوشی ہے مہاراج۔ اسے کچھ اور نہ سمجھیں۔" بجرنگی نے خاموشی سے وہ رقم اپنے لباس میں محفوظ کر لی۔

دوسری طرف عورتوں کے درمیان ست رانی کے بارے میں باتیں ہوتی رہتی تھیں۔ سمرن بڑی پریشانی سے کہتی۔ "اس کی آواز اور آنکھیں اتنی سندر ہیں کہ من چاہتا ہے اس کے پاس ہی بیٹھے رہو۔ ویسے تو وہ بہت اچھی طرح باتیں کرتی ہے مگر پتہ نہیں اپنا مکھ کیوں چھپائے رہتی ہے۔ میں نے بابا بجرنگی سے یہ بات پوچھی تو وہ کہنے لگے کہ "بیٹی اس کے مکھ کا چھپے رہنا ہی اچھا ہے۔"

"تم نے اس کے ہاتھ پاؤں دیکھے ہیں سمرن۔ بھگوان کی سوگند اتنے سندر ہیں مانو موم کے بنے ہوں۔" بھابھی نے کہا۔

"میرا من چاہتا ہے کہ کسی سمے جب وہ سو رہی ہو تو چپکے سے اس کے منہ سے کپڑا ہٹا کر اس کا چہرہ دیکھ لوں۔"

"نرا مان جائے گی۔ اگر اسے مکھ دکھانا ہوتا تو خود دکھا دیتی بھگوان جانے اس طرح منہ چھپانے میں کیا راز ہے۔ میرے من میں تو ایک بات آتی ہے۔"

"کیا.....؟"

"کون جانے وہ آکاش سے اتری کوئی اپسرا ہو۔ کوئی ایسی مہان دیوی جسے دیوتاؤں نے منہ چھپانے کی ہدایت کی ہو اور سچی مانو تو مجھے بابا بجرنگی بھی اس کا پتا نہیں لگتا۔"

سمرن خاموش ہو گئی لیکن ست رانی کا منہ دیکھنے کا خیال اس کے ذہن میں جڑ پکڑتا چلا گیا۔

دوسری طرف بجرنگی نے دوارکا ناتھ سے کہا۔ "اب ہمیں آگے جانے کی آگیا دیں اور دوارکا ناتھ جی۔"

"من تو نہیں چاہتا مہاراج۔ مگر آپ جیسے رشی منی کو روکا بھی تو نہیں جا سکتا۔ کون جانے کسے اور کہاں آپ کی ضرورت ہو۔ ویسے یہاں سے کہاں جائیں گے؟"

"سنسار بہت پھیلا ہوا ہے، جہاں بھگوان لے جائیں گے چلے جائیں گے۔"

"کب جائیں گے مہاراج۔"

"اس کی تم چنتا مت کرو، کسی بھی سمے اٹھیں گے اور چل پڑیں گے۔" بجرنگی نے گول مول جواب دیا۔ اس کا ایک مشن تھا جو اب ست رانی کے ساتھ پورا ہونے کے امکانات نظر آنے لگے تھے لیکن وہ کسی کو اپنے پیچھے نہیں لگانا چاہتا تھا۔ اس لئے اس نے دوارکا ناتھ کو کوئی صحیح جواب نہیں دیا بلکہ اس کے ذہن میں جگہ کا تعین موجود تھا اور اس نے آگے کے لئے فیصلے کر لئے تھے۔

دوارکا ناتھ کی دی ہوئی رقم اس کی سب سے بڑی ضرورت تھی۔ اس نے ست رانی کو بتا دیا تھا کہ کل صبح وہ خاموشی سے یہاں سے نکل جائیں گے۔

رات کو دوارکا ناتھ نے انہیں بھوجن پہنچایا اور پھر وہ آرام کرنے لیٹ گئے۔ ست رانی بچپن سے ہی بجرنگی کے کمرے میں سونے کی عادی تھی۔ اس وقت بھی وہ بجرنگی کے پلنگ سے کچھ دور دوسرے پلنگ پر گہری نیند سو رہی تھی۔ کمرے میں نیلی مدھم روشنی پھیلی ہوئی تھی کہ کمرے کا دروازہ آہستہ سے کھلا۔

پہلے سمرن اور اس کے پیچھے اس کی بھابھی سدھا اندر داخل ہو گئیں۔ دونوں نے چوروں کی طرح چاروں طرف دیکھا۔ بجرنگی کروٹ بدلے گہری نیند سو رہا تھا۔ پھر انہوں نے ست رانی کو دیکھا۔ وہ بھی جوانی کی میٹھی مست نیند سو رہی تھی۔ سمرن نے سدھا کی طرف دیکھا اور دونوں ست رانی کے پلنگ کی طرف بڑھ گئیں۔

یہ سمرن ہی کی ضد تھی کہ سدھا اس کے ساتھ آ گئی تھی۔ سمرن نے ضد کرتے ہوئے کہا تھا۔

"بھابھی جی! آج رات مجھے اس کا چہرہ دکھا دو۔"

"لے ... میں کیسے دکھا دوں؟" سدھا نے کہا۔

"رات کو جب وہ سو جائے تو ہم اس کے کمرے میں چلیں گے اور چپ چاپ اس کے چہرے سے کپڑا ہٹا کر اس کا چہرہ دیکھ لیں گے۔"

"اور وہ جاگ گئی تو......؟"

"تو کیا ہوگا، میں کہہ دوں گی کہ میں اس کا مکھ دیکھنے آئی تھی اور پھر ہم دونوں کون سے مرد ہیں جو اعتراض کی بات ہو۔"

"تو بھی بڑی ضدی ہے سمرن، بات مانتی ہی نہیں۔" سدھا نے زچ ہو کر کہا۔

"میری بھابھی نہیں ہو تم؟"

"وہ تو ہوں۔" سدھا نے ہنس کر کہا۔ اس گفتگو کے نتیجے میں وہ دونوں اس وقت اس کے کمرے میں داخل ہوئی تھیں۔ سمرن کی معصوم ضد کوئی گل کھلانے والی تھی؟

کچھ لمحوں کے بعد وہ ست رانی کے پلنگ کے پاس پہنچ گئیں۔ کوئی خاص بات نہیں تھی لیکن نہ جانے کیوں سدھا کا دل بری طرح دھڑک رہا تھا۔ سمرن پیار بھری نظروں سے ست رانی کو دیکھ رہی تھی پھر وہ اس کے پلنگ کی پٹی کے پاس گھٹنوں کے بل بیٹھ گئی اور اس نے بڑی آہستگی اور مہارت سے اس کے چہرے سے کپڑا ہٹا دیا۔ اس کی آنکھوں نے ست رانی کا چہرہ دیکھا اور جیسے کسی نے اس پر جادو پھونک دیا ہو۔ وہ تو تھی ہی ست رانی کی عاشق خود سدھا بھی دنگ رہ گئی تھی۔





انسانی حسن کا ایسا انوکھا شاہکار روئے زمین پر ہوگا سوچا نہیں جا سکتا تھا۔ اس کے حسین نقوش کو کسی خوبصورت شے سے تشبیہ بھی نہیں دی جا سکتی تھی کیونکہ وہ اس سے بھی زیادہ خوبصورت تھے۔

"ہے بھگوان ... یہ اس دھرتی کی ہے ہی نہیں۔ یہ آکاش سے اتری اپسرا ہے اور یہ اندر سبھا سے آئی ہے۔ اس لئے اس کے پاس اتنے چمتکار ہیں۔" سدھا کے منہ سے نکلا لیکن سمرن کچھ بول نہیں پا رہی تھی۔ وہ بالکل بے اختیار ہو گئی تھی اور اسی بے اختیاری کے عالم میں وہ جھکی اور اس نے ست رانی کے منہ کو چوم لیا۔

ست رانی کچھ کسمسائی تھی لیکن اس کی آنکھ نہیں کھلی تھی جبکہ سمرن پر ایک نشہ طاری ہو گیا تھا۔ وہ دوبارہ جھکی اور اس نے پھر ست رانی کو چوما۔

سدھا نے اس کا بازو پکڑ کر سرگوشی کے عالم میں کہا۔ "اب بس بھی کر سمرن ... پاگل ... تو ہم پکڑے جائیں گے۔ چل تجھے بھگوان کا واسطہ ... چل آ۔" اس نے بازو پکڑ کر سمرن کو دروازے کی طرف کھینچا اور سمرن نے قدم اٹھانے کی کوشش کی لیکن یوں لگ رہا تھا جیسے اس کے پاؤں بے جان ہو رہے ہوں۔ وہ گھسٹتے ہوئے انداز میں چل رہی تھی۔

سدھا بڑی مشکل سے اسے اس کے کمرے میں لائی اور بولی۔ "کیا ہو گیا تجھے سمرن، دیوانی ہوئی ہے کیا؟" [illegible]

سمرن نے ٹھنڈی سانس لی اور آنکھیں بند کر لیں۔ "چل اب سو جا۔ تیری منوکامنا پوری ہو گئی۔ صبح باتیں کریں گے۔" سدھا نے کہا اور سمرن کے کمرے سے نکل آئی۔ باہر نکلتے ہوئے اس نے کہا۔ "ٹھیک ہی کرتے ہیں جوگی مہاراج کہ ست رانی کا چہرہ ڈھک کے چھپائے رکھتے ہیں ورنہ تو نہ جانے کتنے اس چہرے پر من ہار کر جیون وار دیں۔ دیا رے دیا، بھگوان کی سوگند، دھرتی کی ناری تو ہے ہی نہیں۔"

دوسری صبح جوگی بجرنگی ست رانی کے ساتھ دوارکا ناتھ کے پاس پہنچ گیا۔ دوارکا ناتھ پوجا کے لئے صبح ہی صبح اٹھ جاتے تھے، باقی لوگ آرام سے جاگتے تھے۔ انہوں نے بجرنگی اور ست رانی کو دیکھ کر کہا۔ "تو جا رہے ہو جوگی مہاراج؟"

"ہاں سیٹھ جی دوارکا ناتھ جی ... پھر وہیں سے چلے جائیں گے ہم۔"

"ارے کیوں، ناشتہ نہیں کریں گے کیا؟"

"نہیں دوارکا جی۔"

"کیوں ... دوسروں سے مل کر نہیں جائیں گے؟"

"نہیں ... بڑا اچھا لگتا ہے ان لوگوں کے ساتھ۔ ان سے بچھڑتے ہوئے اچھا نہیں

لگے گا، چلتے ہیں۔" بجرنگی نے کہا اور ست رانی کو اشارہ کر کے وہاں سے آگے بڑھ گیا۔
دوارکا ناتھ پھر بھی اس کے پیچھے پیچھے بڑے دروازے تک آیا تھا۔ "کچھ خفا خفا سے لگ رہے ہیں مہاراج۔ اسٹیشن پر جا رہے ہوں یا لاری کے اڈے پر . . . ہم موٹر میں بھجوا دیں۔"
"آپ کی کرپا دوارکا ناتھ جی۔ ہماری بالکل چنتا نہ کریں اور ہم آپ سے خفا کیوں ہونے لگے۔ آپ نے تو اچھی خاصی سیوا کی ہے ہماری۔ سمے جلد ہے......!" جوگی بجرنگی نے کہا اور ست رانی کا ہاتھ پکڑے تیز تیز قدموں سے آگے بڑھ گیا۔
دوارکا ناتھ عجیب سی نظروں سے اسے دیکھتا رہا۔ کچھ دیر کے بعد وہ نگاہوں سے اوجھل ہو گئے تھے۔ بہر حال دوارکا ناتھ اُن کا احسان مند تھا ہاتھ سے جاتی ہوئی بیٹی واپس مل گئی تھی۔ وہ واپس پلٹ آیا۔ اس وقت اس کا بڑا بیٹا اس کے پاس آ گیا۔
"کون تھا پتا جی......کون بڑے گیٹ سے باہر نکل کر گیا ہے۔"
"بجرنگی مہاراج تھے۔"
"کہاں گئے ہیں......کیا مندر......؟"
"ہاں، کہہ رہے تھے وہیں سے آگے چلے جائیں گے۔"
"آگے کہاں؟"
"ارے یہ ہمیں کیوں بتاتے وہ۔ رشی منی لوگ ہیں، جہاں بھگوان کا اشارہ ہوگا وہیں گئے ہوں گے۔"
"یہ ماننے والی بات ہے کہ بہت بڑے سادھو تھے۔ سمرن کو نیا جیون دینا انہیں کا کام تھا۔"
"ست رانی کے بارے میں سوچتا ہوں تو بڑا عجیب لگتا ہے.... گھر کی عورتوں تک نے اس کی شکل نہیں دیکھی۔"
"سچ سچ وہ دیوی سمان تھی۔ میں نے تو اس کی آنکھیں دیکھی تھیں بھگوان کی سوگند اتنی سندر آنکھیں کسی نے نہ دیکھی ہوں گی۔ میں تو ایک ہی بات کہتا ہوں۔ وہ آکاش سے اُترے اور آکاش پر ہی واپس چلے گئے ہوں گے۔"
دونوں باپ بیٹے اسی طرح کی باتیں کر رہے تھے کہ اچانک اندر سے بھیانک شور کی آواز اُبھری اور دونوں اُچھل پڑے۔
"یہ کیا ہوا۔ یہ کون چیخ رہا ہے۔" دوارکا ناتھ یہ کہتا ہوا اندر بھاگا۔ بڑا بیٹا بھی پیچھے پیچھے تھا۔ گھر کے سارے لوگ سمرن کے کمرے کے دروازے پر جمع تھے۔ کچھ کمرے کے اندر تھے اور سب ایک ہی راگ الاپ رہے تھے۔





"سمرن مر گئی .... سمرن مر گئی۔"
دوارکا ناتھ کا پورا بدن لرز گیا۔ جو آوازیں اس نے سنی تھیں، ان کے الفاظ ناقابلِ فہم تھے۔ اس کے قدم جم گئے لیکن اس کا بیٹا غڑاپ سے اندر داخل ہو گیا۔
اندر سدھا، دوارکا ناتھ کی دھرم پتنی اور کچھ لوگ موجود تھے۔ سامنے خوبصورت مسہری پر سمرن بے سدھ پڑی تھی، اس کا چہرہ گہرا نیلا ہو رہا تھا، ہاتھ، پاؤں کا بھی وہی رنگ تھا، سانسوں کی آمد و رفت کا نام و نشان بھی نہیں تھا۔
"کیا ہوا ......کیا بکواس کر رہے ہو تم لوگ؟" دوارکا ناتھ کے بیٹے نے بدحواسی سے کہا اور بھاگ کر سمرن کے پاس پہنچ گیا۔
"کیا ہو گیا اسے...... یہ کیسے ہو گیا؟" وہ سمرن پر جھک گیا۔ اس نے سمرن کا بازو پکڑ کر جھنجھوڑا۔
"سمرن! میری بہن! یہ کیا ہو گیا؟"
اچانک اسے محسوس ہوا کہ اس کی انگلیاں سمرن کے بازو میں پیوست ہو رہی ہیں۔ سمرن کا بدن نرم و نازک اور ملائم ضرور تھا لیکن یہ کیفیت کچھ اور تھی۔ یہ تو گوشت کے گلنے کا احساس تھا۔
اس نے جلدی سے بازو چھوڑ دیا اور تعجب سے اسے دیکھنے لگا۔ سمرن کا نیلا چہرہ تو اس بات کا احساس دلا رہا تھا کہ اس پر کسی زہر کا اثر ہوا ہے لیکن یہ زہر اتنا خطرناک ہے کہ اس کا بدن گلا دیا تھا۔
"بجرنگی مہاراج کو بلاؤ!"
"وہ تو چلے گئے۔"
"کیا اس نے خود اپنے ہاتھوں سے زہر کھایا ہے؟"
"ایسا زہر کہاں سے آیا جو بدن ہی گلا دے؟"
یہ انوکھی موت تھی، جس کے بارے میں کوئی اندازہ نہیں لگایا جا سکا کہ وہ کس طرح واقع ہوئی کیونکہ بعد میں اس کی تصدیق ہوتی کہ سمرن کے پورے بدن پر کسی کے کاٹنے کا کوئی نشان نہیں تھا۔
اپنے طور پر جوگی بجرنگی کو بھی تلاش کرنے کی کوشش کی گئی لیکن اس کا کوئی پتہ نہیں چلا تھا جبکہ جوگی بجرنگی اس وقت ایک ٹرین میں بیٹھا باہر کے مناظر دیکھنے میں محو تھا۔
ست رانی اس کے پاس بیٹھی خود بھی ان مناظر میں گم تھی اور سامنے کی سیٹ پر بیٹھا نوجوان پُر اشتیاق نگاہوں سے اس کی طرف دیکھے جا رہا تھا اور اس کے دل میں اس وقت سب سے بڑی

ہو جاتی تھیں۔ ست رانی کا بھید ے قسم کے نقابوں میں لپٹا ہوا چہرہ دیکھ کر وہ متفکر رہتا تھا۔ بجرنگی نے سوچا کہ اب اس کے چہرے سے نقاب ہٹنا چاہیے لیکن برسرِ عام اسے بے شمار لوگوں کے سامنے بھی نہیں آنا چاہیے۔ اس کی آنکھوں کا سحر اور اس کے حسن کا جادو ایک عالم کو دیوانہ کر دے گا۔ وہ ست رانی کی شکل و صورت اور اس کے حلیے کے بارے میں مسلسل سوچتا رہتا تھا۔ ہوٹل میں آ کر اس نے ویٹرز وغیرہ کو ہدایت کر دی تھی کہ دستک دیے بغیر اندر نہ آئیں۔ خود ست رانی اپنا چہرہ ڈھکے ڈھکے پریشان ہو چکی تھی اور اس نے بجرنگی سے کہا بھی تھا۔

"بابا! یہ تم نے مجھے اس طرح چھپا کیوں دیا ہے؟ مجھے اس سے الجھن ہوتی ہے میں پریشان ہو گئی ہوں، مجھے میرا چہرہ کھولنے کی آ گیا دو۔"

"تھوڑا سا سے ست رانی! بس تھوڑا سا ہے، اس کے بعد میں تمہارا چہرہ کھول دوں گا، تم چنتا مت کرو۔"

تین دن تک بجرنگی اسے مختلف طریقوں سے ہوٹل اور باہر کی دنیا کے بارے میں بتاتا رہا۔ اس نے ہوٹل کی کھڑکی سے باہر چلتے پھرتے لوگ بھی دکھائے، ان میں عورتیں، مرد بھی تھے۔ وہ اسے بتاتا رہا کہ دنیا میں رہنے کا طریقہ کیا ہوتا ہے۔ تیسرے دن اس نے کہا۔

"میں آج باہر جاؤں گا ست رانی! تم کسی قسم کی فکر مت کرنا، کھانے پینے کی چیزیں میں یہاں چھوڑے جا رہا ہوں، وہ تم استعمال کر سکتی ہو، آرام سے رہنا، اپنا کام کر کے میں واپس آ جاؤں گا۔"

ست رانی نے مطمئن انداز میں گردن ہلا دی تھی۔ "ٹھیک ہے بابا!" بجرنگی تیار ہو کر باہر نکل گیا۔ آج پھر اسے اپنا حلیہ تبدیل کرنا تھا اور اس کے لئے تھوڑی سی خریداری دہلی کے بازاروں میں کرنی تھی۔

ست رانی کمرے میں تنہا رہ گئی۔ وہ کھڑکی جہاں سے باہر کے مناظر دیکھے جا سکتے تھے، کھول کر اس کے سامنے بیٹھ گئی اور سامنے سڑک اور دکانوں پر چلتی پھرتی مخلوق کو دیکھنے لگی۔

بجرنگی کو گئے ہوئے دو یا تین گھنٹے گزرے ہوں گے کہ دروازے پر دستک ہوئی۔ اس طرح کے دستک دینے والوں کو اس نے کئی بار آتے جاتے دیکھا تھا۔ وہ یہی سمجھی کہ ابھی جیسا کوئی ہوگا چنانچہ وہ دروازہ کھولنے چل گئی لیکن دروازہ کھول کر دیکھا تو ایک ہلکا سا شناسا سا چہرہ اپنے سامنے پایا اور ایک لمحے کے اندر اندر اسے یاد آ گیا کہ یہ وہی مرد تھا جس نے ٹرین میں اس کے ساتھ سفر کیا تھا اور وہ سامنے والی جگہ پر بیٹھا ہوا تھا۔ اس وقت وہ چہرہ کھولے ہوئے تھی اور اسے احساس بھی نہیں



رہ گیا تھا۔

وہ اس طرح آنکھیں پھاڑے ست رانی کو دیکھ رہا تھا جیسے اسے سکتہ ہو گیا ہو۔ ست رانی چونکی اور پھر کئی قدم پیچھے ہٹ گئی۔ اس وقت نوجوان بھی ہوش میں آ گیا، اس نے دو قدم اندر رکھے اور اپنے پیچھے دروازہ بند کر دیا۔ ست رانی کے انداز میں کسی طرح کا خوف نہیں تھا۔

نوجوان نے سنبھل کر کہا۔ "مجھے معاف کرنا، میں اس طرح اندر آ گیا، اصل میں وہ چاچا جی جو تمہارے ساتھ تھے، ابھی تھوڑی دیر پہلے مجھے بازار میں ملے تھے، وہ کوئی چیز خرید رہے تھے، انہوں نے مجھ سے کہا کہ میں تمہیں بلا کر لے آؤں اور ان کے پاس پہنچا دوں، تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو، ریل میں سفر کے وقت میں انہیں ملا تھا، میرا نام بلبیر ہے، آؤ تم میرے ساتھ چلو، میں تمہیں ان کے پاس لے چلتا ہوں۔"

ست رانی نے ایک لمحے کے لیے سوچا اور پھر وہ اس کے ساتھ جانے کے لیے تیار ہو گئی۔

بلبیر ناتھ ایک بگڑا ہوا نوجوان تھا، ایک دولت مند باپ کا بیٹا تھا جس نے زندگی کا آغاز برائیوں سے کیا تھا۔ باپ ایک بزنس مین تھا، سبابیر ناتھ اس کا نام تھا۔ سبابیر ناتھ کی دھرم پتنی مر چکی تھی اور بلبیر بس اکیلا ہی جی رہا تھا۔

برے دوستوں کی صحبت میں وہ کافی بگڑ گیا تھا۔ شراب، جوا اور دوسرے ایسے ہی کام اس کی زندگی کا حصہ بن گئے تھے۔

اس وقت وہ بلند شہر گیا ہوا تھا اور وہاں سے ریل کے ذریعے واپس آ رہا تھا کہ اس نے ست رانی کو دیکھا۔ یہ لڑکی اسے بہت عجیب محسوس ہوئی اس کے چہرے کے نقوش بے شک چھپے ہوئے تھے لیکن اس کی آنکھیں ایسی طلسماتی تھیں کہ بلبیر مسحور ہو کر رہ گیا تھا۔

ریل کے سفر کے دوران پورے راستے وہ یہ کوشش کرتا رہا کہ کسی طرح ست رانی کے چہرے سے کپڑا ہٹ جائے، وہ اس کی صورت دیکھ لے لیکن وہ اس میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا پھر جب ٹرین دہلی کے اسٹیشن پر رکی اور وہ سب اتر گئے تو بلبیر ناتھ بھی نیچے اتر گیا اور اس کے بعد اس نے بڑی کامیابی سے ہوٹل تک ان دونوں کا تعاقب کیا۔ لڑکی اسے اس قدر پسند آئی تھی کہ اس نے اس کے لئے سارے کام چھوڑ دیئے اور اپنے ایک دو اوباش دوستوں کو ہوٹل بلا لیا۔ اس نے اپنے دوست دیریندر سے کہا کہ اسے ایک لڑکی اس قدر پسند آئی ہے کہ وہ اس کے لئے جان دینے کو تیار ہے۔

دیریندر ہنس کر بولا۔ "یار! تیری ایک جان ہے جسے تو ہر ایک کو دینے کے لیے تیار ہو جاتا ہے۔

"میں مذاق نہیں کر رہا، تمہیں میرا کام کرنا ہوگا۔"

"بولو کیا کام ہے؟"

"میں اس وقت تک دیپ رہوں گا جب تک کہ میں اس کے ساتھی کو اسے چھوڑ کر باہر نکلتے ہوئے نہ دیکھ لوں، اگر وہ اس کے ساتھ ہوا تب بھی میں کوشش کروں گا کہ لڑکی کو راستے سے اغوا کر سکوں اور سب سے اچھی بات یہ ہوگی کہ وہ اسے چھوڑ کر باہر نکل جائے، میرے دوست! تجھے یہاں گاڑی لے کر میرے ساتھ انتظار کرنا ہوگا۔"

"اور یہ انتظار ہوگا کتنا لمبا...؟"

"کچھ نہیں کہا جا سکتا۔" بلبیر نے کہا۔

ویریندر نے دوستی نبھائی اور بلبیر کے ساتھ طویل انتظار کیا۔ آخر کار بلبیر کے دل کی مراد پوری ہوگئی۔ اس نے جوں ہی بجرنگی کو ہوٹل سے باہر نکلتے ہوئے دیکھا اور پھر خود اس کے پیچھے چل پڑا۔ بجرنگی کو ہوٹل سے کوئی ایک فرلانگ دور چھوڑ کر وہ واپس پلٹا۔ بجرنگی پیدل جا رہا تھا لیکن اندازہ ہو گیا تھا کہ اس کی فوری واپسی کا کوئی امکان نہیں ہے، چنانچہ وہ واپس پلٹا اور کار میں بیٹھے اپنے دوست ویریندر کے پاس پہنچ گیا۔

اس سے پہلے کہ وہ خود کچھ بولتا، ویریندر بول پڑا "یہی وہ مہاشے تھے جن کے دفع ہونے کا تم انتظار کر رہے تھے؟"

"ہاں! لاؤ گاڑی کی چابی مجھے دیدو۔" بلبیر نے کہا اور ویریندر نے نیچے اتر کر چابی اسے دے دی۔

"کسی طرح کوئی خطرہ ہو تو میں ٹیکسی میں تمہارا پیچھا کروں؟" ویریندر نے پیشکش کی۔

"اول تو ایسی کوئی بات نہیں ہے اور اگر ہوئی تو تمہارا دوست کمزور نہیں ہے، تمہارا شکریہ!" بلبیر نے کہا اور گاڑی لے کر آگے بڑھ گیا۔

سیدھی سادی ست رانی کو اس نے آسانی سے دھوکا دے کر اپنی چال میں پھنسا لیا۔ ست رانی اس کے ساتھ باہر نکل آئی اور چھوٹے قدموں سے چلتی ہوئی گاڑی کے قریب آ گئی۔ ذرا کھڑے ہوئے ویریندر نے اسے دیکھا تو دل میں سوچا کہ واقعی بلبیر کی دیوانگی بے سبب نہیں تھی۔

بلبیر نے دروازہ کھول کر اسے بیٹھنے کا اشارہ کیا تو وہ ٹھہر کر بولی۔

"اب یہ خود چلے گی؟"

"ایں...!" بلبیر حیرت سے بولا۔

"تم بھی کار میں نہیں بیٹھیں؟"

ست رانی نے معصومیت سے گردن ہلا دی اور بلبیر حیرت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ اسے





اندر بٹھا کر خود اسٹیئرنگ پر جا بیٹھا۔ ست رانی کی ایک ایک ادا پر اسے پیار آ رہا تھا۔ یہ جنگل کا پھول اس کے لئے ایک انوکھا تجربہ تھا۔

"کیا نام ہے تمہارا؟"

"ست رانی!" وہ سادگی سے بولی۔

"واہ کیا خوبصورت نام ہے ست رانی... لگتا ہے خوشبودار پھولوں کا کوئی ہار ہو۔"

"بابا بجرنگی کہاں ہیں، وہ مجھے کیوں بلا رہے ہیں؟" ست رانی نے پوچھا۔

"تم پہلی بار دہلی آئی ہو؟"

"دہلی کیا......؟" وہ بدستور سادگی سے بولی۔

"او مائی گاڈ! تم یہ بھی نہیں جانتیں، تم کہاں رہتی تھیں؟"

"سندر میں...!"

"میرا مطلب ہے کون سے شہر میں؟"

"پتہ نہیں کیا بول رہے ہو، مجھے کچھ معلوم نہیں۔"

"یہی تو تمہاری سندرتا ہے مگر تم نے میرے بارے میں کچھ نہیں پوچھا؟"

"تم بہت باتیں کر رہے ہو، بابا بجرنگی کہاں ہیں.....؟"

"وہ بھی ایسی ہی گاڑی میں بیٹھ کر گئے ہیں، ابھی یہاں سے بہت دور ہیں، تم فکر مت کرو، میں تمہیں انہی کے پاس لے جا رہا ہوں۔" بلبیر نے کہا۔

وہ اسے شہر سے دور کوٹلہ نامی جگہ لے جا رہا تھا جہاں سے کچھ فاصلے پر انگریزوں کے زمانے کا ایک ڈاک بنگلہ تھا۔ یہ ڈاک بنگلہ آسیب زدہ کہلاتا تھا لیکن ایسی کوئی بات نہیں تھی، اسے بلبیر جیسے آوارہ مزاج اوباش نوجوانوں نے آسیب زدہ مشہور کر رکھا تھا تاکہ عام لوگ اس سے دور رہیں۔

سفر جاری رہا۔ ست رانی باہر کے مناظر سے لطف اندوز ہو رہی تھی اس کے دل میں خوف کا کوئی گزر نہیں تھا، اسے کبھی ویسے واقعات کا سامنا نہیں کرنا پڑا تھا جن میں خوف کا کوئی گزر ہو اس لئے وہ اس وقت بھی خوف زدہ نہیں تھی اور یہ اس کی معصومیت تھی کہ اس نے یہ نہیں سوچا تھا کہ بجرنگی اتنی دور کیسے گیا ہوگا کہ اس تک پہنچنے کے لیے اتنا لمبا سفر کرنا پڑے۔

آخر کار یہ سفر ختم ہوا اور ست رانی نے کار رکنے کے بعد چاروں طرف دیکھا۔

"یہ تو بڑی اچھی جگہ ہے، ایسی ہی جگہ میں رہتی تھی۔"

"تمہیں اچھی لگی یہ جگہ...؟"

"ہاں، یہاں پر گھوڑے بھی ہوں گے؟"

جاتی تھی غرضیکہ وہ چلتی رہی اور سورج آسمان کی جانب بلند ہوتا رہا۔ وہ پسینے سے تر بتر ہو گئی تھی، تھکن الگ ہوتی جا رہی تھی اور بھوک بھی لگ رہی تھی اسے رہ رہ کر بجرنگی پر غصہ آ رہا تھا۔

چلتے چلتے وہ بری طرح تھک گئی۔ اب اس سے آگے نہیں بڑھا جا رہا تھا تھوڑے فاصلے پر اونچے اونچے گھنے درخت نظر آ رہے تھے جن کے نیچے چھاؤں تھی، وہ ایک درخت کی جانب بڑھ گئی اور یہاں پہنچ کر وہ درخت کی گھنی چھاؤں میں بیٹھ گئی۔ مزید تھکن محسوس ہوئی تو درخت کی نیچے کی جڑ میں سر رکھ لیٹ گئی اور آنکھیں بند کئے یہ سوچ رہی تھی کہ اب بابا بجرنگی کو کہاں تلاش کرے۔

اسی دوران ایک اور دلچسپ واقعہ پیش آیا۔ دو دیہاتی جو پیدل سفر کرتے ہوئے غالباً شہر جا رہے تھے، ادھر گزرے۔ وہ آپس میں ایک دوسرے کو جن، بھوتوں کی کہانیاں سنا رہے تھے۔ ایک نے دوسرے سے کہا۔ ”بیکا ٹیک! دوپہر میں تمہیں معلوم ہے کہ چڑ باؤلے ایسے راستوں پر گھومتے پھرتے ہیں، وہ گردے کے بگولوں کی شکل میں چکر کھاتے ہوئے سفر کرتے ہیں، اگر کوئی ان کے بیچ آ جائے تو یوں سمجھو کہ بس وہ انہیں اڑا لے جاتے ہیں۔“

”میری دادی کہا کرتی ہیں کہ ایسی جگہوں پر بھوت اور چڑیلیں بھی ملتی ہیں بلکہ وہ میرے دادا کا ایک قصہ سناتی ہیں کہ ایک دفعہ دادا جنگل میں جا رہے تھے، انہیں پیاس لگی تو ایک ایسے ہی گھنے درخت کے نیچے رک گئے اور ادھر ادھر دیکھنے لگے۔“ دیہاتی نے اس درخت کی طرف اشارہ کیا جہاں ست رانی لیٹی ہوئی تھی۔ وہ دونوں درخت کے قریب پہنچے۔

دوسرے نے پوچھا۔ ”پھر کیا ہوا ... ؟“

”بس جی پھر انہیں ایک چڑیل نظر آ گئی، درخت کے نیچے لیٹی ہوئی تھی، اتنی سندر، اتنی سندر کہ دادا جی تو اس کی شکل دیکھتے ہی اس سے پریم کرنے لگے، پر.....!“ دیہاتی نے اتنا ہی کہا تھا کہ اسے ست رانی کے پاؤں نظر آ گئے۔ اتنے خوبصورت پاؤں اس نے کبھی خوابوں میں بھی نہیں دیکھے تھے۔ اس کی آنکھیں پھیل گئیں۔ اس نے اپنے ساتھی کا بازو پکڑ لیا اور ساتھی بولا۔

”اب کیا دادا جی کی طرح تجھے بھی چڑیل مل گئی؟“

لیکن دیہاتی کے دونوں گال پھول گئے تھے، اس کی آنکھیں گول ہو گئی تھیں۔ منہ سے قوں قوں کی آواز نکالتے ہوئے وہ اپنے ساتھی کے بازو کو ٹہوکے مارنے لگا تو ساتھی نے کہا۔ ”یار! پوری کہانی تو سنا، پھر کیا ہوا؟“

”مموں گوں.... گوں گوں..... گوں گوں..... !“ دیہاتی نے اپنے ساتھی کو ست رانی کے پیروں کی طرف متوجہ کیا اور اب اس نے بھی وہ پاؤں دیکھ لئے اور ٹھٹک کر رک گیا۔

ست رانی کو ان دونوں کی باتیں کرنے کی آواز سنائی دے گئی تو وہ جلدی سے اٹھ کر بیٹھ





گئی۔ اس نے سوچا کہ کوئی ادھر آ رہا ہے، ہوسکتا ہے کہ وہ بابا بجرنگی ہو۔ چنانچہ دوسرے لمحے وہ کھڑی ہو گئی اور پھر اس نے ان دونوں دیہاتیوں کو دیکھ لیا اور بولی۔

”سنو، میری بات سنو!“

دونوں دیہاتیوں کے حلق سے دلخراش چیخیں نکلیں اور اس کے بعد انہوں نے دوڑ لگا دی۔

”ارے بے وقوفو! میری بات سنو... سنو.....!“ ست رانی ان کے پیچھے بھاگنے لگی۔

ایک دیہاتی نے دوسرے سے کہا۔ ”اب بھاگ پیچھے آ رہی ہے، پکڑ لیا تو گئے بیٹا کام سے!“ دونوں پوری قوت سے دوڑنے لگے۔ ست رانی تو پہلے ہی تھکن اور بھوک سے نڈھال ہو رہی تھی، اس نے زیادہ دور ان کا پیچھا نہیں کیا اور دیہاتی کسی طرح دوڑتے ہوئے کہیں سے کہیں نکل گئے۔

ست رانی غصیلی نگاہوں سے انہیں دیکھتی رہی اور اس کے بعد واپس درخت کے نیچے آ گئی کیونکہ دھوپ بہت تیز تھی۔ اب وہ پریشان ہونے لگی تھی۔ کیا کروں اور کیا نہ کروں، یہ تو بڑی مشکل ہو گئی، پتہ نہیں وہ پاپی مجھے دھوکا دے کر کیوں لایا تھا، اب میں بابا بجرنگی کو کہاں تلاش کروں۔ انہی سوچوں میں گم بیٹھی ہوئی تھی کہ اچانک درخت سے اسے کچھ آوازیں سنائی دیں۔ یہ دو پرندوں کی آوازیں تھیں جو اسی کے بارے میں باتیں کر رہے تھے۔ وہ کہہ رہے تھے کہ اس ویرانی میں پتہ نہیں یہ دیوی کہاں سے آ نکلی ہے، کتنی دھوپ ہو رہی ہے اس وقت!

ست رانی چونک کر بیٹھ گئی پھر اس کے منہ سے ایک عجیب وغریب آواز نکلی۔ کچھ ہی لمحوں کے بعد درخت پر بیٹھے ہوئے دو پرندے پھدکتے ہوئے نیچے آ گئے اور ست رانی سے کچھ فاصلے پر بیٹھ گئے۔ انہوں نے کچھ آوازیں منہ سے نکالیں تو ست رانی نے بھی ان کی آوازوں کا جواب دیا اور اب اس کے چہرے پر ہلکی سی خوشی کے آثار نظر آنے لگے تھے۔

دونوں پرندے بھی اس سے مانوس نظر آ رہے تھے۔ ست رانی اپنی جگہ سے اٹھ کھڑی ہوئی تو پرندوں نے بھی زمین پر پاؤں دبا کر فضا میں چھلانگ لگائی اور ست رانی سے صرف چند گز آگے آہستہ آہستہ فضا میں پرواز کرنے لگے۔ زمین کے رہنے والے اس منظر کو دیکھتے تو اسے نجانے کیا قرار دیتے لیکن سچ یہی تھا کہ پرندے ست رانی کی رہنمائی کر رہے تھے اور ست رانی انہیں دیکھ کر آگے کا سفر کر رہی تھی۔

زیادہ دیر نہیں گزر رہی تھی کہ وہ پکی سڑک نظر آ گئی جس سے گاڑیاں گزرتی رہتی تھیں۔ پتہ نہیں یہ راستہ کہاں جاتا تھا لیکن پرندے مسلسل ست رانی کی رہنمائی کر رہے تھے، وہ کبھی کبھی منہ سے آوازیں نکالتی اور ان سے باتیں کرتی ہوئی آگے بڑھ رہی تھی۔

تھوڑا سا فاصلہ طے کیا تھا کہ دور سے ایک بیل گاڑی آتی ہوئی نظر آئی اور پرندوں نے ایک غوطہ لگایا اور ست رانی کے کندھوں کو چھوتے ہوئے وہاں سے واپس چل پڑے۔ ست رانی اس بیل گاڑی کو دیکھ رہی تھی جو آہستہ آہستہ قریب آتی جا رہی تھی۔ بیل گاڑی پر ایک پچپن ساٹھ سال کی عمر کا آدمی پگڑی باندھے بیٹھا ہوا تھا۔ بیل گاڑی کے پچھلے حصے میں بہت سی گھاس اور جڑی بوٹیاں لدی ہوئی تھیں۔

ست رانی اسے دیکھنے لگی۔ بیل گاڑی آہستہ آہستہ اس کے قریب آ گئی اور عمر رسیدہ آدمی حیران نگاہوں سے ست رانی کو دیکھ رہا تھا۔ ست رانی کے قریب آ کر اس نے بیل گاڑی روک دی اور اسے غور سے دیکھتا ہوا بولا۔

"ارے بیٹا! تُو کہاں جنگل میں ماری ماری پھر رہی ہے؟"

"وہ مجھے دھوکا دے کر ادھر لے آیا تھا، بابا بجرنگی کام سے نکلا ہوا تھا، مجھے نہیں معلوم میں کہاں جاؤں، اُسے کہاں ڈھونڈوں، میں تھک گئی ہوں، مجھے بھوک لگ رہی ہے اور پیاس بھی!"

"ارے آ جا بیٹا! پتہ نہیں کیا کہانی سنا رہی ہے تُو، میری سمجھ میں کچھ بھی نہیں آ رہا، ادھر بیٹھ جا!" بوڑھے نے خوف کھائے بغیر اس کے حسن و جمال پر توجہ دیئے بغیر شفقت سے کہا اور ست رانی کو بیل گاڑی پر چڑھ جانے کے لیے اپنے ہاتھ کا سہارا بھی دیا۔

ست رانی بیل گاڑی میں بیٹھ گئی۔ تب بوڑھے نے پانی کا ایک برتن نکالا اور پانی ایک مٹی کے آبخورے میں پلٹ کر ست رانی کو دیا۔ ست رانی نے دو تین بار آبخورا بھر بھر کر پانی پیا تو بوڑھا بولا۔ "میرے پاس کیلے ہیں، تجھے بھوک لگ رہی ہے تو لے یہ کیلے کھا لے۔" یہ کہہ کر اس نے کیلوں کا ایک گچھا ست رانی کو دیا۔

ست رانی کو واقعی شدید بھوک لگ رہی تھی۔ اس نے اس میں سے دو تین کیلے نکال کر کھائے اور پھر شکر گزار لہجے میں بولی۔ "آپ نے بڑی کرپا کی بابا جی! مہربانی آپ کی!"

"پر بیٹا تیرا نام کیا ہے؟"

"ست رانی۔۔۔!"

"لگتی تو مجھے رانی ہی ہے، بھگوان تجھے خوش رکھے، اب بتا کہاں لے جاؤں میں تجھے؟"

"مجھے بابا بجرنگی کے پاس چھوڑ دو۔"

"ارے بچی! تجھے اس کا پتہ معلوم ہے تو مجھے بتا، پہنچا دوں گا میں تجھے وہاں۔"

"نہیں، مجھے اس کا پتہ نہیں معلوم۔"



"وہ بہت اونچی جگہ تھی اور وہاں نجانے کیا کیا تھا نجانے کیا کیا۔" ست رانی نے بدستور معصوم لہجے میں کہا۔

بوڑھا چونکے بغیر بولا۔ "میرا نام تیرتھ رام ہے، تیرتھ رام ترویدی، بستی والے مجھے ترویدی کے نام سے جانتے ہیں۔ میرا چھوٹا سا گاؤں ہے کوپایہ، غازی آباد کے پاس ہے۔ تھوڑے فاصلے پر۔ شہر غازی آباد ہے، اگر تو چاہے تو میں تجھے اپنے گھر لے جاؤں، اس کے بعد تیرا من چاہے تو تو بابا بجرنگی کو تلاش کر لینا ورنہ میرا کیا ہے جہاں پانچ وہاں ایک اور۔۔۔!"

ترویدی کی بات ست رانی کی سمجھ میں نہ آئی تھی لیکن اس نے کہا۔ "مجھے کسی کا پتہ نہیں معلوم، بابا بجرنگی خود ہی مجھے تلاش کر لے گا، اگر آپ چاہو بابا ترویدی تو مجھے اپنے ساتھ اپنے گھر لے جاؤ۔" ست رانی نے کہا۔

ست رانی تیرتھ رام ترویدی کی بیل گاڑی میں بیٹھی ایک نئی جگہ جا رہی تھی اور ترویدی اس کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ شکل و صورت سے تو اپسرا ہی لگتی ہے، پتہ نہیں کس کے کلیجے کا ٹکڑا ہے۔ ویسے لڑکی کے بارے میں سوچ کر تھوڑا سا خوف زدہ بھی تھا۔ کہنے کو تو کہہ دیا تھا کہ جہاں پانچ وہاں ایک اور۔۔۔ لیکن کاتی، کاتی نہیں ورانی تھی۔ سخت بدمزاج، اکھڑ، پہلے ہی پانچ سے پریشان تھی، اب اگر چھٹی بھی گھر پہنچ گئی تو جان ہی نکال لے گی۔

ترویدی پانچ بیٹیوں کا باپ تھا۔ پانچوں کی پانچوں جوان ہو چکی تھیں، بیٹا کوئی نہیں تھا، معمولی سی آمدنی تھی، باپ بھی وید تھا۔ جڑی بوٹیوں کے علاج کی بھی بھلا آج کل کوئی وقعت ہے، وہ تو بس کوپایہ کی چھوٹی سی آبادی تھی اور ترویدی خاندانی وید۔۔۔ اس لئے دال، روٹی چل جاتی تھی۔ بیٹیوں کو دیکھ کر کلیجہ خون ہو جاتا تھا، کیسے ٹھکانے لگائے گا ان سب کو۔۔۔ مگر اس جوان اور بے انتہا سندر لڑکی کو اس ویرانے میں چھوڑ کر بھی تو نہیں سکتا تھا۔ اب جو ہوگا دیکھا جائے گا، وہ دوکنی کے عتاب سے بچنے کے گُر سوچتا رہا۔

ادھر ست رانی کسی حد تک مطمئن ہو گئی تھی۔ اب بیل گاڑی کے سفر میں بہت مزا آ رہا تھا۔

اچانک ترویدی نے اس سے پوچھا۔ "ایک بات بتا ست رانی! بجرنگی تیرا کیا ہے؟"

"پتا۔۔۔! وہ کیا ہوتا ہے؟"

"ٹھٹھا کرتی ہے مجھ سے اب تُو کہے گی کہ تجھے اپنی ماتا کے بارے میں بھی پتہ نہیں معلوم!"

"ہاں، مجھے کچھ نہیں معلوم۔"

"ارے تو کیسی سنسار سے نکلی ہے، میری سن جہاں میں تجھے لے جا رہا ہوں، وہاں تیری

لکشمی ہے، تُو ہمارے بھاگ بدل دے گی، کانتی کے سامنے تُو بھی کیے گی، کانتی میری دھرم پتنی ہے، بڑی بلبلت ہے، وہ جو بھی کہے، تُو اس کی چنتا مت کرنا، کیا سمجھی، کیا تھا تیرا نام.....؟"

"وید... مگر مجھے یہ تو بتا دو پتا کیا ہوتا ہے۔"

"اری باؤلی! پتا، پتا ہوتا ہے، بس کافی ہے اور تو لکشمی ہے، مٹی کو ہاتھ لگاتی ہے تو سونا ہو جاتی ہے۔"

"کیا ہو جاتی ہے.....؟" ست رانی نے پوچھا۔

"ارے وہ یاد دے دیا... بڑی مشکل ہو گئی یہ تو، پر میں اسے چھوڑ بھی تو نہیں سکتا، چلو جو ہوگا دیکھا جائے گا۔"

☆.....☆.....☆

اس نے ست رانی کے لئے بہت سے لباس خریدے تھے۔ جوتے خریدے تھے۔ اسے خود احساس تھا کہ جو کپڑا اس نے ست رانی کے چہرے کے گرد لپیٹ رکھا ہے، وہ بڑا مشکوک سا ہے اور دیکھنے والے اسے دیکھ کر نہ جانے کیا سوچتے ہوں گے۔ اب اس کا چہرہ سامنے آئے تو کم از کم اس کے لباس بھی بہتر ہونے چاہئیں۔

لیکن جب وہ ہوٹل میں داخل ہو کر اپنے کمرے کے دروازے پر پہنچا تو اس کا دل دھک سے رہ گیا۔ دروازہ کھلا ہوا تھا، جو ہونا نہیں چاہیے تھا کیونکہ وہ ست رانی کو اچھی طرح سمجھا کر گیا تھا۔ اندر داخل ہوا تو ست رانی موجود نہیں تھی۔ پہلے کمرے میں دیکھا، غسل خانہ وغیرہ چیک کیا پھر باہر نکل آیا۔ کچھ لوگوں سے اس کے بارے میں پوچھا لیکن کچھ پتہ نہیں چلا۔ واپس کمرے میں آیا اور سر پکڑ کر بیٹھ گیا۔ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ ست رانی کہاں گئی؟ اب کیا کروں، اسے چھوڑ کر نہیں جانا چاہیے تھا، غلطی ہو گئی تھی۔ وہ معصوم سی لڑکی کچھ بھی کر سکتی تھی۔ ہوٹل سے باہر نکل آیا اور ایک ایک سے ست رانی کے بارے میں پوچھنے لگا، کوئی فائدہ نہیں ہوا تھا۔

رادھیکا ایک بار پھر گم ہو گئی تھی۔ اب وہ دو رادھیکاؤں کو تلاش کیا جائے، سب بیکار ہو گیا تھا۔ گرو جی نے شیش ناگ جگانے کے لیے کہا تھا، برسوں جاپ کیا تھا مگر مٹی کا سانپ ٹس سے مس نہیں ہوا تھا۔ ست رانی، وش کنیا تھی، اس سے کچھ آس بندھی تھی کہ دلیپ تھاکر اور گر بچن سنگھ سے بدلے لے گا، رادھیکا کی تلاش میں بھی ست رانی سے مدد لے گا لیکن ہائے ری بھول...!

ست رانی ایک وقت کا تعین کرتا ہوں، اگر تُو نہ ملی، اگر رادھیکا کا پتہ نہ چلا تو پھر یہ سنسار دیکھے گا کہ اَنیل ارجن سنگھ کس طرح ان دونوں خاندانوں کے لیے راکھشش بن جاتا ہے، آگ لگا دوں گا اس پورے سنسار میں!





☆...☆...☆

قصور کانتی کا بھی نہیں تھا۔ اس دور میں جتنے بھی مسئلے جنم لیتے ہیں، مالی حالات بہتر نہ ہونے سے لیتے ہیں۔ یہ گھرانہ بھی مالی بے بسی کا شکار تھا۔ گویا چھوٹی سی غریب بستی تھی۔ غریبوں کو تو بیمار ہونے کا حق بھی نہیں ہوتا، بیمار ہوتے بھی ہیں تو خود ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ اگر کسی کو تھوڑی بہت مشکل پیش آ جائے تو وید جی موجود تھے جن کی جڑی بوٹیاں کبھی کبھی کام کر جاتی تھیں۔ آس پاس کی بستیوں میں بہت سے چھوڑ رکھے تھے جو خاندانی وید تیرتھ رام ترویدی کی جھوٹی سچی تحریفوں کے پل باندھتے رہتے تھے اور اس طرح کبھی کبھی ترویدی جی کو دوسری بستیوں کے بیمار بھی مل جاتے تھے اس کے باوجود آمدنی اتنی نہیں تھی کہ بیٹیوں کے شادی بیاہ کے بارے میں سوچ سکتے۔

پریشان تو وہ بھی تھے ان حالات سے لیکن کانتی دیوی دن، رات کڑھتی رہتی تھیں۔ بیٹیاں تھیں کہ کسی بھی مشکل کو خاطر میں لائے بغیر صحت مند اور توانا تھیں، وہ دال، روٹی کھا کر بھی خوبصورت تندرست ہو رہی تھیں، ان کے چہرے لال گلابی تھے اور گالوں سے جیسے خون ٹپکتا تھا حالات سے ان کی لاپرواہی پر کانتی دیوی اور چڑ جاتی تھیں اور اکثر بکتی جھکتی رہتی تھیں۔

"تیز ستیا ناس! مسٹنڈی جھیاری! یہ تیرے جھولا جھولنے کی عمر ہے، بھگوان کرے رسی ٹوٹ جائے اور تُو گرے، ٹینٹ مجر دور جا کر ایسی گرے کہ پھر اٹھ نہ سکے۔ کتنی بار کہہ چکی ہوں کہ ال چھ حادثے تھوڑی سی دیر میں سب کے پیٹوں میں کتا کے اٹھے گی اماں! روٹی دو، ماتا جی روٹی دو ... وید جی کو آ تا پڑا ہے مٹکے میں، تھوڑی دیر میں وہ لوٹ کر آتے ہوں گے۔ جنگ جیت کر آتے ہی بولیں گے کانتی! روٹی لگا دے، بڑی بھوک لگ رہی ہے، چلو نکالو روٹی! ارے جہاں سے لگا دوں، ارے میں کہتی ہوں اتر لے جھولے سے کہ اٹھاؤں لکڑی؟"

"یوں تو ہمیں عادت نہیں ہے زیادہ بولنے کی، پر تمہیں سمجھانے کے لئے بول رہے ہیں ماتا جی کہ اگر ہم جھولے سے گرے بھی تو ٹینٹ مجر دور کیسے جا کر گریں گے، سامنے تو دیوار ہے، اسی سے ٹکرا کر نیچے پڑیں گے پھر تم یہ چھوٹی سی بستی تو نے اتنی لمبی پینگ کیوں دی اور ہم...!" لکشمی نے "شعلے" کی بسنتی کے ڈائیلاگ اسی کی آواز میں بولے تو کانتی دیوی دوڑ کر لکڑی اٹھانے۔ لکشمی نے جھولے سے چھلانگ لگا دی۔

کانتی دیوی نے پتلی لکڑی اٹھائی تو اپنی زور پھینک دی۔

"اور یہ کیڑی دیکھو تجھے یہ جو بستر سے نکال کر لائے ہیں، ابھی آنکھ بھر کر نہ دیکھا کہ جو چیز پیسے دے کر خرید رہے ہیں، وہ ٹھیک ہے بھی یا نہیں... اب ویسے تو وید جی، وید جی کرتے ہیں پر چھپا لگانے سے کوئی باز نہ آوے ہے، اب بھگوان پتلی لکڑیوں سے چولہا... میں کہتی ہوں ان

ان کی، کہیں اور جا تھیتے پلو باندھ کر، کالک لگے ان زخمیوں کے منہ پر جو بری تلاش میں میرے تن گھر آمرے تھے اور ستیاناس ہو ان کا جنہوں نے آنکھیں بند کر کے انہیں میرے پلو سے باندھ کر پھیرے کرا دیئے کہ تن پر ہے تو پیٹ میں نہیں اور پیٹ میں ہے تو تن ڈھکنے کو کچھ نہیں . . اری کہاں مرگئی تو رکمنی . . .؟"

"ماتا جی! ڈبے سے دال نکال رہی ہوں۔"

"ہے بھی یا نہیں . . ؟"

"ہے۔" رکمنی نے جواب دیا اور کانتی چولہے کے پاس رسوئی میں جا بیٹھی۔

لکڑیاں بچ بچ گیلی تھیں۔ گھر بھر میں دھواں پھیل گیا۔ ادھر ترویدی مہاراج بھی گوپا پہنچ گئے۔ بیل گاڑی ایک دوست کی تھی۔ جب بھی جڑی بوٹیوں کی تلاش میں جاتے تھے، اس سے بیل گاڑی لے جاتے تھے، واپس آتے تو پہلے جھاڑ جھنکار اتارتے پھر بیل گاڑی واپس کرنے جاتے، اس کے بعد گھر میں داخل ہوتے مگر آج وہ گھبرا کر پہلے گھر کے دروازے پر آ پہنچے۔ انہوں نے اپنے گھر کے ماحول کے بارے میں ست رانی کو بتایا پھر گھر کا دروازہ کھولا۔ سب سے پہلی نگاہ کانتی پر ہی پڑی تھی جس نے کسی نہ کسی طرح چولہا جلا لیا تھا۔ آنکھوں سے پانی بہہ رہا تھا اور وہ دھوئیں سے گہری سرخ اور دھندلائی ہوئی تھیں پھر بھی اس نے ترویدی کو دیکھ لیا۔ اس سے پہلے کہ کچھ بولتی، کانتی کی نظر ست رانی پر پڑی۔ پہلے تو آنکھوں پر یقین نہیں آیا۔ ساڑھی کا پلو پکڑ کر آنکھوں کو پونچھا پھر چند قدم آگے بڑھی قریب آ کر ست رانی کو دیکھا پھر حیرت بھرے لہجے میں بولی۔

"یہ کون ہے؟"

"دو . . دیوی لکشمی!" تیرتھ رام ترویدی کے حلق سے ڈری ڈری سی آواز نکلی۔

☆......☆......☆



کانتی دیوی اپنی طنز کرنے والی عادت سے باز نہیں آئی تھیں، کہنے لگیں۔

"آکاش سے اتری ہیں کیا؟"

"یہی سمجھ لے، بھاگ بدلنے والے ہیں ہمارے۔ تم کیا دیکھ رہی ہو لڑکیو..... ست رانی کے آرام کا بندوبست کرو۔"

لڑکیاں تو اسے دیکھ کر ہی قربان ہوئی جا رہی تھیں۔ پدمنی نے آگے بڑھ کر ست رانی کا ہاتھ پکڑ لیا۔

"آؤ . . تمہارا نام لکشمی دیوی ہے یا ست رانی۔"

"نام کیا ہوتا ہے۔" ست رانی نے اس کے ساتھ آگے بڑھتے ہوئے کہا۔ پدمنی اسے تعجب سے دیکھنے لگی۔

دوسری طرف کانتی دیوی کڑی نظروں سے ترویدی کو دیکھ رہی تھیں۔

"کون ہے۔ کہاں سے لائے ہو، کب تک یہاں رہے گی؟"

"کیوں؟ دھرم بدل لیا ہے کیا تو نے اپنا۔ لکشمی دیوی کا نام نہیں سنا کیا؟"

"نام تو سنا ہے۔ پر ہمارے بھاگ ایسے نہیں ہیں کہ لکشمی دیوی ہمارے گھر پدھاریں۔"

"اپنے بھاگ کی بات کر، تو ہی جلو ہی ہے۔ اب میرا دماغ خراب مت کر، کچھ کھانے پینے کو دے، مجھے بھی اور اسے بھی، مگر عزت آبرو کے ساتھ۔ اور ہاں جیب کو ذرا قابو میں رکھیو۔"

اس سے پہلے کہ کانتی دیوی جنگ کا آغاز کریں دروازے کی زنجیر زور سے بجی اور کانتی دیوی ترویدی جی کو گھورتی ہوئی دروازے کی طرف بڑھ گئیں۔ ترویدی جی موقع غنیمت پا کر اندر چل پڑے۔

ادھر کانتی جی نے دروازہ کھولا تو ٹھٹھک گئیں۔ باہر بڑی سی موٹر کے سامنے دو آدمی کھڑے ہوئے تھے۔

کانتی دیوی کو دیکھ کر ان میں سے ایک نے دونوں ہاتھ جوڑ کر پرنام کیا اور بولا۔

"وید جی مہاراج آ گئے ہیں۔"

"ہاں، کوئی بات ہے کیا؟" کانتی دیوی نے کسی قدر خوفزدہ ہو کر پوچھا۔

"ہم شاہ درے سے آئے ہیں۔ وید جی نے شاہ درے میں رانا بھگوان داس جی کی بہو بیٹی کا علاج کیا تھا۔ وہ ٹھیک ہو گئیں۔ کاشی جی گئی تھیں، وہاں سے واپس آئی ہیں اور انہوں نے وید جی کے لئے کچھ دچھنا بھجوائی ہے۔"

"میں وید جی کو بھیجتی ہوں۔" کانتی دیوی نے کہا۔

تھوڑی دیر کے بعد تر ویدی جی تھیلی نکالے لدے پھندے اندر آئے، پیچھوں سے وہ نوٹ سے اور سونے کا خوب بڑا توڑا ان کے ساتھ تھا۔

آنے والے چلے گئے تو انہوں نے نوٹوں کی بڑی گڈی کانتی دیوی کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔

"شرم ہو تو چلو بھر پانی میں ڈوب مرو، دیکھا تو نے لکشمی آئی یا نہیں اب بھی اسے لکشمی نہیں مانے گی۔"

کانتی دیوی نے پوری بات بھی نہیں سنی تھی۔ وہ تو ان نوٹوں کو بار بار گن رہی تھیں اور پھول رہی تھیں۔ خوشی کے مارے ان کے کان بند ہو گئے تھے۔

اس طرح ست رانی کی تقدیر نے اسے بہت سی فضول باتوں سے بچا لیا اور اس کے دن رات آرام سے گزرنے لگے۔ لڑکیاں تو اس کی دیوانی ہو گئی تھیں اور یہ ان کی خوش نصیبی تھی کہ ان کے ساتھ کوئی ایسا واقعہ پیش نہیں آیا تھا جو ان کی زندگی کے لیے خطرناک ہوتا۔ البتہ اب ست رانی کو کھویا ہوا سمندر اور بابا بجرنگی یاد آنے لگا تھا۔ نئی نئی چیزیں، نئے نئے لوگ دیکھ کر اور ان کے درمیان رہ کر اسے بہت اچھا لگتا تھا لیکن آدم زادی ہی تھی اور سینے میں دل بھی تھا۔ وہ دل ہی کیا جس میں پیار نہ ہو۔ اس نے ہوش ہی بجرنگی کی آغوش میں سنبھالا تھا۔ پرندے، حشرات الارض اس کے دوست تھے۔ وہ دنیا ہی الگ تھی۔ فطرت نے اسے دوسرے انسانوں کو دیکھ کر خوشی کا احساس دیا تھا اور وہ خوش بھی تھی لیکن بجرنگی سے دور ہوئے اسے بہت دن گزر گئے تھے۔

چونکہ اس کی تر ویدی کے ہاں قدم رکھتے ہی بالکل اتفاق سے ایک بڑی رقم کانتی دیوی کے ہاتھ آ گئی تھی اس لئے انہوں نے بھی اسے لکشمی دیوی تسلیم کر لیا تھا، ورنہ ست رانی کو شدید مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا۔

البتہ نہ جانے کیوں جب بھی وہ ست رانی پر نگاہیں ڈالتیں انہوں نے ایک عجیب سا احساس ضرور دیکھا تھا۔ ایک دن انہوں نے گھر کی چھت پر ایک انوکھا منظر دیکھا۔ وہ کوئی بیٹھ





چڑیا چھپانے چھت پر گئی تھیں، وہاں ست رانی پہلے سے موجود تھی۔ انہوں نے دیکھا کہ بہت سی چڑیاں ست رانی کے سر، کندھوں، بازوؤں اور گھٹنوں پر بیٹھی ہوئی ہیں، ست رانی ہنس رہی تھی، مسکرا رہی تھی، چڑیوں کی مدھم چیں چیں بھی سنائی دے رہی تھی۔

یہ منظر دیکھ کر ان کے دل پر ایک عجیب سا اثر ہوا، یہ بات انہوں نے دل سے تسلیم کر لی کہ ست رانی انسان نہیں لکشمی دیوی ہی ہے، ورنہ ان پرندوں کا اس طرح اس کے بدن پر بیٹھ جانا اور ان کا ان سے باتیں کرنا کسی انسان کا کام نہیں تھا۔ اس دن ان کے دل میں ست رانی کی بڑی عقیدت پیدا ہو گئی۔ وہ الٹے پاؤں نیچے اتر آئیں۔

پھر ایک دن ایک اور منظر ان کی نگاہوں کے سامنے آیا۔ انہوں نے اپنا بچھونا دیکھنے کے لیے کمرے میں جھانکا تھا۔ وہیں ست رانی بھی سوتی تھی۔ انہوں نے دیکھا کہ ایک کالا ناگ ست رانی کے پیروں کے پاس اس کی چارپائی پر چڑھ رہا ہے۔ انہوں نے اچھی طرح ناگ کو دیکھا تھوڑے ہی فاصلے پر رنگنی اور شانتی سو رہی تھیں۔ اگر چند فٹ کا فاصلہ اور طے کر لیا جاتا تو یہ ناگ ان دونوں تک بھی پہنچ سکتا تھا۔ ان کے حلق سے ایک زوردار چیخ نکلی۔ "رنگنی، شانتی۔" اور ان کی وحشت ناک چیخ سن کر خود ست رانی بھی اٹھ گئی۔

لیکن دوسرا حیرت ناک منظر یہ تھا کہ چارپائی پر چڑھتا ہوا سانپ ایک دم غائب ہو گیا تھا، سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ اسے زمین نگل گئی یا آسمان۔ سانپ اتنا بھیانک تھا کہ پھر دیر تک کانتی دیوی کے منہ سے آواز ہی نہ نکل سکی۔ وہ بس خوفزدہ انداز میں زمین کی طرف اشارہ کر رہی تھیں۔ لڑکیاں ان کے ارد گرد جمع ہو گئیں۔ خود ست رانی بھی اٹھ کر پاس آ گئی بمشکل تمام کانتی دیوی بتا سکیں کہ انہوں نے یہاں سانپ دیکھا ہے۔ لڑکیاں چیخیں مار کر باہر بھاگ گئیں، لیکن ست رانی خاموش کھڑی رہی تھی۔

"تم بھی باہر آ جاؤ ست رانی بھگوان کی سوگند میں نے اپنی آنکھوں سے ناگ دیکھا ہے، ظالم بڑا ہی خوفناک تھا، بالکل کالا اور خوب لمبا۔"

"وہ کہاں گیا؟" ست رانی کے حلق سے ایک یاس بھری آواز نکلی۔

"یہی تو پتہ نہیں چلا۔"

اس دن ست رانی نڈھال رہی تھی۔ وہ کمرے سے باہر بھی نہیں نکلی تھی اور یوں لگتا تھا جیسے کسی کو تلاش کر رہی ہو۔

شام کو تر ویدی جی کو یہ بات بتائی گئی تو وہ بھی تھوڑا بوکھلا سا گیا۔ وید جی کو یہ بات بالکل لگتی تھی کہ ست رانی کوئی پراسرار مخلوق ہے۔ بے شک وہ انہیں جنگل میں ملی تھی اور اس کے

جائے گی۔"

"تو پھر آپ مجھے حیران کیجئے نا!" کیرولین نے مسکرا کر کہا۔

"ہاں میں آپ کو اس کی تفصیل بتانا چاہتا ہوں۔" یہ کہہ کر ڈاکٹر شوراج نے نریچن سنگھ کے بھائی جگن راج اور سہارن پور میں ہونے والے واقعات پوری تفصیل اور ست رانی کی شخصیت کی پوری کہانی کیرولین کو سنا دی۔ کیرولین نے آج تک ست رانی کی چھان بین کرنے کی کوشش نہیں کی تھی، ہاں اس نے اسے ایک پُر اسرار لڑکی ضرور تسلیم کیا تھا لیکن ڈاکٹر شوراج نے اسے جو کہانی سنائی تھی، وہ بڑی ہی انوکھی تھی۔ وہ کہہ رہا تھا۔

"اس کی آنکھوں میں سحر ہے اور اس کے ہونٹوں میں وش ہے۔ اگر آپ کو اس سے واسطہ پڑا ہے تو یقیناً آپ کو اس کے اندر کچھ انوکھی باتیں ضرور محسوس ہوئی ہوں گی۔"

"ٹھیک ہے لیکن آپ یہ بتائیے کہ آپ اسے کیوں تلاش کر رہے ہیں؟"

"میں آپ کو ساری تفصیل بتا چکا ہوں، دو افراد ایسے ہیں جن سے اگر آپ تصدیق کرنا چاہیں تو کر سکتی ہیں، ایک ہیں تیرتھ رام ترویدی جو ایک چھوٹی سی آبادی میں وید ہے، ست رانی کافی عرصے اس کے پاس رہ چکی ہے، دوسرا ٹھاکر نریچن سنگھ ہے جو اپنے بھائی کو کھو بیٹھا ہے۔ آپ ان سے ست رانی کی تصدیق کر سکتی ہیں، مزید یہ کہ اگر وہ آپ کی دسترس میں ہے تو تجربے کے طور پر اس کا جھوٹا پانی آپ کسی بھی جانور کو پلا کر اس کا نتیجہ دیکھ سکتی ہیں۔"

"بات بے حد سنسنی خیز ہے، وہ میری ماڈل ہے اور میرے میک اپ مین وغیرہ اس کا میک اپ بھی کرتے ہیں، اگر وہ اتنی ہی خطرناک شخصیت ہے تو کہیں ایسا نہ ہو کہ میرے کسی میک اپ مین یا کسی اور شخص کو نقصان پہنچ جائے۔"

"آپ مجھے یہ بتائیے کہ وہ مجھے کہاں مل سکتی ہے؟"

"وہ یہیں ہوتی ہے میرے پاس، اس کا ساتھی بجرنگی بھی یہیں ہوتا تھا لیکن وہ کسی کام سے گیا ہوا ہے۔"

"دیوی جی! اگر آپ اسے میرے حوالے کر دیں تو میں آپ کو اس کا منہ مانگا معاوضہ دینے کو تیار ہوں، میں اسے لے جانے کے لئے انگلینڈ سے واپس آیا ہوں۔ آپ میرے بارے میں معلومات حاصل کر سکتی ہیں، میں وہاں بڑا باعزت مقام رکھتا ہوں۔"

"اچھا یہ بتائیے کہ آپ اسے کیوں اپنے ساتھ لے جانا چاہتے ہیں؟"

"میڈم! میں سچا انسان ہوں، سچ بولتا ہوں، وہ اتنی انوکھی شخصیت ہے کہ لندن میں اگر میرے حوالے سے اس کی حیثیت سامنے آ جائے تو میری پوجا شروع ہو جائے گی، وہ ایسے





مریضوں کا علاج کر سکتی ہے جو لاعلاج ہوں، ست رانی کے ذریعے میں ان کا علاج کر کے بے شمار دولت کما سکتا ہوں، دولت ہر انسان کی خواہش ہو سکتی ہے اور اگر دولت کے ساتھ ساتھ شہرت بھی ملے تو اس سے زیادہ کسی کو اور کیا چاہئے۔"

"ہوں ....! لیکن جناب آپ سے ایک عرض کر دوں، دولت کی خواہش ہر شخص کو ہوتی ہے، مجھے بھی ہے، ست رانی کو آپ نے ماڈل کی حیثیت سے دیکھا ہی ہوگا، وہ میرے لئے ڈائمنڈ گرل ہے۔ اس کا ایک ہی کرشمہ ابھی منظر عام پر آیا ہے لیکن مجھے بہت سے سرمایہ داروں نے پیشکش کی ہے کہ وہ اس کا معاوضہ منہ مانگا دیں گے، وہ میری ضرورت ہے، میں اسے آپ کے حوالے نہیں کر سکتی۔"

"دولت میں بھی دے سکتا ہوں آپ کو..... میں ایک بڑے محقق کی حیثیت سے منظر عام پر آنا چاہتا ہوں، میں تجربہ کروں گا کہ وہ وش کنیا کیسے بن گئی اور وش کنیا بن کر وہ کیا کیا کر سکتی ہے، آپ کا کام کچھ بھی نہیں ہے میرے مقابلے میں، آپ تو صرف اسے ماڈل بنا کر دنیا کے سامنے پیش کریں گی لیکن میں اس کے ذریعے دکھی انسانیت کی خدمت بھی کروں گا۔"

"آپ تو ہندوستان کے باشندے ہی نظر نہیں آتے، دکھی انسانیت کی خدمت کرنا چاہتے ہیں تو یہیں منتقل ہو جائیے اور یہاں رہ کر ست رانی پر تجربات کریں، میں آپ کو یہیں دوں گی بشرطیکہ اسے کوئی نقصان نہ پہنچے۔ کیا آپ کو دکھی انسانیت یورپ میں ہی نظر آتی ہے؟"

"آپ بے جا ضد کر رہی ہیں، میں اس کے حصول کے لئے دیوانہ وار بھٹکتا رہا ہوں اور جب مجھے علم ہو گیا ہے کہ وہ آپ کے پاس ہے تو دیوی جی! براہ کرم آپ اسے میرے حوالے کیجئے، میں جانتا ہوں وہ آپ کی کوئی نہیں ہے لیکن بہت سے ایسے مسئلے ہیں جو آپ اس کے بارے میں نہیں جانتیں، پلیز اسے میرے حوالے کر دیجئے ورنہ یہ معلوم ہونے کے بعد کہ وہ آپ کے پاس ہے، میں اسے حاصل کرنے کے لیے مجرم بھی بن سکتا ہوں، آپ لکھ لیجئے اسے!"

کیرولین کی پیشانی شکن آلود ہو گئی۔ "آپ پاگل ہیں، جائیے، وہ آپ کو نہیں مل سکتی اور میں اسے کوئی نقصان نہیں پہنچنے دوں گی، اتنا بھی نہیں کہ آپ کو چائے کا بھی پوچھ لوں، آپ دیوانوں جیسی باتیں کر رہے ہیں پلیز.....!"

"آپ اسے لکھ لیجئے، میرے اختیارات بہت وسیع ہیں، آپ مجھ سے مقابلہ نہیں کر سکیں گی۔"

"میرے گھر میں ہیں آپ اس لئے میں آپ کو اس بات کا کوئی جواب نہیں دے رہی۔ لیکن اس سے زیادہ میں آپ کو اپنے گھر کی چھت کے نیچے برداشت نہیں کر سکتی۔"

"ٹھیک ہے، آپ اس ضد کو جو نقصان اُٹھائیں گی، اس کی ذمے دار آپ خود ہوں گی۔"

ڈاکٹر شوراج نے کہا اور واپسی کے لئے پلٹ پڑا۔

☆ ... ☆ ... ☆

بلسل خطرناک آدمی تھا۔ ایک بڑے سرکاری عہدیدار کی حمایت اسے حاصل تھی اور دوستیہ جیت کمار کے لئے بہت سے لوگوں کو موت کے گھاٹ اُتار چکا تھا۔ اس کے پاس ایک پورا گروہ موجود تھا اور ان دنوں اس کے آدمی کیرولین کی رہائش گاہ اور اس میں سجے ہوئے اسٹوڈیو کی نگرانی کر رہے تھے۔ انہیں ہدایت کردی گئی تھی کہ وہ کیرولین اور اس کی ماڈل ست رانی کے بارے میں مکمل معلومات حاصل کریں۔

بجرنگی کے جانے کے بعد ست رانی کا دل بہلانے کے لیے حسن شاہ اور کبھی کبھی خود کیرولین اُسے لے کر سیر کے لئے نکلتی تھی۔ کیرولین، ست رانی کو اس کی خواہش کے مطابق شاپنگ بھی کراتی تھی اور تفریح مقامات کی سیر بھی کراتی تھی۔

پھر اس دن بلسل ست رانی کے تعاقب میں چل پڑا، جب صرف حسن شاہ ست رانی کے ساتھ تھا۔ ڈرائیور گاڑی چلا رہا تھا۔ وہ قیمتی کار میں بیٹھے باہر کے مناظر سے لطف اندوز ہو رہے تھے کہ ایک سنسان سڑک پر اچانک ہی ایک کار نے ست رانی اور حسن شاہ کی کار کا راستہ روک لیا۔

کار سے چار پانچ افراد نیچے اُترے اور حسن شاہ خوف زدہ ہوگیا۔ کچھ سوچنے کا موقع ہی نہیں ملا تھا، وہ لوگ نقابیں لگائے ہوئے تھے، کار کے قریب آتے ہی ان لوگوں نے اپنے ہاتھوں میں پکڑی چوڑی نال والی گنوں سے فائر کیے۔ گہرے سبز رنگ کے سیال کی پھوار ڈرائیور پھر ست رانی اور حسن شاہ کے چہروں پر پڑی اور اس کے خاطر خواہ نتائج برآمد ہوئے۔

حسن شاہ، ست رانی اور ڈرائیور کے سانس بند ہوگئے، انہیں یوں لگا جیسے ان کا دم گھٹ رہا ہو اور کچھ ہی لمحوں کے اندر اندر ان کی گردنیں ڈھلک گئیں، وہ بے ہوش ہوگئے تھے۔ نقاب پوشوں میں بلسل بھی موجود تھا، اس نے اپنے آدمیوں کو حکم دیا کہ ست رانی کو باہر نکالا جائے اور چند ہی لمحوں کے اندر اندر یہ کام مکمل ہوگیا۔

ست رانی کو ان لوگوں نے اپنی گاڑی میں ڈالا، حسن شاہ اور ڈرائیور کو کار سمیت وہیں چھوڑ دیا گیا۔ بلسل کو ساری تفصیل معلوم تھی، چنانچہ اس نے احتیاط کے طور پر ست رانی کے چہرے پر ایک رومال کس کر باندھ دیا تاکہ اس کی زہریلی سانسوں سے محفوظ رہا جاسکے اور اس کے بعد کار برق رفتاری سے آگے بڑھ گئی اور لمبے فاصلے طے کرتی ہوئی آخرکار جیت کمار والی کوٹھی پر پہنچ گئی۔ یہاں موجود پہرے داروں کو پہلے سے اطلاع دے دی گئی تھی۔ گیٹ فوراً کھلا اور وہ لوگ





رانی کو لے کر اندر آگئے۔ وہ اُسے ایک ایسے کمرے میں لے گئے جہاں سے کوئی قیدی باہر نہیں نکل سکتا تھا۔ کمرے کا دروازہ لوہے کا اور خاص طریقے کا بنا ہوا تھا اور پورے کا پورا جالی کا تھا جس سے اندر موجود قیدی کی نگرانی کی جاسکتی تھی۔ البتہ کمرے میں انتہائی آرام دہ بستر، ملحقہ باتھ روم، پینے کا پانی اور خوراک پہنچانے کے لئے ایسی جگہ بنی ہوئی تھی جہاں سے کسی بھی قیدی کی تمام ضرورتوں کا بندوبست کیا جاسکے۔

بلسل نے اپنی نگرانی میں ست رانی کو بستر تک پہنچایا اور اسے اطمینان سے لٹانے کے بعد سب کے سب باہر نکل آئے۔ بلسل نے اپنے آدمیوں کو ہدایت کردی تھی کہ ان میں سے کوئی بھی اس کے قریب نہ جائے اور ہر طرح سے خیال رکھے کہ دل لٹیا کسی کو کوئی نقصان نہ پہنچا سکے۔ اس کے بعد بلسل نے بڑے پُرمسرت لہجے میں دوستیہ جیت کمار کو کام ہوجانے کی اطلاع دی۔

☆ ... ☆ ... ☆

بجرنگی بستی پہنچ گیا۔ راستے بھر وہ انہی علاقے اور محلے کا نام یاد کرتا رہا تھا۔ کیرولین نے بابو رام سہائے کو اس کا حلیہ بتا دیا تھا، خود بابو رام سہائے نے بھی اپنے بارے میں تھوڑی سی تفصیل بتائی تھی اور کہا تھا۔

"بیگم صاحب! بیمار آدمی ہوں، اگر ریلوے اسٹیشن تک نہ پہنچ سکا تو اس کی وجہ میری بیماری ہوگی پھر بھی پوری کوشش کروں گا کہ اسٹیشن جا کر بجرنگی صاحب سے ملوں اور انہیں اپنے ساتھ گھر لے جاؤں۔"

بجرنگی پلیٹ فارم پر اُتر گیا۔ مختصر سامان اس کے ساتھ تھا، وہ گردن اُٹھا اُٹھا کر اسٹیشن پر بابو رام سہائے کو تلاش کرنے لگا اور اسی وقت دبلے پتلے بدن اور لمبے قد کا ایک آدمی سادہ لباس میں اس کے پاس پہنچ گیا۔ اس نے دونوں ہاتھ جوڑ کر پرنام کیا اور بولا۔ "اگر میں غلط نہیں کہہ رہا ہوں تو آپ ہی بجرنگی ہیں؟"

"ہاں اور آپ بابو رام سہائے!" بجرنگی نے کہا اور آگے بڑھا۔ بابو رام سہائے فوراً ایک قدم پیچھے ہٹ گیا اور بولا۔ "آپ سے گلے نہیں مل سکوں گا بجرنگی جی! دمے کا مریض ہوں، آیئے میرے ساتھ، یا اپنا سامان مجھے دے دیجئے۔"

"نہیں ایسی کوئی بات نہیں ہے رام سہائے جی! کیا آپ کے ساتھ میری رادھیکا بھی آئی ہے؟"

"نہیں جی! آیئے آپ....؟" رام سہائے، بجرنگی کے ساتھ اسٹیشن سے باہر نکل آیا۔ پھر رکشا سے بات کی اور دونوں آٹو میں بیٹھ کر چل پڑے۔ بابو رام سہائے نے رکشا ڈرائیور کو

پتہ بتا دیا تھا۔

"رادھیکا آپ کے ساتھ کیوں نہیں آئی، کیا آپ نے اسے بتا دیا تھا کہ اس کا بھائی اس سے ملنے آ رہا ہے؟"

"نہیں بجرنگی جی! اسے یہ بتانا ٹھیک نہیں تھا، بھگوان جانے کیا اونچ نیچ ہو جائے، میں تو جھوٹا پڑتا، کسی کے من کو آس لگانا اور پھر آس کو توڑ دینا، کوئی اچھی بات نہیں ہے، آپ اس سے مل گئے تو آپ خود ہی سنبھال لینا۔"

"وہ اس وقت گھر میں ہی ہو گی نا......!"

"نہیں، میں نے ان بیگم صاحب کو بتا دیا تھا کہ میں اسکول ماسٹر ہوں، وہ میرے ہی اسکول میں شام کو پڑھاتی ہے، میرے گھر کے برابر ایک چھوٹی سی کھولی میں نے اُسے لے کر دی ہوئی ہے، بیٹی کو اپنے پاس رکھنا میں نے اچھا نہیں سمجھا، پر وہ میرے گھر کے سارے کام کرتی ہے، مجھے پتا سمان سمجھتی ہے۔"

"اس کی صحت تو ٹھیک ہے نا، اب تو اس کی عمر کافی ہو گئی ہو گی، دبلی پتلی ہے یا بھاری بدن ہو گیا ہے؟"

"نہیں دبلی پتلی ہے، بڑی شریف عورت ہے وہ!"

"آپ نے اُسے میرے بارے میں بالکل نہیں بتایا؟"

"تھوڑا بہت بتایا تھا میں نے اُسے بلکہ اسے وہ تصویر دکھائی تھی جو آپ نے اخبار والوں کو دی تھی، اُسے دیکھ کر وہ پھوٹ پھوٹ کر رو پڑی، میں نے بڑی تسلی دی، کہنے لگی کہ وہ خود دلی چلی جاتی ہے، پر میں نے اسے روکا اور کہا کہ مجھ پر چھوڑ دے۔ بس بجرنگی جی! یہ بھگوان کی لیلا ہے، ایسا ہی کرتا ہے وہ، پر اپنوں کو ملاتا ضرور ہے۔"

بجرنگی کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے۔ آٹو رکشا اپنا سفر طے کرتا رہا اور کچھ دیر کے بعد وہ ایک پسماندہ سے محلے میں داخل ہو گیا۔ ایک گھر کے سامنے رک کر بابو رام سہائے نے رکشا ڈرائیور کو پیسے دیئے اور پھر بجرنگی کو ساتھ لے کر سامنے نظر آنے والے دروازے کا تالا کھول کر اندر داخل ہو گیا۔

بجرنگی نے گھر کے دونوں طرف نگاہ ڈالی تھی۔ کھولیاں دور دور تک بنی ہوئی تھیں، ان میں سے کونسی کھولی میں اس کی لاڈلی بہن رہتی ہے، یہ نہیں معلوم تھا۔ تھوڑا سا تر دد اسے ضرور ہوا تھا۔ بابو رام سہائے نے رادھیکا کو جب اتنا بتا دیا تھا تو تھوڑی سی تفصیل اور بتا دیتا اور آج اسے اسکول کی چھٹی کرا دیتا۔ گھر میں داخل ہوتے ہی اس نے پوچھا۔ "شام کی پڑھائی کب ختم ہوتی ہے؟"





"پانچ بجے تک، زیادہ انتظار نہیں کرنا پڑے گا، آپ آ گئے ہیں، آپ یہاں آرام کریں، میں اسے جا کر بلا لاتا ہوں۔"

"میں بھی آپ کے ساتھ اسکول چلتا ہوں ماسٹر صاحب! آپ کی بڑی کرپا ہو گی۔"

"آپ آرام سے بیٹھیں، مہمان ہیں میرے، کچھ جل پانی لیں۔"

"دیکھئے آپ کو معلوم ہے ......!"

"ہاں میں ابھی آیا۔" رام سہائے نے کہا اور ایک طرف بنی ہوئی رسوئی کی طرف بڑھ گیا۔ بجرنگی ایک تخت پر بیٹھ کر خشک ہونٹوں پر زبان پھیرنے لگا۔

اسے بابو رام سہائے پر غصہ آ رہا تھا۔ کیسا ست آدمی ہے، اس کی اپنی بہن ہوتی تو میں کس طرح اتنے آرام سے سب چھوڑ دیتا لیکن رادھیکا کے آنے تک انتظار کرنا ہی پڑے گا اخلاقی کا مظاہرہ بھی کرنا پڑے گا وہ بد اخلاقی کر سکتا تھا۔ رام سہائے شربت کے دو گلاس لے کر بجرنگی کے پاس پہنچ گیا اور ان میں سے ایک گلاس بجرنگی کے ہاتھ میں دیا اور دوسرا خود لے کر تخت کے دوسرے کونے پر بیٹھ گیا۔

"غریب لوگ ہیں، یہ محلہ بھی غریبوں کا ہے پر بھگوان کی دیا سے سب ایک دوسرے کا خیال رکھتے ہیں اور رادھیکا کی تو بڑی عزت ہے یہاں پر، سب لوگ اسے ماسٹرنی جی کہتے ہیں، محلے کے بچے بھی اس کے پاس پڑھنے کے لئے آ جاتے ہیں۔"

بجرنگی نے شربت کا گلاس خالی کیا اور اسے تخت پر رکھتا ہوا بولا۔ "ماسٹر صاحب! آپ جائیے اور اسے بلا کر لے آئیے۔"

"ابھی جاتا ہوں اور ابھی آتا ہوں۔" ماسٹر رام سہائے نے بجرنگی کو غور سے دیکھتے ہوئے کہا۔ بجرنگی کے چہرے کا رنگ متغیر ہوتا جا رہا تھا۔ کچھ لمحوں کے بعد اس کی آنکھوں میں غنودگی آنے لگی اور وہ تخت پر ڈھیر ہو گیا۔

ماسٹر رام سہائے نے جلدی سے بجرنگی کو بازو سے پکڑ کر لٹا دیا اور اس کے ہونٹوں پر مسکراہٹ ...

"لیجئے آپ کا کام ہو لیا، گووند داس جی! آپ سامان سنبھالئے۔" یہ کہہ کر وہ جلدی سے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔ دروازہ بند کر کے باہر سے کنڈی لگائی اور تیز تیز قدموں سے ایک طرف ...

☆ ... ☆ ☆

حسن شاہ کو کار میں ہی ہوش آیا تھا۔ اس نے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر چاروں طرف دیکھا۔ کچھ دیر تک تو صورتحال سمجھ میں ہی نہیں آئی۔ پھر ذہن جاگا تو اچھل پڑا۔ سامنے ہی ڈرائیور بیٹھا ہوا تھا۔ بے ہوش کرنے کے لئے جو محلول استعمال کیا گیا تھا۔ اس کا اثر شاید اتنی ہی دیر رہتا تھا۔

برابر نگاہ ڈالی تو ست رانی موجود نہیں تھی۔ حسن شاہ کے ہوش اڑ گئے۔ جلدی سے دروازے کے ہینڈل کی طرف ہاتھ بڑھایا اور لڑکھڑاتے بدن کو سنبھال کر نیچے اتر گیا۔ قرب و جوار میں کہیں بھی ست رانی کا نام و نشان نہیں تھا۔

ایک لمحے میں اسے اندازہ ہو گیا کہ ست رانی کو اغوا کر لیا گیا ہے۔ اسی وقت ڈرائیور کی آواز سنائی دی۔

"ڈاکو تھے صاحب! کیا لے گئے؟" حسن شاہ نے کوئی جواب نہیں دیا۔ ادھر اُدھر کا جائزہ لے کر واپس کار میں آ بیٹھا۔

"چلو....!" اس نے بھاری آواز میں کہا۔

شاید اسی وقت ڈرائیور کو ست رانی کے موجود نہ ہونے کا احساس ہوا تھا۔ اس کے منہ سے بے اختیار نکلا۔

"ارے.... میم صاحب.... میم صاحب کہاں گئیں؟"

"چلو ڈرائیور!" حسن شاہ کا دم گھٹا جا رہا تھا۔

ڈرائیور نے سنبھل کر کار اسٹارٹ کی اور بولا۔ "کیا وہ لوگ میم صاحب کو اپنے ساتھ لے گئے؟"

"ہاں....!"

"یہ تو اغوا کا کیس ہوا۔" ڈرائیور نے اپنی ذہانت کا مظاہرہ کیا۔

حسن شاہ نے کوئی جواب نہیں دیا۔ وہ کیرولین کی کوٹھی پہنچا۔ کیرولین نے حیرانی سے اسے دیکھا اور اسے احساس ہو گیا کہ کوئی خاص بات ہو گئی ہے۔

حسن شاہ نے ٹوٹے پھوٹے لہجے میں اسے پوری تفصیل بتائی۔ کیرولین کا رنگ فق ہو گیا۔ اس کے منہ سے بے اختیار نکلا۔

"یہ کیا ہو گیا....؟"

"میرا دل کہتا ہے میڈم! یہ ضرور منڈی والا کا کام ہے۔"

"منڈی والا کا کیوں....؟"

"وہ بڑے چھوٹے ظرف کا مالک ہے۔ ست رانی کو صرف اپنے کمرشلز کے لئے وقف کر



"ارے نہیں حسن شاہ! تم غلط سوچ رہے ہو۔ وہ ایک کامیاب بزنس مین ہے۔ ایسی بے ... کوئی کام بھی نہیں کر سکتا۔ ست رانی کو اغوا کر کے وہ اسے کسی کمرشل میں شوٹ کیسے ... ہے۔"

"تو پھر میڈم....؟"

"میں جانتی ہوں، یہ کام کس نے کیا ہے۔"

"جانتی ہیں....؟"

"ہاں! یہ حرکت ڈاکٹر شوراج کی ہے۔ سو فیصد ڈاکٹر شوراج کی ہے۔ لیکن میں اسے ایسا سبق سکھاؤں گی کہ زندگی بھر یاد رکھے گا۔"

"آپ جانتی ہیں وہ کہاں رہتا ہے؟"

"سب پتہ چل جائے گا، وہ بے وقوف ہے۔" کیرولین غصے سے بولی۔ پھر اس نے فون سے رابطہ قائم کیا اور ریسیور کان سے لگا لیا۔ رابطہ قائم ہونے پر بولی۔

"جی بارون بیگ صاحب! میں کیرولین بول رہی ہوں۔ جی وہی کیرولین.... ہاں ٹھیک .... آپ سے ایک ضروری کام آ پڑا ہے۔ لندن سے ایک شخص آیا ہوا ہے۔ ڈاکٹر شوراج کے نام سے جانا جاتا ہے۔ جی جی.... ڈاکٹر شوراج.... اسے تلاش کر کے گرفتار کرنا ہے.... آپ کے لئے مشکل نہیں ہے بیگ صاحب! اتنا نہ کر سکے تو پھر آپ کے محکمے کو قائم رہنے کی کیا ضرورت ہے۔ آپ کہیں تو چیف منسٹر صاحب سے آپ کو فون کرا دوں.... جی.... ٹھیک ہے۔ انتظار کر رہی ہوں۔"

کیرولین نے فون بند کر دیا۔ حسن شاہ اس کا چہرہ دیکھ رہا تھا۔ کیرولین نے کہا۔ "... ... تھا۔"

"میرے خیال میں پتہ چل جائے گا۔" حسن شاہ نے گردن ہلاتے ہوئے کہا۔ اس میں شک نہیں کہ ... کیرولین کی پہنچ کا علم نہیں تھا۔ وقت تو لگا تھا لیکن اس کے بعد ... کو فون موصول ہوا تھا۔

"میڈم کیرولین! آپ کے مجرم کو گرفتار کر لیا گیا ہے۔"

☆....☆....☆

...رنگی کو ہوش آ گیا تھا۔ یقینی طور پر شربت میں اسے کوئی ایسی بے ہوش کرنے والی دوا دی ... جس نے اس کے ہوش و حواس چھین لئے تھے لیکن بابو رام سہائے نے ایسا کیوں کیا؟ ہوش

میں آنے کے بعد بجرنگی دیر تک اپنی جگہ لیٹا انہی سوچوں میں گم رہا۔

پھر اچانک اسے خیال آیا کہ یہ وہ جگہ تو نہیں ہے جہاں بابو رام سہائے اسے لے کر آیا تھا۔ یہ جگہ تو بڑی عجیب سی تھی۔ بڑا سا گول کمرہ جس میں زمین پر بس ایک گدا بچھا ہوا تھا، ایک طرف پینے کے پانی کا برتن اور گلاس رکھا ہوا تھا۔ بس اس کے علاوہ وہاں اور کچھ نہیں تھا۔ وہ چھوٹا سا دروازہ بھی عام سائز کے دروازوں سے بہت مختلف تھا جو اس گول کمرے میں داخلے کا واحد راستہ معلوم ہوتا تھا لیکن ایک اور حیرت ناک چیز تھی اس کمرے کی کوئی چھت نہیں تھی بلکہ وہ ایک مینار کی شکل میں بلندی تک چلا گیا تھا۔ یہ مینار نما عمارت کہاں سے آ گئی اور میں اس میں کیسے پہنچ گیا۔

بجرنگی اپنی جگہ سے اٹھ کر بیٹھ گیا۔ عمارت میں چھوٹے چھوٹے گول سوراخ یا روشن دان بنے ہوئے تھے لیکن ان کا قطر چار یا پانچ فٹ سے زیادہ نہیں تھا، البتہ ان سے روشنی . . . . آتی تھی اور یہ سوراخ اس طرح ایک دوسرے کے سامنے بنے ہوئے تھے کہ ان . . . . کراسنگ ہو سکے۔

پھر بجرنگی کو ایک عجیب سے شور کا احساس ہوا۔ یہ شور مستقل بلند ہو رہا تھا۔ بہت دیر تک وہ سوچتا رہا لیکن اس کی سمجھ میں کچھ نہیں آیا۔ اصل میں یہ ایک لائٹ ہاؤس تھا، سمندر کے کنارے بنا ہوا لائٹ ہاؤس جس سے جہازوں کو ساحل کی روشنی دکھائی جاتی ہے مگر بجرنگی نے ایسی کوئی جگہ پہلے کبھی نہیں دیکھی تھی۔ ویسے بھی وہ پہلی ہی بار آیا تھا۔ ساری باتیں اپنی جگہ لیکن یہ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ آخر اسے اس طرح کیوں لایا گیا اور پھر اس کے ساتھ یہ سلوک کیوں کیا گیا؟ یہ بابو رام سہائے کوئی خطرناک شخص تھا۔ بہت دیر تک وہ اپنی جگہ لیٹا ان باتوں کو سوچتا رہا لیکن اس کے ذہن میں ان کا کوئی حل نہیں آیا۔

بدن کو ایک عجیب سی تھکن کا احساس ہو رہا تھا۔ وہ اپنی جگہ سے اٹھا اور اس چھوٹے دروازے کے پاس پہنچ گیا لیکن اسے احساس تھا کہ جن لوگوں نے اسے اس طرح بے ہوش کر کے قید کیا ہے، انہوں نے اس کے اس قید خانے کا دروازہ کھلا نہیں چھوڑ دیا ہوگا۔ دروازے پر تھوڑی سی کوشش کے بعد اس نے یہ خیال دل سے نکال دیا کہ اس قید سے آسانی سے باہر جایا جا سکتا ہے۔

دروازہ بھی بہت مضبوط لکڑی کا بنا ہوا تھا، اندر سے اسے بند کرنے کا کوئی ذریعہ نہیں تھا۔ بہرحال کافی دیر تک وہ اس گول کمرے میں چہل قدمی کرتا رہا۔ تھوڑی دیر تک قدموں میں لڑکھڑاہٹ قائم رہی لیکن تھوڑی دیر کے بعد اس کی حالت خاصی بہتر ہو گئی پھر اس نے مٹی کے برتن میں موجود ٹھنڈے پانی کے کئی گلاس پیئے۔ ایک گلاس میں پانی بھر کر منہ پر خوب چھینٹے . . .





گہری گہری سانسیں لے کر سوچنے لگا کہ رادھیکا کے نام پر یقیناً اس کے دشمنوں نے اسے یہاں دھوکے سے بلایا ہے۔

دفعتاً ہی اس کے ذہن میں کرشن کا خیال آیا اور پھر یہ خیال چند ہی لمحوں میں یقین کی صورت اختیار کر گیا۔

چھوٹے دروازے پر آہٹ ہوئی تھی اور اس کے بعد وہ تیز چرچراہٹ کے ساتھ کھلا تھا۔ اس کی نگاہیں دروازے پر لگی ہوئی تھیں۔ چھ افراد اندر داخل ہوئے۔ یہ سارے کے سارے مسلح تھے اور انہوں نے پستولوں کے رخ بجرنگی کی طرف کئے ہوئے تھے پھر ساتواں آدمی اندر داخل ہوا اور اسے دیکھ کر بجرنگی سخت حیران ہوا تھا۔ اس نے کرشن کو ایک نگاہ میں ہی پہچان لیا تھا لیکن کرشن دیر تک اس کے چہرے پر نگاہیں گاڑے رہا پھر ایک گہری سانس لے کر بولا۔

"خوب حلیہ بدلا ہے تو نے بجرنگی! اس کا مطلب ہے کہ گووند داس اور ہری رام بے چارے بے گناہ ہیں، تجھے واقعی کوئی نہیں پہچان سکتا۔ کاش وہ دوست رانی کو دیکھ لیتے تو تجھ کو دبوچ سکتے تھے، خیر مر گیا اچھا ہوا میرے ان سے کون سے اچھے تعلقات تھے، پر بجرنگی! دیکھ لے تیری ساری چالاکیوں کے باوجود آخر میں نے تجھے اپنے قبضے میں کر ہی لیا میرے ہاتھ پڑ ہی گیا نا۔"

بجرنگی نے ایک گہری سانس لی اور گردن ہلاتا ہوا بولا۔

"ہاں کرشن! ٹھیک کہتا ہے، بہن کے نام پر میں ایک بار پھر دھوکا کھا گیا، پر مجھے صرف اتنا بتا دے کہ وہ جیتی ہے یا نہیں۔۔۔ بڑی مہربانی ہوگی تیری میرے اوپر!"

کرشن سنگھ بدیانی انداز میں ہنس پڑا۔ "میں اور تیرے اوپر کوئی مہربانی کروں گا، اچھا ہوا تو نے مجھے یہ بات بتا دی کہ تیرے من میں اپنی بہن کی زندگی یا موت کے بارے میں جاننے کی خواہش ہے۔ چل اس سے زیادہ خوشی کی بات اور کوئی نہیں ہے میرے لئے کہ تو مر کر بھی اپنے دل میں خلش لے کر جائے گا کہ تیری بہن جیتی ہے یا مر گئی۔۔۔ مجھے معلوم ہے سب کچھ معلوم ہے، پر بتانے کا مطلب یہ ہے کہ تجھے یہ خوشی مل جائے یا غم مل جائے، میں تجھے خوشی ہی نہیں، غم بھی نہیں دینا چاہتا چونکہ جو چرکا تو نے میرے دل پر لگایا ہے بجرنگی! جگوان کی سوگند وہ بھولنے والا نہیں ہے۔ یہ ہے گووند داس، مارتا ہے اسے، اندر آ جاؤ تم دونوں بھی!" کرشن سنگھ نے کہا اور پیچھے سے گووند داس اور ہری رام بھی اندر داخل ہو گئے۔

"ایسی موت دوں گا اسے . . . جس سے یہ مر مر کر جیئے، روز جی کر مرے، یہی موت . . . اس کے لئے۔ . . اس نے میرے بھائی کو مجھ سے جدا کر دیا ہے اور وہ بس کی گانٹھ . . .

ڈاکٹر شوراج غصے سے پاگل ہو رہا تھا۔ اسے معمولی لوگوں کی طرح گرفتار کیا گیا تھا او
تھانے کی عمارت میں لے آیا گیا تھا۔ یہی شکر تھا کہ پولیس نے اسے لاک اپ میں نہیں ڈالا تھا
تھانے کی عمارت کے ایک گندے سے کمرے کی گندی اور ٹوٹی چھوٹی بنچ پر بٹھا دیا تھا۔ بہت دیر
سے وہ اسی بنچ پر بیٹھا ہوا پہلو بدل رہا تھا۔ اسے شدید پیاس لگ رہی تھی۔ کچھ دیر کے بعد اس نے
دروازے پر کھڑے ہوئے سنتری سے کہا۔

"مجھے پانی پلاؤ گے؟"

"منگواتا ہوں۔" سنتری نے کہا اور کسی دوسرے سنتری سے پانی لانے کے لئے کہا۔

دوسرا سنتری کچھ لمحوں کے بعد المونیم کے ایک مڑے تڑے گلاس میں پانی لے آیا۔ پا
ڈاکٹر شوراج کو پیش کیا گیا تو وہ حیرت سے گلاس دیکھتا ہوا بولا۔

"یہ کیا ہے؟"

"پانی مانگا تھا تم نے...."

"یہ پانی کا گلاس ہے؟"

"ہے تو پانی کا گلاس، یہ تمہاری مرضی ہے کہ اس میں کچھ بھی ڈال کر پی لو۔" سنتری نے
مذاق کیا۔

"چارلس سوبھراج نے بھی اسی گلاس میں پانی پیا تھا بابو جی! اگر چارلس سوبھراج کے
پڑ جانا ہے تو اندر لاک اپ کے کمرے میں چلو۔" دوسرے سنتری نے بھی اس مذاق میں حصہ لیا۔

"تمہارے افسر کب آئیں گے؟" ڈاکٹر شوراج نے پوچھا۔

"مرضی کے مالک ہیں جناب! ہمیں کوئی خبر نہیں ہے۔"

شوراج گہری سانس لے کر خاموش ہو گیا۔ اس نے پانی واپس کر دیا تھا۔ بہر حا
اسے بہت زیادہ انتظار نہیں کرنا پڑا۔ کچھ دیر کے بعد اسے ایس ایچ او کے آفس میں لے
گیا جہاں محکمہ پولیس کا ایک بہت بڑا افسر ہارون بیگ موجود تھا اور تھانے کا ایک ایک سپا
الرٹ تھا۔ ڈاکٹر شوراج کو ایک کرسی پر بیٹھنے کا حکم دیا گیا۔ ہارون بیگ نے شوراج کو غور سے
دیکھتے ہوئے کہا۔

"آپ لندن سے آئے ہیں؟"

"کیا میرا یہی جرم ہے جس کی وجہ سے مجھے گرفتار کیا گیا ہے؟" شوراج نے طیش
سے کہا۔

"براہ کرم صرف جواب دیں، سوال نہ کریں۔"





"ٹھیک کہتے ہیں .... میں اپنے وطن کی پولیس کو جانتا ہوں، جی ہاں میں لندن سے آیا ہوں، وہیں کا سٹیزن ہوں، پورے یورپ میں میری شہرت ہے اور میں وہاں کے اعلیٰ ترین ڈاکٹروں میں شمار ہوتا ہوں۔ میں نہیں جانتا کہ آپ نے مجھے کیوں گرفتار کیا ہے لیکن یہ سمجھ لیجئے کہ آپ کو برٹش ایمبیسی کو جواب دہی کرنی پڑے گی۔"

"ہم نہیں جانتے، ایک صاحب اثر خاتون نے آپ کی گرفتاری کی استدعا کی ہے، وہ شاید .... وہ آ گئی ہیں۔" ہارون بیگ نے سائیڈ کی کھڑکی سے باہر دیکھتے ہوئے کہا جہاں سے عمارت کا بیرونی منظر نظر آتا تھا۔

وہاں کیرولین کی خوبصورت کار آ کر رکی تھی۔ اس سے دو مسلح محافظ نیچے اترے اور اس کے دروازہ کھولنے پر کیرولین، حسن شاد کے ساتھ نیچے اتری تھی۔

کچھ لمحوں کے بعد حسن شاد اور کیرولین اندر داخل ہو گئے۔ ان کا خیر مقدم کیا گیا۔ شوراج حیرت سے آنکھیں پھاڑے کیرولین کو دیکھ رہا تھا پھر اس نے ہارون بیگ کو دیکھتے ہوئے کہا۔

"کیا ان خاتون نے میری گرفتاری کی استدعا کی ہے؟"

"جی ہاں!"

"کیوں ....؟" شوراج بدستور حیرت سے بولا۔

"اداکاری مت کرو ڈاکٹر شوراج! بتاؤ ست رانی کہاں ہے؟"

"آپ شاید پاگل ہو گئی ہیں، مجھ سے یہ فضول سوال کیوں کر رہی ہیں؟"

"بیگ صاحب! اس شخص کے خلاف میری درخواست لکھئے اس نے انتہائی مجرمانہ طریقے سے میری ایک قیمتی ماڈل کو اغوا کیا ہے۔"

"آپ کا دماغ خراب ہو گیا ہے کیا ....؟" شوراج غصے سے کھڑا ہو گیا۔

"مسٹر شوراج! دماغ آپ کا خراب ہو گیا ہے، آپ اعلیٰ پولیس افسران کے سامنے ایک معزز خاتون سے بدتمیزی کر رہے ہیں۔" تھانہ انچارج نے کرخت لہجے میں کہا۔

"ارے تو آپ خود دیکھئے .... یہ مجھ پر کیسا بے ہودہ الزام لگا رہی ہیں۔" شوراج فریادی لہجے میں بولا۔

"آپ زبان پر قابو رکھئے گی میڈم! آپ براہ کرم تفصیل بتائیے۔"

"ست رانی میری دریافت ہے، میں نے اسے ماڈلنگ کی تربیت دی ہے اور وہ میرے کئی کمرشلز کر رہی ہے، میرے ساتھ ہی رہتی ہے، یہ صاحب ایک دن میرے گھر آئے اور ایک فضول سی کہانی مجھے سنائی جس میں انہوں نے بتایا کہ وہ وشن کنیا ہے، انہوں نے فرمائش کی کہ ست

دانی والی کے ... اسلے ... دیا ہے۔ وہ اس پر مجھ سے بات کرنا چاہتے ہیں تو آپ خود بتائیے کیا یہ دور اس شش ... زیادتی نہیں کہ اب پھر انہوں نے میرے انکار کے بعد اسے اغواء کر لیا۔"

"وہ بات کیا تھی جو انہوں نے سنائی؟" ہارون بیگ نے کہا اور کیرولین نے شوراج کی سنائی ہوئی انہیں سنا دی۔

"جی شوراج جی! آپ اسے لندن لے جا کر کوئی تماشا کرنا چاہتے تھے؟" ہارون نے سوال کیا۔

"میں سو رتھانا گا آ گیا ہوں، تو آپ براہ کرم صرف ایک تکلیف کریجیے۔" شوراج نے کہا۔

"جی فرمایئے!"

"مجھے ایک فون کرنے دیجیے۔"

"ضرور ضرور، لیکن آپ اپنی ایمبیسی کو فون کریں گے؟"

"نہیں ... میں مسٹر ستیہ جیت کمار کو فون کرنا چاہتا ہوں۔"

"اوہو ... ان سے آپ کا کیا مقصد ہے؟"

"وہ میرے ... ہیں۔" شوراج نے کہا اور سب چونک پڑے۔

☆ ☆ ☆

ہارون بیگ کے ساتھ کیرولین بھی چونکی تھی کیونکہ وہ ستیہ جیت کمار کو اچھی طرح جانتی تھی اور اس کے ستیہ جیت کمار سے تعلقات بھی تھے۔ اس نے ... نظروں سے شوراج کو دیکھا۔

دوسری طرف ہارون بیگ کا رنگ بھی بدل گیا تھا۔ وہ کچھ لمحے خاموش رہا۔ پھر اس نے کیرولین کی طرف دیکھ کر گہری سانس چھوڑتے ہوئے کہا۔

"آپ ہم پولیس والوں کی مشکل اپنی آنکھوں سے دیکھ رہی ہیں میڈم۔ ایسے حالات میں ہمیں کیا کرنا چاہیے۔ جناب ڈاکٹر شوراج! آپ ستیہ جیت کمار کو فون کر لیں۔"

ڈاکٹر شوراج نے فون پر ستیہ جیت کمار کا نمبر ڈائل کیا اور ریسیور کان سے لگا لیا۔

"میں تھانے میں بیٹھا ہوں، مجھے گرفتار کیا گیا ہے، ایک لڑکی کے اغواء کے الزام میں۔"

"کیا ... کیا مطلب؟" ستیہ جیت کمار کی آواز سنائی دی۔

"جو کچھ میں نے کہا اس کا وہی مطلب ہے۔ ست رانی نامی لڑکی اغواء ہو گئی ہے اور اس کا الزام میڈم کیرولین نے مجھ پر لگایا ہے۔ لیکن میں نے ایسا کوئی عمل نہیں کیا۔ یہ تمہارا ملک، تمہارا شہر ہے ستیہ جیت، کیا خیال ہے کہ لاک اپ میں چلا جاؤں یا میری کچھ مدد کرو گے۔"

"فون متعلقہ افسر کو دیں۔" ستیہ جیت کمار نے کہا۔

ڈاکٹر شوراج نے ریسیور ہارون بیگ کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "آپ ستیہ جیت کمار صاحب سے بات چیت کرنا پسند کریں گے؟"

ہارون بیگ نے جلدی سے ریسیور ڈاکٹر شوراج کے ہاتھ سے لے لیا اور بولا۔

"یس سر! آپ کا خادم مرزا ہارون بیگ بول رہا ہے۔"

"ہارون بیگ، ڈاکٹر شوراج لندن کا مانا ہوا ڈاکٹر ہے۔ وہ برٹش نیشنیلٹی رکھتا ہے، دوسری بات یہ کہ انتہائی معزز لوگوں میں شمار ہوتا ہے، جو بے توقیری اس کی گرفتاری کے سلسلے میں کی گئی ہے وہ کسی طرح ٹھیک نہیں ہے۔ آپ انہیں فوراً چھوڑ دیں اور اگر ان کے ساتھ کوئی بدسلوکی کی گئی ہے تو ... میڈم کیرولین سے میں بات کروں گا۔ وہ یہاں تھانے میں تو

موجود نہیں ہیں؟"

"سر وہ موجود ہیں!"

"ٹھیک ہے، آپ میری ان سے بات کرائیں۔" ستیہ جیت کمار نے بارعب لہجے میں کہا اور مرزا ہارون بیگ نے عاجزی سے فون کا ریسیور کیرولین کی جانب بڑھا دیا۔ کیرولین نے ریسیور لے کر کہا۔

"جی، میں کیرولین بول رہی ہوں۔"

"کیسی ہیں میڈم؟ بھئی کیا ہو گیا۔ خیریت تو ہے؟ ابھی جو کچھ میں نے سنا ہے اس کے بارے میں آپ سے بات کرنا چاہتا ہوں۔ پہلی بات تو یہ کہ ڈاکٹر شوراج، جورو کا بھائی ہے اور آپ سمجھ سکتی ہیں کہ ساری خدائی ایک طرف، جورو کا بھائی ایک طرف۔ چلیں چھوڑیں ایک بات بتائیں۔ یہ دو لڑکی تو نہیں جسے آپ نئی ماڈل کے طور پر پیش کر رہی تھیں اور اس سلسلے میں آپ نے ہمیں بھی دعوت نامہ بھیجا تھا؟"

"جی ستیہ جیت۔ وہی لڑکی ہے، ست رانی ہے اس کا نام۔"

"یقیناً آپ کی دریافت معمولی نہیں ہوگی۔ میں نے بے شک آپ کا کمرشل نہیں دیکھا۔ لیکن میں جانتا ہوں کہ آپ نے اس سلسلے میں یقیناً کوئی کارنامہ ہی سرانجام دیا ہوگا، لیکن براہ کرم مختصر الفاظ میں مجھے بتایئے کہ آپ کو ڈاکٹر شوراج پر شبہ کیسے ہوا یا پھر ایک بات سنیں، اگر آپ لوگ زحمت کریں تو میرے پاس آ جائیں، ساتھ بیٹھ کر چائے پئیں گے۔ پولیس افسر ہارون بیگ کو بھی ساتھ لے آئیں۔ آپ کی مکمل تشفی کر دی جائے گی، ورنہ شوراج کو آپ کے حوالے کر دیا جائے گا۔ کیا کہتی ہیں آپ؟"

"پولیس آفیسر سے بات کر لیجیے آپ۔"

ستیہ جیت کمار نے ہارون بیگ کو بھی یہی پیشکش کی۔ منسٹر کا معاملہ تھا بھلا ہارون بیگ کیسے انکار کر سکتا تھا۔

"سر آپ کا حکم، اگر میڈم بھی مان لیں تو"

"ہاں میرا خیال ہے وہ مان لیں گی۔ میرے ان سے بڑے اچھے تعلقات ہیں۔ ایسا کریں آپ خود بھی آ جائیں۔ دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہو جائے گا۔ ویسے تو ایک شخص بھی یہ بات نہیں مان سکتا کہ ڈاکٹر شوراج جیسا معزز آدمی ایسی کوئی حرکت کرے گا۔ لیکن [illegible] بات ہے تو ست رانی کو فوراً آپ کے حوالے کیا جائے گا اور اس کے بعد [illegible] کے سلسلے میں ہم لوگ مل جل کر فیصلہ کریں گے۔"





"جی سر، ہم حاضر ہو جاتے ہیں، آپ کی اجازت ہو تو میں ایس ایچ او کو ساتھ لے آؤں۔"

"بھئی آپ کا گھر ہے، آ جایئے۔ میں بھی فرصت سے ہوں، اگر کوئی پروگرام درمیان میں آیا تو اسے ملتوی کر دوں گا۔" ستیہ جیت کمار نے کہا اور اس کے بعد سلسلہ منقطع ہو گیا۔

اب صورتحال بالکل بدل گئی تھی۔ ایس ایچ او اور ہارون بیگ ڈاکٹر شوراج کے سامنے شرمندہ سے نظر آ رہے تھے۔

ادھر کیرولین بھی پریشان تھی۔ اس نے حسن شاہ سے کہا۔

"آؤ حسن شاہ چلتے ہیں۔ مسئلہ حل ہونا چاہیے۔"

"جی میڈم۔" حسن شاہ نے کہا اور اس کے بعد سب لوگ باہر نکل آئے۔

ستیہ جیت کمار کی شاندار کوٹھی کی جانب دونوں کاریں دوڑنے لگیں۔ ایک مرزا ہارون بیگ پولیس کی کار تھی اور دوسری کیرولین کی جس میں وہ حسن شاہ کے ساتھ بیٹھی ہوئی تھی اور کافی فکر مند نظر آ رہی تھی۔ تھوڑی دیر خاموش رہنے کے بعد اس نے کہا۔

"کیا کہتے ہو حسن شاہ؟ ستیہ جیت کمار سے ہمارے بھی تعلقات ہیں اور یہ کہتا ہے کہ اس کا سالا ہے بلکہ ستیہ جیت کمار نے اس کی تصدیق بھی کر دی ہے۔ بات مشکل مرحلے میں داخل ہو گئی ہے۔"

"میڈم ہمیں دونوں پہلوؤں پر غور کرنا پڑے گا۔ میرے ذہن میں پھر گوتم داس منڈی والا ہے۔ وہ جو کہتے ہیں نا کہ ہی کہانی نہیں ہے تو دھوکا دیتی ہے۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ ہم غلط فہمی میں شوراج کے پیچھے دوڑ رہے ہوں۔"

"تت... تو کیا تمہارے خیال میں گوتم داس ست رانی کو مار دے گا۔"

"فائدہ تو کوئی نہیں ہوگا اسے۔ وہ اسے ماڈل کی حیثیت سے پیش بھی نہیں کر سکتا، اگر اس نے کچھ کیا ہے تو صرف ایک ہی کام کر سکتا ہے اور وہ یہ کہ وہ ست رانی کو خود اپنے ساتھ کام کرنے کے لیے آمادہ کر لے۔ افسوس کی بات تو یہ ہے کہ بجرنگی بھی اس وقت موجود نہیں ہے۔ ستیہ جیت کمار کو دیکھ لیتے ہیں کہ وہ کیا کہتے ہیں۔ اس کے بعد فیصلہ کریں گے۔"

دونوں گاڑیاں ستیہ جیت کمار کی شاندار رہائش گاہ پر پہنچ گئیں۔ چوکیدار کو ہدایت کر دی گئی تھی کہ کچھ مہمان آنے والے ہیں چنانچہ انہیں پروٹوکول دیا گیا اور ستیہ جیت کمار نے اپنی کوٹھی کے شاندار ڈرائنگ روم میں ان لوگوں کو خوش آمدید کہا۔

"کیسی ہیں آپ میڈم کیرولین؟ بھئی بڑی بیڈ لک ہے کہ ہم آپ کے خوبصورت پروگراموں میں شریک نہیں ہوئے ورنہ کس کا دل نہیں چاہتا کہ آپ کے ان خوبصورت

اور اپنی عقل کے مطابق راستے میں اس کے لئے کوئی خطرہ نہیں مول لیا تھا۔ اس وقت بھی وہ سمندر کے کنارے قیام پذیر تھے۔ تاحد نظر انسانوں کا وجود نہیں تھا۔

آسمان پر پورا چاند کھلا ہوا تھا اور سورے لوگ کھانے وغیرہ سے فراغت حاصل کر کے سمندر کے کنارے تفریح میں مصروف تھے۔ چاندنی رات میں سمندر بے حد خوبصورت نظر آ رہا تھا اور وہ گا بجا رہے تھے کہ گنگا دھرن کی نظر لہروں کے ساتھ آنے والے کسی ایسے وجود پر پڑی جسے دیکھ کر انسان کا گمان ہوتا تھا۔ گنگا دھرن نے ناچنے گانے والوں کو دیکھا اور اس طرف اشارہ کرتا ہوا بولا۔

"دیکھو... دیکھو وہ کیا ہے؟"

تمام جوان اُدھر دیکھنے لگے، پھر سودر نے کہا۔ "دھرن! یہ تو کوئی انسان معلوم ہوتا ہے۔"

"آؤ ذرا میرے ساتھ آؤ۔" گنگا دھرن بولا اور پھر وہ تیزی سے ساحل پر پہنچ گئے۔

ایک بڑی لہر نے ایک انسانی جسم کو ساحل کی ریت پر لا کر پھینکا تھا۔ وہ سب اس پر جھک گئے۔ تھوڑی دیر تک تو یہی احساس رہا کہ یہ کوئی لاش ہے۔ لیکن اس کے بعد جب انہوں نے اس کے جسم کا جائزہ لیا تو گنگا دھرن کو اندازہ ہو گیا کہ وہ آدمی زندہ ہے۔ انسانی ہمدردی جاگ اٹھی اور وہ اسے اٹھا کر اس جگہ لے آئے جہاں انہوں نے اپنا ڈیرہ لگا رکھا تھا۔

کافی دیر تک وہ لوگ مختلف طریقوں سے اس کے بدن کی مالش کرتے رہے۔ اس کے جسم کی حالت سے پتہ چلتا تھا کہ کافی دیر سمندر میں رہا ہے۔ کئی جگہ چھلے چھلکے زخم بھی تھے۔ بہر حال اس کی سانسیں معتدل ہوتی جا رہی تھیں۔

کچھ دیر کے بعد اس نے آنکھیں کھول دیں اور اس کے منہ سے نحیف آواز نکلی۔ "بھگوان اس کی سہائتا کرے، بھگوان اسے جیتا رکھے میری دعائیں اس کے ساتھ ہیں، میں نے دھرتی پر جنم لیا اور سارے کام شروع ہو گئے۔"

"کون ہو تم، سمندر میں کیسے گر پڑے؟"

"بجرنگی ہوں میں... آسمان سے گرا تھا۔ سمندر میں جا پڑا اور اب زمین سے اُگ رہا ہوں... ابھی کونپل ہوں جوان ہو کر درخت بن جاؤں گا... جے بھگونتا، جے بھگونتا۔"

"اوہ! اس کی دماغی حالت ٹھیک نہیں ہے۔ پتہ نہیں کب سے سمندر میں گرا ہوا ہے۔ اسے کچھ کھلانے پلانے کی کوشش کرو۔"

سمندر سے ملنے والے کو بڑی مشکل سے گھونٹ گھونٹ کر کے دودھ پلایا گیا۔ پھر اس کے بدن کو پوری طرح کپڑوں سے ڈھک کر اسے ایک خیمے میں سلا دیا گیا۔





دوسری صبح بھی سمندر سے ملنے والے کی حالت ٹھیک نہیں ہوئی تھی۔ اسے سخت بخار ہو گیا تھا۔ گنگا دھرن نے فیصلہ کیا کہ آگے کا سفر شروع کر دیا جائے۔

"یہاں آس پاس تو کوئی بھی نہیں جس سے اس کے بارے میں معلوم کیا جائے۔ ہم اسے اپنی بستی لے چلتے ہیں۔" نیم غشی کی کیفیت میں مبتلا بجرنگی کو احتیاط سے اندر گاڑی میں ڈالا گیا اور اس کے بعد وہ اسے لے کر چل پڑے۔ راستے میں کئی بار اسے تھوڑی تھوڑی غذا دی گئی لیکن وہ بخار سے تپ رہا تھا۔ آخر کار وہ قبیلے میں پہنچ گئے۔ گنگا دھرن اسے سردار تنگوتری کے پاس لے گیا اور تمام تفصیل بتائی۔

بوڑھا سردار تنگوتری ہمدردی سے اس شخص کو دیکھنے لگا پھر بولا۔

"وید کو بلاؤ۔ وہ اسے دوا دارو دے۔ اس کی بھرپور دیکھ بھال کی جائے۔ پتہ نہیں کون ہے۔ کیسے سمندر میں گر پڑا تھا؟"

"ہم نے پوچھا تھا اس سے۔ بس نام بتایا ہے اس نے۔ کہنے لگا کہ میرا نام بجرنگی ہے اور پھر اُلٹی سیدھی باتیں کرنے لگا۔"

"چلو ٹھیک ہے کوئی بات نہیں۔" سردار بولا۔

تقریباً ایک ہفتے تک بجرنگی کی تیمارداری ہوتی رہی، لیکن وید نے صاف کہہ دیا تھا کہ اس کی دماغی حالت بگڑ گئی ہے۔ یہ رفتہ رفتہ ہوش میں آئے گا۔ نہیں کہا جا سکتا کہ کتنے عرصے کے بعد اسے ہوش آئے گا۔"

"کوئی بات نہیں۔ انسان ہے اور ہم پر فرض ہے کہ اس کی سیوا کریں۔ اسے میرے پاس ہی رہنے دو۔ یہیں پڑا رہے گا۔ وید جی اس کی دیکھ بھال کرتے رہیں گے۔ روٹی کپڑا ہم پر بھی بھاری نہیں ہو گا۔ بھگوان نے انسان کی ذمے داری انسان پر ہی ڈالی ہے۔" تنگوتری نے کہا۔

اور اس طرح بچ جانے والے بجرنگی کو بالکل اتفاقیہ طور پر اس قبیلے میں جگہ مل گئی جس سے ست رانی اور اس کی ماں چندر رکھا کا گہرا تعلق تھا۔

☆.....☆.....☆

کسی کی مجال نہیں تھی کہ ستیہ جیت کمار کے سامنے دم مار سکے۔ کیرولین کے بھی بہت اچھے تعلقات تھے، لیکن وہ جانتی تھی کہ ستیہ جیت کمار، صاحب اختیار ہے اور اس سے انحراف کسی طرح سودمند نہیں ہو گا۔ البتہ ست رانی کے لئے وہ سخت پریشان تھی۔ لیکن اسے واپس آنا پڑا۔

جب وہ لوگ وہاں سے واپس چلے تو ستیہ جیت کمار نے شوراج کو دیکھتے ہوئے کہا۔

"مجھے تم سے ایسی امید نہیں تھی ڈاکٹر شوراج۔ بھلا جب تم نے مجھ سے کہا تھا کہ میں ست

رانی کے حصول کے لئے کوشش کروں تو پھر تم اتنے سخت اقدامات پر کیسے اتر آئے؟"

"ارے نہیں بھگوان کی سوگند کھا کر کہتا ہوں کہ میں نے ایسا کوئی کام، کوئی عمل نہیں کیا۔ میرا دماغ خراب ہے کہ اس طرح کی مجرمانہ کارروائیاں کروں؟ کیا میں جانتا نہیں کہ اغوا کی کوشش کا نتیجہ کیا ہو سکتا ہے؟"

"گویا تم یہ کہنا چاہتے ہو کہ ست رانی کو تم نے اغوا نہیں کیا؟" ستیہ جیت نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

"یار تم کیسی باتیں کر رہے ہو۔ مجھے جانتے نہیں ہو۔ پوری زندگی صاف ستھری گزاری ہے میں نے۔ کیا میں اس طرح کا کوئی کام کر سکتا ہوں؟"

"حیرانی کی بات تو یہی ہے ڈاکٹر شوراج۔ البتہ میں تمہیں ایک مشورہ دوں اگر میری بات مانو تو...!"

"بولو۔"

"یہ ست کجنو بت ختم ہوگئی، میں نے صرف اپنے تعلقات سے معاملے کو سنبھالا ہے۔ وہ عورت جس کا نام کیرولین ہے اس کے تعلقات نہ صرف مجھ سے، بلکہ اور بھی کئی بڑے لوگوں سے ہیں جن کا وہ سہارا لے سکتی ہے۔ اگر ست رانی نہ ملی تو یوں سمجھ لو کہ چونکہ تم نے کیرولین کو باقاعدہ دھمکی دی ہے اور کہا ہے کہ تم جس طرح بھی ممکن ہو سکے گا ست رانی کو حاصل کرو گے اور جس طرح ست رانی کو اغوا کیا گیا ہے، معاف کرنا میں خود بھی یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا ہوں کہ شاید تمہارے ذہن میں اس کے حصول کی خواہش اس قدر شدید ہوگئی ہو کہ تم نے یہ عمل کر ڈالا۔ چلو تم نے یہ عمل نہیں کیا، لیکن میں سمجھتا ہوں تمہیں یہاں سے نکل جانا چاہئے۔ مجبوری ہے یہ میری بات... تمہیں فوراً یہاں سے نکل جانا چاہئے۔ میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ اس الزام پر بددل ہو کر تم نے فوراً ملک چھوڑ دیا اور مجھ سے بھی ناراض ہو کر چلے گئے۔ لیکن اگر تم نہ گئے تو بعد کے معاملات کا سامنا تمہیں خود کرنا پڑے گا۔ ہو سکتا ہے وہ لوگ تمہیں گرفتار کر کے تم پر تشدد بھی کریں۔"

یہاں ڈاکٹر شوراج کے حوصلے پست ہو گئے تھے۔ وہ خشک ہونٹوں پر زبان پھیرنے لگا۔ ستیہ جیت کمار اسے دیکھتا رہا۔ پھر اس نے کہا۔

"میں جانا چاہتا ہوں، میری واپسی کا بندوبست کر دو پلیز۔ بے شک میرے دل میں ایک خواہش ضرور تھی کہ میں اس پر تجربات کروں۔ اسے لندن ساتھ لے جاؤں، مگر عجیب جاہلانہ ماحول ہے یہاں کا۔ انہیں اتنا کچھ حاصل ہوتا کہ زندگی بھر راج کر سکتے تھے لیکن جہنم میں جائیں۔ میری اپنی بڑی عزت آبرو ہے۔ میں اسے کیسے خطرے میں ڈال سکتا ہوں۔ لیکن مجھے ایک بات





بتاؤ میرے اس طرح چلے جانے سے انہیں اور شبہ نہیں ہو جائے گا؟"

"اس کا بندوبست میں کر لوں گا۔ میں ہر طرح کے پروف انہیں دے دوں گا کہ تم تنہا ہی ہو۔"

"ٹھیک ہے میں واپس جانا چاہتا ہوں۔" ڈاکٹر شوراج نے کہا۔

☆.....☆.....☆

ڈاکٹر شوراج کو ستیہ جیت کمار نے خود اس کے ساتھیوں کے ہمراہ لندن جانے کے لئے سوار کرایا تھا۔ جسل بھی اس وقت ساتھ تھا۔ ستیہ جیت کمار بغیر فلیگ والی گاڑی میں ایئرپورٹ تک آیا تھا۔ شوراج کے جانے کے بعد وہ جسل کے ساتھ واپس چل پڑا۔ اس کے ہونٹوں پر ایک شیطانی مسکراہٹ رقصاں تھی۔

"ڈاکٹر شوراج کا پریشان ہونا قدرتی بات تھی۔ وہ لڑکی اس قدر قیمتی ہے جسل کہ میں اس کے لئے بڑے بڑے کام کر سکتا ہوں۔ میرے کئی حریف ایسے ہیں جن سے مستقبل میں مجھے خطرہ ہے۔ لیکن تم جانتے ہو کہ حسن و جمال کا کیا مقام ہوتا ہے۔ ست رانی اس قدر پرکشش ہے کہ کوئی بھی اسے دیکھ کر پاگل ہو سکتا ہے اور میں اپنے ان حریفوں کے بارے میں جانتا ہوں کہ وہ حسن پرست ہیں۔ ست رانی کا تعارف ان سے کرایا جائے گا اور اس کے بعد جو کچھ ہوگا وہ بعد پر ہوگا۔ ہمیں بس ست رانی کی حفاظت کرتے رہنا ہوگا۔ وہ لوگ اس کا شکار ہو جائیں گے اور ہمارے اوپر کوئی شبہ بھی نہیں ہوگا۔ بڑی پلاننگ سے کام کرنا ہوگا۔ ست رانی کو کسی خصوصی طریقے سے ان تک پہنچانا ہوگا۔ میں اس سلسلے میں تمہیں مکمل پلان بتاؤں گا۔"

"جو حکم مہاراج۔ پر ایک بات بتایئے۔"

"ہاں جسل پوچھو۔"

"مہاراج، ست رانی کو ہم منظر عام پر کیسے لائیں گے۔ پہلی بات تو یہ ہے کہ وہ ایک ماڈل کی حیثیت سے ٹی وی اسکرین پر آ چکی ہے۔ اس کے علاوہ اسے اغوا کیا گیا تھا۔ چلئے ڈاکٹر شوراج سے بچ جائیے، لیکن جب بھی اسے سامنے لایا جائے گا اس سے سوال ضرور کیا جائے گا کہ اسے اغوا کیا گیا تھا اور وہ کیسے رہا ہوئی اور پھر مہاراج، کیرولین اس کا پیچھا آسانی سے کہاں چھوڑے گی؟"

ستیہ جیت کمار کے ہونٹوں پر پھر مسکراہٹ آ گئی۔ اس نے کہا۔

"جسل ابھی جس عہدے پر ہوں وہ معمولی نہیں ہے۔ بڑے بڑے خطرناک کام کر کے یہاں تک پہنچا ہوں۔ تم جانتے ہو سیاست میں کیسے کیسے داؤ پیچ کھیلنے پڑتے ہیں۔ یہ بھی میری

سیاست کا ایک حصہ ہے اور میں بھرپور طریقے سے اس سے فائدہ اُٹھانا چاہتا ہوں۔ دو چار کام ہو جائیں پھر ہم ست رانی کو کیرولین کے حوالے کر دیں گے۔ اس بیچاری کو بھی کسی مشکل میں نہیں پھنسنا چاہئے۔ ویسے بھی وہ ڈاکٹر شوراج کے کہنے کے مطابق وش کنیا ہے۔ پولیس اس بارے میں کیا کرتی ہے یہ تو بعد میں ہی پتہ چلے گا۔"

"میں کچھ نہیں سمجھا مہاراج۔" منسل نے اُلجھتے ہوئے کہا۔

ستیہ جیت کمار نے گہری نگاہوں سے منسل کو دیکھا پھر بولا۔

"تمہارا کیا خیال ہے منسل یہ عہدہ مجھے تحفے میں ملا ہے؟ میرے دماغ میں کیا کچھ ہے سنو گے تو دنگ رہ جاؤ گے۔"

"یہ تو میں جانتا ہوں مہاراج! آپ جو بھی سوچتے ہیں وہ سب سے الگ ہی ہوتا ہے۔" منسل خوشامدانہ لہجے میں بولا۔

"تمہارا پہلا سوال یہ کہ اغوا شدہ ست رانی کو ہم منظرِ عام پر کیسے لائیں گے۔ ارے بھائی سیدھی سی بات ہے تم اپنے کچھ آدمیوں کے ساتھ جمنا پار والی کوٹھی جاؤ گے۔ وہاں تھوڑی سی دھائیں دھائیں ہوگی اور اس کے بعد تم ست رانی کو وہاں سے برآمد کرا لو گے۔ اب وہ لڑکی بیچاری کیا جانے کہ وہ کوٹھی کس کی تھی، جہاں وہ قید تھی۔ جب وہ باہر آ جائے گی تو تم اسے لے کر میرے پاس آ جانا اور میں نے چونکہ کیرولین سے وعدہ کیا ہے کہ اس کی ماڈل کو جہاں بھی اغوا کرنے والوں نے پوشیدہ کر کے رکھا ہوا ہے، وہاں سے میں اسے رہا کرا کر لاؤں گا۔ جب میں ست رانی کو برآمد کر کے اس کے حوالے کروں گا تو وہ میری احسان مند ہو جائے گی اور پھر اس سے فرمائش کروں گا کہ اس لڑکی کو ماڈل نہ بنایا جائے۔ میں اس کی تشہیر نہیں چاہتا۔ اسے کچھ عرصے کے لئے مجھے ادھار دے دو۔ کیرولین کو ماننا پڑے گا کیونکہ ایک بہت بڑا آدمی اس سے ایک چھوٹی سی فرمائش کرے گا اور اگر وہ نہیں مانے گی منسل تو تیرا کیا اچار ڈالنا ہے۔ تو اتنا کام نہیں کر سکے گا کہ کیرولین کو راستے سے ہٹا دے؟"

"اوش مہاراج۔ یہ کام کرنے کے لیے تو میں ہر لمحے حاضر ہوں۔"

"بات سمجھ میں آ گئی نا۔ تُو ست رانی کو آزاد کرائے گا۔ ابھی دو چار دن رہنے دے۔ ڈاکٹر شوراج کو میں نے اس لئے واپس بھجوا دیا ہے کہ اس کے دماغ میں جو بات سمائی تھی وہ نکل جائے۔ ڈر کر گیا ہے یہاں سے میرا خیال ہے بہت عرصے تک ہندوستان کا رُخ نہیں کرے گا۔"

"جی مہاراج"

"یہ پتہ تو کٹ گیا۔ اب رہ گئی کیرولین جس نے اس قیمتی لڑکی پر قبضہ جما رکھا ہے تو اسے



...اپنا کام نکل رہا ہے میرے سنے۔ تو جانتا ہے کہ سیاست کیا چیز ہوتی ہے؟"

"جی مہاراج۔" منسل نے ہاتھ جوڑ کر کہا۔

"بات سمجھ میں آ گئی نا۔ ابھی دو تین دن خاموشی سے بیٹھو۔ کیرولین اس کے لئے بھاگی ...ہے۔ پولیس والے مجھ سے ڈاکٹر شوراج کے بارے میں بھی پوچھیں گے۔ خیر انہیں مطمئن ...کوئی بڑی بات نہیں ہے۔ مرزا ہارون بیگ کو تھوڑے بہت تحفے پہنچا دو۔ اس کی زبان بھی ...ہو جائے گی۔ تین چار دن کے بعد وہ کھیل، کھیل لینا جس کا میں نے تجھے اشارہ کیا ہے۔ ست رانی کو لے کر میرے پاس آ جانا۔ ویسے لڑکی بڑی سندر ہے۔ اگر وش کنیا نہ ہوتی تو کچھ اور سوچتے ...بارے میں۔" ستیہ جیت کمار نے کہا اور منسل مسکرانے لگا۔

اس کے بعد یہ لوگ اپنے ٹھکانے پر واپس پہنچ گئے۔ ستیہ جیت کمار کے پاس کچھ ملنے ...آئے ہوئے تھے۔ اس نے منسل کو رخصت کر دیا اور خود ان کے درمیان بیٹھ گیا۔ منسل کی جو ...لگائی گئی تھی۔ وہ اس کے لئے انتظار کرتا رہا اور جب ستیہ جیت کمار نے اسے گرین سگنل دیا تو ...اپنے کام کے لئے تیار ہو گیا۔

☆......☆......☆

ست رانی کی فطرت میں کچھ ایسی خاص باتیں تھیں جو عام انسانوں میں نہیں ہوتیں۔ مثلاً جب بجرنگی اسے درخت کے نیچے چھوڑ کر کسی کام سے نکل گیا تھا اور واپس نہیں آیا تھا اور پھر ...بعد تیرتھ رام ترویدی اسے لے کر اپنے گھر چلا گیا تھا تو وہ ذرا پریشان نہیں ہوئی تھی بلکہ وہ ...رام ترویدی کے گھر کے ماحول میں ڈھل گئی تھی اور وید تی کی تقدیر ہی بدل گئی تھی۔

اس وقت بھی ست رانی کے ساتھ جو کچھ پیش آیا تھا وہ بہت عجیب و غریب تھا۔ اسے اغوا ...والے نقاب پوش اسے گھر میں چھوڑ گئے تھے اور یہیں اسے ہوش آیا تھا۔ ہوش آنے کے ...نے پھر ماحول کو بدلا ہوا دیکھا اور گزرے واقعات اسے یاد آ گئے کہ کس طرح اسے بے ...کے یہاں تک لایا گیا تھا۔ سوچ ضرور رہی تھی اس نے کہ وہ کون لوگ تھے جو اسے بے ہوش ...یہاں تک لے آئے تھے، لیکن کوئی خاص پریشانی اب بھی نہیں ہوئی تھی۔ بجرنگی پہلے بھی ...ہو گیا تھا اور اب بھی وہ بجرنگی سے دور آ گئی تھی۔ ویسے بھی اسے معلوم تھا کہ بجرنگی رادھیکا کی ...میں بھیج دیا گیا ہوا ہے۔ وہ خود چاہتی تھی کہ بجرنگی اسے مل جائے لیکن اس سلسلے میں کوئی قدم ...کے بس کی بات نہیں تھی۔

جس کمرے میں اسے رکھا گیا تھا وہ ہر طرح کی آسائشوں سے مزین تھا۔ کھانے پینے کی ...اسے اس جگہ سے مل جاتی تھیں، جو خاص طور سے رکھی گئی تھیں اور کوئی بھی کھانا لانے والا ...

